भरद्वाजः क्षुधार्त्तस्तु सपुत्रो विजने वने ॥ बह्वीर्गाः प्रतिजग्राह वृधोस्तक्ष्णो महातपाः ॥१०७॥ क्षुधार्त्तश्चात्तुमभ्यागाद्विश्वामित्रः श्वजाघनीम् ॥ चण्डालहस्तादादाय धर्माधर्मविचक्षणः ॥१०८॥ प्रतिग्रहाद्याजनाद्वा तथैवाध्यापनादपि ॥ प्रतिग्रहः प्रत्यवरः प्रेत्य विप्रस्य गर्हितः ॥१०९॥ याजनेध्यापने नित्यं क्रियेते संस्कृतात्मनाम् ॥ प्रतिग्रहस्तु क्रियते शूद्रादप्यन्त्यजन्मनः ॥११०॥ जपहोमैरपैत्येनो याजनाध्यापनैः कृतम् ॥ प्रतिग्रहनिमित्तन्तु त्यागेन तपसैव च ॥१११॥

۱۰۷- بھردواج رشی بڑے تپشوی نے بھوکھ سے دکھی ہوکر مع بیٹے کے بن میں بڑھو نام بڑھئی سے بہت گئون کا دان لیا-

۱۰۸- وشوامتر رشی دھرم ادھرم کے جاننے والے نے بھوکھ سے دکھی ہوکر چانڈال کے ہاتھ سے کتے کی ران کو لیکر کھانے کیواسطے تجویز کیا-

۱۰۹- براہمن کو وقت مصیبت ہونے مین یگیہ کرانا اور پڑھانا ان دونون کامونکے وسیلہ سے دان لینا پرلوک مین نندا کے قابل ہے-

۱۱۰- اوپر کہی ہوئی بات مین یہ سبب ہے کہ مصیبت یا غیر مصیبت مین براہمن وکشتری و ویشیہ سنساریون کو پڑھانا اور یگیہ کرانا ہوتا ہے اور دان لینا تو نیچ ذات شودر سے بھی ہوتا ہے اسلیے ان دونون سے زیادہ نندا کے قابل دان لینا ہے-

۱۱۱- یگیہ کرانے اور پڑھانے سے جو پاپ ہوتا ہے وہ جپ اور ہوم سے جاتا ہے اور دان لینے سے جو پاپ ہوتا ہے وہ تپ و دان کی چیز کے ترک سے جاتا ہے-

सर्वतः प्रतिगृह्णीयाद्ब्राह्मणस्त्वनयंगतः॥ पवित्रंदुष्यतीत्ये-
तद्धर्मतोनोपपद्यते॥१०२॥नाध्यापनाद्याजनाद्वागर्हिता-
द्वाप्रतिग्रहात्॥ दोषोभवति विप्राणांज्वलनाम्बुसमाहिते॥
१०३॥जीवितात्ययमापन्नोयोऽन्नमत्तियतस्ततः॥ आका-
शमिवपंकेननसपापेनलिप्यते॥१०४॥ अजीगर्तःसुतंहन्तु
मुपासर्पद्बुभुक्षितः॥ नचालिप्यतपापेनक्षुत्प्रतीकारमाच-
रन्॥१०५॥श्वमांसमिच्छन्नार्तोऽत्तुंधर्माधर्मविचक्षणः॥
प्राणानांपरिरक्षार्थंवामदेवोनलिप्तवान्॥१०६॥

۱۰۲- برہمن وقت مصیبت میں چاروطرف سے دان لیوے جسطرح یہ بات دھرم سے پیدا نہیں ہوئی کہ گنگا وغیرہ ندی کو دوش لگتا ہے-

۱۰۳- اسی طرح پڑھانا یگیہ کرانا نندا کے لائق آدمیوں سے دھن لینا انھوں سے برہمن کو دوش نہیں ہوتا کیونکہ برہمن جل و اگن کے برابر ہے-

۱۰۴- جو برہمن وقت مصیبت میں ادھر ادھر سے بھوجن کرتا ہے وہ پاپ سے آلودہ نہیں ہوتا جیسے آکاش کیچ میں بھی ہے لیکن اس سے آلودہ نہیں ہوتا-

۱۰۵- اجی گرت رشی نے بھوکھ سے دکھی ہو کر اپنے بیٹے شنو نہ سیپ کو بیچا اور یگیہ میں شنو گھو لیا اور بھوکھ دور کرنے کے واسطے بیٹے کو یگیہ کے ستون میں باندھ کر مارنے لگے لیکن پاپ سے آلودہ نہیں ہوئے یہ بات رگ وید کے براہمن میں شنو نہ سیپ کی کتھا میں ظاہر ہے-

۱۰۶- بامدیو رشی دھرم اور ادھرم کے جاننے والے بھوکھ سے دکھی ہو کر حفاظت جان کیواسطے کتے کا گوشت کھانے کی خواہش کرنے پر بھی پاپ سے آلودہ نہیں ہوئے-

योलोभादधमोजात्याजीवेदुत्कृष्टकर्म्मभिः ॥ तंराजानिर्धनंकृ-
त्वाक्षिप्रमेवप्रवासयेत् ॥ ९६ ॥ वरंस्वधर्मोविगुणोनपारक्यः
स्वनुष्ठितः ॥ परधर्म्मेणजीवन्हिसद्यःपततिजातितः ॥ ९७ ॥
वैश्योऽजीवन्स्वधर्म्मेणशूद्रवृत्त्यापिवर्त्तयेत् ॥ अनाचरन्नका-
र्य्याणिनिवर्त्तेतचशक्तिमान् ॥ ९८ ॥ अशक्नुवंस्तुशुश्रूषांशू-
द्रःकर्त्तुंद्विजन्मनाम् ॥ पुत्रदारात्ययंप्राप्तोजीवेत्कारुककर्म-
भिः ॥ ९९ ॥ यैःकर्म्मभिःप्रचरितैःशुश्रूष्यन्तेद्विजातयः ॥ ता-
निकारुककर्म्माणिशिल्पानिविविधानिच ॥ १०० ॥ वैश्य
वृत्तिमनातिष्ठन्ब्राह्मणःस्वेपथिस्थितः ॥ अवृत्तिकर्षितः
सीदन्निमंधर्म्मसमाचरेत् ॥ १०१ ॥

۹۶ - نیچ ذات والا طمع سے بڑون کے کرم سے اوقات گذاری کرے تو راجہ اسکو بے زر کرکے جلد اپنے ملک سے نکال دے۔

۹۷ - اپنا دھرم گن سے علیحدہ بھی ہو تو اسکو کرنا چاہیئے دوسرے کا دھرم بہت اچھا ہو تو بھی اسکو نکرنا چاہیئے دوسرا دھرم کرنے سے جلد ذات سے پتت ہوتا ہے۔

۹۸ - ویش یا اپنے کرم سے اوقات گذاری نکرسکے تو شودر کے کرم سے اوقات گذاری کرے اور جو چیز کرنیکے لائق نہین ہے اسکو نکرے۔

۹۹ - شودر دوجنماؤن کی سیوا نکرسکے اور اسکے زن و فرزند بھوکھ سے دکھی ہون تو صنعت کرنیوالون کے کام سے اوقات بسر کرے۔

۱۰۰ - جن کامون سے دوجنماون کی سیوا ہوسکے وہ کام (یعنے درودگری و مصوری وغیرہ انواع اقسام کے کام) کرے۔

۱۰۱ - جو براہمن ویشیہ کے کام کو نکرے اور جیوکا سے تکلیف پاوے اپنے مارگ مین قائم ہووے اس دھرم کو کرے جو آگے کہینگے۔

भोजनाभ्यंजनाद्दानाद्यदन्यत्कुरुते तिलैः ॥ कृमिभूतः श्वविष्ठायां पितृभिः सह मज्जति ॥ ९१ ॥ सद्यः पतति मांसेन लाक्षया लवणेन च ॥ त्र्यहेण शूद्रीभवति ब्राह्मणः क्षीरविक्रयात् ॥ ९२ ॥ इतरेषान्तु पण्यानां विक्रयादिह कामतः ॥ ब्राह्मणः सप्तरात्रेण वैश्यभावं नियच्छति ॥ ९३ ॥ रसा रसैर्निमातव्या न त्वेव लवणं रसैः ॥ कृतान्नं चाकृतान्नेन तिला धान्येन तत्समाः ॥ ९४ जीवेदेतेन राजन्यः सर्वेणाप्यनयं गतः ॥ न त्वेव ज्यायसीं वृत्तिमभिमन्येत कर्हिचित् ॥ ९५ ॥

۹۱- جو شخص بھوجن وابٹن ودان یہ تین کام چھوڑ کر دوسرا کام تل سے کرے وہ کیڑا ہو کر مع اپنے بزرگوں کے کتّے کے غلیظ میں غرق ہوتا ہے۔

۹۲- گوشت اور نمک اور لاکھ کے بیچنے سے جلد پتت ہوتا ہے (یعنی اپنے ورن کے درجہ سے گر جاتا ہے) اور دودھ بیچنے سے تین دن میں شودر بھاؤ کو پراپت ہوتا ہے۔

۹۳- برہمن بخواہش دل دوسری چیزوں کے فروخت کرنے سے سات رات میں ویشیہ بھاؤ کو پراپت ہوتا ہے۔

۹۴- رس یعنی گڑ وغیرہ کو گھی وغیرہ سے تبادلہ کرنا واجب ہے اور نمک کو دوسرے رس کے ساتھ تبدیل نہ کرنا چاہئے اور بدون بنائے ہوئے غلہ کو بنائے ہوئے غلہ سے اور تل کو دھان سے تبدیل کرنا چاہئے مگر وہ تبادلہ وزن میں برابر ہو۔

۹۵- کشتری وقت مصیبت آنے پر جیوکا مرقومہ بالا سے اوقات گذاری کرے لیکن بڑوں کی جیوکا سے اوقات گذاری کا غرور کبھی نہ کرے۔

सर्वान्रसानपोहेतकृतान्नंचतिलैःसह ॥ अश्मनोलवणंचै-वपशवोयेचमानुषाः॥ ८६॥सर्वंचतान्तवंरक्तंशाणक्षौमावि-कानिच॥ अपिचेत्स्युररक्तानिफलमूलेतथौषधीः॥ ८७॥अ-पःशस्त्रंविषंमांसंसोमंगन्धांश्चसर्वशः॥ क्षीरंक्षौद्रंदधिघृतंतै-लंमधुगुडंकुशान्॥ ८८॥ आरण्यांश्चपशून्सर्वान्दंष्ट्रिणश्चव-यांसिच॥ मद्यंनीलींचलाक्षांचसर्वांश्चैकशफांस्तथा॥ ८९॥ काममुत्पाद्यकृष्यांतुस्वयमेवकृषीवलः॥ विक्रीणीततिलान्शुद्धान्धर्मार्थमचिरस्थितान्॥ ९०॥

۸۶- سب رس اور پکے ہوئے اناج تل و پتھر و نمک و چارپایہ آدمی ان سب کو نہ بیچیں رس کی ممانعت سے نمک کی ممانعت ثابت ہے پتھر و نمک کی ممانعت کی توعیب کی عظمت ظاہر کرنیکے واسطے کہا وہ بھی پیداوار کی برائی کیواسطے ہے اسیطرح ان کی ممانعت علیحدہ کو بھی جتا لینا چاہئے

۸۷- پارچہ سرخ و سن کا بھی بھیڑ کا ان تینوں سے جو پارچہ طیار ہوتا ہو وہ سفید ہو خواہ سرخ ہو و پھل مول و ادویہ

۸۸- پانی ہتھیار زہر گوشت سوم لتا خوشبویات دودھ دہی شہد گھی تیل موم گڑ کشا

۸۹- جنگلی چوپایہ ڈاڑھ والے جانور جیسے شیر وغیرہ پرند شراب نیل لاکھ ایک کھر والا حیوان سب کو نہ بیچیں

۹۰- کھیتی کرنیوالا کھیتی میں تل کو پیدا کرے اور وہ تل شدھ ہو بہت دن گھر میں رہا ہو تو اسکو دھرم کے واسطے بیچے

अजीवंस्तु यथोक्तेन ब्राह्मणः स्वेन कर्मणा ॥ जीवेत्क्षत्रियधर्मेण स ह्यस्य प्रत्यनन्तरः ॥ ८१ ॥ उभाभ्यामप्यजीवंस्तु कथं स्यादिति चेद्भवेत् ॥ कृषिगोरक्षमास्थाय जीवेद्वैश्यस्य जीविकाम् ॥ ८२ ॥ वैश्यवृत्त्यापि जीवंस्तु ब्राह्मणः क्षत्रियोऽपि वा ॥ हिंसाप्रायां पराधीनां कृषिं यत्नेन वर्जयेत् ॥ ८३ ॥ कृषिं साध्विति मन्यन्ते सा वृत्तिः सद्विगर्हिता ॥ भूमिं भूमिशयांश्चैव हन्ति काष्ठमयोमुखम् ॥ ८४ ॥ इदं तु वृत्तिवैकल्यात्त्यजतो धर्मनैपुणम् ॥ विट्पण्यमुद्धृतोद्धारं विक्रेयं वित्तवर्द्धनम् ॥ ८५ ॥

۸۱ — اگر براہمن اپنے خاص کام سے اوقات گذاری نہ کرسکے تو کشتری کے کام سے اوقات گذاری کرے کیونکہ کشتری درن براہمن درن کے قریب ہے۔

۸۲ — دونوں کے کرم سے اوقات گذاری نہ کرسکے تو ویشیہ کے کرم سے اوقات گذاری کرے۔

۸۳ — براہمن و کشتری کبھی ویشیہ کی برت سے گذارہ کرتے ہوئے بہ تدبیر تمام کھیتی کو نہ کریں جو کہ دوسرے کے اختیار میں ہے (یعنے بدون بیل وغیرہ کے اس سے مطلب حاصل نہیں ہوتا) اور جسکے کرنے سے زمین میں رہنے والے بہت سے جانداروں کی جان جاتی ہے۔

۸۴ — کھیتی کو کوئی اچھا کہتا ہے سو درست نہیں ہے کیونکہ زمین کو اور زمین میں رہنے والے جانداروں کو کاٹھ اور لوہے کا منھ رکھنے والا (یعنے ہل) ناش کرتا ہے اسواسطے سادھ لوگوں نے اس جیوکا کی نندا کی ہے۔

۸۵ — براہمن و کشتری اپنی جیوکا سے اوقات گذاری نہ کرسکیں اور ویشیہ کی جیوکا سے اوقات گذاری کریں وے اگر جو فروخت کرنا منع کرینگے اسکو چھوڑکر دولت کو ترقی دینے والی چیزوں کو فروخت کریں۔

षण्णान्तु कर्मणामस्य त्रीणिकर्म्माणिजीविका ॥ याजनाध्यापनाचैवविशुद्धाच्चप्रतिग्रहः ॥७६॥ त्रयोधर्म्मानिवर्त्तन्तेब्राह्मणात्क्षत्रियंप्रति ॥ अध्यापनंयाजनंचतृतीयश्चप्रतिग्रहः ॥७७॥ वैश्यंप्रतितथैवैतेनिवर्त्तेरन्निति स्थितिः ॥ नतौप्रतिहितान्धर्म्मान्मनुराहप्रजापतिः ॥७८॥ शस्त्रास्त्रभृत्त्वंक्षत्रस्यवणिक्पशुकृषिर्विशः ॥ आजीवनार्थंधर्मस्तुदानमध्ययनंयजिः ॥७९॥ वेदाभ्यासोब्राह्मणस्यक्षत्रियस्यचरक्षणम् ॥ वार्त्ताकर्मैववैश्यस्यविशिष्टानिस्वकर्म्मसु ॥८०॥

۷۶- ان چھ کرموں میں تین کرم (یعنے پڑھانا اور یگیہ کرانا اور پاک آدمیوں سے دان لینا حصول معاش کے لئے ہیں۔

۷۷- براہمن سے آگے یعنے کشتری پڑھانا و یگیہ کرانا و دان لینا ان تینوں دھرموں کے کرنیکا ادھکاری نہیں ہے۔

۷۸- اسیطرح ویشیہ میں بھی وہ تینوں کرم موقوف ہو جاتے ہیں یعنے وہ بھی ان کرموں کے کرنیکا ادھکاری نہیں ہے یہ مرجادہے کشتری اور ویشیہ دونوں کے واسطے اُن دھرموں کو پرجاپت منُ جی نے نہیں کہا ہے۔

۷۹- شستر یعنے ہتھیار و استر یعنے جو منتر پڑھکر چلایا جا ان دونوں کا دھارن کرنا کشتریوں کا کرم ہے اور بیوپار کرنا او گیئو وغیرہ کو پرورش کرنا اور کھیتی کرنا ویشیہ کا کرم ہے اور پڑھنا اور یگیہ کرنا اور دان دینا یہ دھرم کشتری اور ویشیہ دونوں کا ہے۔

۸۰- اپنے اپنے کاموں میں ایک ایک افضل کرم تینوں کا ہے یعنے براہمن کو پڑھنا و کشتری کو حفاظت عالم کرنا و ویشیہ کو بیوپار کرنا۔

यस्माद्विजप्रभावेण तिर्यग्जा ऋषयोऽभवन्॥ पूजिताश्च प्रशस्ताश्च तस्माद्बीजं प्रशस्यते॥७२॥ अनार्यमार्यकर्माणमार्यं चानार्यकर्मिणम्॥ सम्प्रधार्याब्रवीद्धाता न समौ नासमाविति॥७३॥ ब्राह्मणा ब्रह्मयोनिस्था ये स्वकर्मण्यवस्थिताः॥ ते सम्यगुपजीवेयुः षट्कर्माणि यथाक्रमम्॥७४॥ अध्यापनमध्ययनं यजनं याजनं तथा॥ दानं प्रतिग्रहश्चैव षट्कर्माण्यग्रजन्मनः॥७५॥

۷۲ - تخم کی فضیلت سے ہرنی سے پیدا شرنگی رشی وغیرہ برھم رشی پوجنے کے لائق ہوئے اسوجہ سے تخم بڑا ہی (یعنے درمیان تخم و ظرف کے) اور بیچے تخم والی ذات افضل ہی اس بات کو جاننا چاہئے —

۷۳ - نیچ سے اونچ کا کام کرتا ہے اور اونچ سے نیچ کا کام کرتا ہی ان دونون کا بچار کرکے برہما جی نے کہا کہ وے نہ برابر ہین نہ مختلف ہین - ڈ

۷۴ - جو براہمن برھم دھیان مین مشغول ہو اور اپنے کرمون مین مصروف ہو وہ سلسلہ سی چھ کرمون سے اوقات بسر کرے —

۷۵ - پڑھنا پڑھانا یگیہ کرنا یگیہ کرانا دان دینا دان لینا یہ چھ کرم براہمن کے ہین —

ڈ کیونکہ جو شودر دوجما کا کام کرنیوالا ہے وہ دوجما نہین ہونا چاہئے جو شخص دوجما کے کام کا ادھکاری نہین ہی وہ دوجما کا کام کرنیوالا بھی ہو تو دوجما کے برابر نہین ہوتا اسیطرح سے شودر کا کام کرنیوالا دوجما شودر کے برابر نہین ہوتا کام ممنوع کرنے سے ذات کی بڑائی نہین گئی ہی اور مختلف بھی نہین ہی کام ممنوع کرنے سے دونون کو برابری ہے اسلیئے سب کو جو کام جنکے لائق ہے اُس کام کو کرے یہ اپدیش ورن سنکر تک ہی —

जातोनार्य्यामनार्य्यायामार्य्यादार्य्योभवेद्गुणैः ॥ जातोऽप्यनार्य्यादार्य्या-
यामनार्य्यइतिनिश्चयः ॥ ६७ ॥ तावुभावप्यसंस्कार्य्याविति धर्मो
व्यवस्थितः ॥ वैगुण्याज्जन्मनःपूर्व्वउत्तरःप्रतिलोमतः ॥ ६८
॥ सुबीजंचैवसुक्षेत्रेजातंसम्पद्यतेयथा ॥ तथाऽर्य्याज्जातआ-
र्य्यायांसर्वंसंस्कारमर्हति ॥ ६९ ॥ बीजमेकेप्रशंसन्ति क्षेत्रमन्ये
मनीषिणः ॥ बीजक्षेत्रेतथैवान्येतत्रेयन्तुव्यवस्थितिः ॥ ७० ॥
अक्षेत्रेबीजमुत्सृष्टमन्तरैवविनश्यति ॥ अबीजकमपिक्षेत्रंके
वलंस्थण्डिलंभवेत् ॥ ७१ ॥

۶۷- اونچ نیچ سے نیچ یون مین (یعنے براہمن سے شودرا مین) پیدا ہوا پاک یگیہ وغیرہ اوصاف سے مشمول ہو وہ بڑا ہے اور نیچ بیچ سے اونچ یون مین (یعنے شودر سے براہمنی مین) پیدا ہوا بڑا نہین ہین یہ یقین ہے -

۶۸- یہ سدھانت ہی کہ دونون سنسکار کے لائق نہین ہین کیونکہ پہلا نیچ ذات مین پیدا ہوا اور دوسرا پرت لوم ہے -

۶۹- جس طریق پر اچھا بیج اچھے کھیت مین پڑنے سے اچھا غلہ پیدا ہوتا ہے اسی طرح سے افضل مرد سے افضل عورت مین پیدا ہوا سب سنسکار کے لائق ہوتا ہے -

۷۰- کوئی پنڈت تخم کو افضل کہتے ہین کوئی ظرف کو اور کوئی دونون کو افضل کہتے ہین اسکا بیان آگے جو کیفیت بیان کرینگے اسکو جاننا -

۷۱- اوسر زمین جو بیج پڑتا ہے وہ برباد جاتا ہے یعنی اگتا نہین ہی اور کھیت اچھا ہے مگر اسمین بیج نہین ہی تو صرف چبوترہ ہی ہے اسمین غلہ پیدا نہین ہوتا ہے اسلیئے دونون کی بڑائی ہے اچھا بیج اچھے کھیت مین پڑے تو اچھا غلہ پیدا ہو یہ پہلے کہا گئے ہین وہی قرین مصلحت ہی کہ دونون کو فضیلت ہے -

शूद्रायां ब्राह्मणाज्जातः श्रेयसा चेत्प्रजायते॥ अश्रेयान्श्रेयसीं जातिं गच्छत्यासप्तमाद्युगात्॥ ६४॥ शूद्रो ब्राह्मणतामेति ब्राह्मणश्चैति शूद्रताम्॥ क्षत्रियाज्जातमेवन्तु विद्याद्वैश्यात्तथैव च॥ ६५॥ अनार्यायां समुत्पन्नो ब्राह्मणात्तु यदृच्छया॥ ब्राह्मण्यामप्यनार्यात्तु श्रेयस्त्वं केति चेद्भवेत्॥ ६६॥

۶۴- شودرا مین براہمن سے کنیا پیدا ہو وہ پارشوی کہاتی ہے اُس سے براہمن وواہ کرے اور کنیا پیدا ہو پہر اُس سے براہمن وواہ کرے اور کنیا پیدا ہو اسی طریق سے کنیا پیدا ہوتی جاوے اور اُس کنیا کا وواہ براہمن کرتا جاوے تو ساتوین کنیا فضیلت تخم سے براہمن ذات کو پیدا کرتی ہے-

۶۵- شودر براہمن بہاو کو حاصل کرتا ہے اور براہمن شودر بہاو کو حاصل کرتا ہے اسی طریق سے کشتری و ویشیہ سے پیدا شدہ اولاد کو جاننا-

۶۶- شودرا مین براہمن سے پیدا ہوا اور براہمنی مین شودر سے پیدا ہوا ان دونون مین کون بڑا ہے اسکا جواب اشلوک آیندہ مین دیتے ہین-

ذ یعنے جسطرح شودرا مین براہمن سے پیدا ہوا پارشو ہوتا ہے وہ شودرا کا وواہ کرے اُس سے پیدا ہو وہ بھی شودرا کا وواہ کرے اُس سے بھی بیٹا پیدا ہو اسی طریق پر بیٹا پیدا ہوتا جاوے اور شودرا کا وواہ کرتا جاوے تو چھٹوان بیٹا عورت کے نیچ ہونے سے شودر ذات کو پیدا کرتا ہے اسی طرح شودرا مین کشتری سے پیدا کیا چوتھی پشت مین فضیلت تخم سے کشتری کو پیدا کرتی ہے اور بیٹا تیسری پشت مین عورت کے نیچ ہونے سے شودر کو پیدا کرتا ہے اور ویشیہ سے شودرا مین پیدا کنیان دوسری پشت مین فضیلت تخم سے ویشیہ کو پیدا کرتی ہے اور بیٹا دوسری پشت مین عورت کے نیچ ہونے سے شودر کو پیدا کرتا ہے اسی طریق پر براہمن سے ویشیہ مین پیدا ہوا پانچوین پشت مین بزرگی و خوردی کو پاتا ہے اور براہمن سے کشتریا مین پیدا ہوا تیسری پشت مین بزرگی و خوردی کو پاتا ہے کشتری سے ویشیہ مین پیدا ہوا تیسری پشت مین بزرگی و خوردی کو پاتا ہے

अनार्यता निष्ठुरता क्रूरता निष्क्रियात्मता ॥ पुरुषं व्यञ्जयन्तीह लोके कलुषयोनिजम् ॥ ५८ ॥ पित्र्यं वा भजते शीलं मातुर्वोभयमेव वा ॥ न कथंचन दुर्योनिः प्रकृतिं स्वां नियच्छति ॥ ५९ ॥ कुले मुख्येऽपि जातस्य यस्य स्याद्योनिसंकरः ॥ संश्रयत्येव तच्छीलं नरोऽल्पमपि वा बहु ॥ ६० ॥ यत्र त्वेते परिध्वंसाज्जायन्ते वर्णदूषकाः ॥ राष्ट्रिकैः सह तद्राष्ट्रं क्षिप्रमेव विनश्यति ॥ ६१ ॥ ब्राह्मणार्थे गवार्थे वा देहत्यागोऽनुपस्कृतः ॥ स्त्रीबालाभ्युपपत्तौ च बाह्यानां सिद्धिकारणम् ॥ ६२ ॥ अहिंसा सत्यमस्तेयं शौचमिन्द्रियनिग्रहः ॥ एतं सामासिकं धर्मं चातुर्वर्ण्येऽब्रवीन्मनुः ॥ ६३ ॥

۵۸-افضل نہونا بے پیری تی سخت مزاجی وید و شاستر کے موافق عمل نکرنا انھون سے لوک مین جانا جاتا ہے کہ یہ آدمی نیچ ذات سے پیدا ہوتا ہے -

۵۹-آدمی والد یا والدہ کی یا دونون کی خاصیت حاصل کرتا ہے مگر نیچ ذات والا کسیطرح اپنی خاصیت کو نہین چھوڑتا ہے -

۶۰-جو شخص اچھے خاندان مین پیدا ہوا مگر والدہ اوسکی نیچ ذات ہو تاہم وہ شخص والد کی خاصیت کو حاصل کرتا ہے -

۶۱-جس سلطنت مین ورنون کو باعیب کرنیوالے ورن سنکر پیدا ہوتے ہین وہ سلطنت مع رعایا جلد فانی ہو جاتی ہے -

۶۲-جو مطلب دیکھنے مین آوے اوسکو چھوڑکر براہمن اور گئو اور عورت اور بالک کیواسطے ترک قالب کرنا ان لوگون کو سورگ دینے والا ہے جو کہ وہان سے علیحدہ ہین -

۶۳-کسی جاندار کو قتل نکرنا سچ بولنا چوری نکرنا پاکیزگی حواس کو روکنا ان سب دھرمونکو منجی نے چارو ورن کیواسطے کہا ہے -

वासांसिमृतचेलानि भिन्नभाराडेषुभोजनम्॥ कार्ष्णायसमलं-
कारः परिव्रज्याच नित्यशः॥ ५२॥ नतैःसमयमन्विच्छेत्पुरुषो
धर्ममाचरन्॥ व्यवहारोमिथस्तेषांविवाहःसदृशैःसह॥ ५३॥
अन्नमेषांपराधीनंदेयंस्याद्भिन्नभाजने॥ रात्रौनविचरेयुस्ते ग्रा-
मेषुनगरेषुच॥ ५४॥ दिवाचरेयुःकार्यार्थं चिन्हिताराजशासनैः
॥ अबान्धवंशवंचैवनिर्हरेयुरितिस्थितिः॥ ५५॥ वंध्यांश्चहन्युः
सततंयथाशास्त्रंनृपाज्ञया॥ वध्यवासांसिगृह्णीयुःशय्याश्चा-
भरणानिच॥ ५६॥ वर्णापेतमविज्ञातंनरंकलुषयोनिजम्॥
आर्य्यरूपमिवानार्य्यंकर्म्मभिःस्वैर्विभावयेत्॥ ५७॥

۵۲- مُردے کے کپڑے پہنن اور پھوٹے ہوئے برتن مین بھوجن کرین زیور آہنی زیب بدن کرین ہمیشہ گشت کرتے رہین-

۵۳- دھرماتما آدمی ان لوگون کے ساتھ درشن وغیرہ بیوپار نکرے انھونکا وداہ آپسہین ہوتا ہے اور بیوپار بھی آپس مین ہی کرین-

۵۴- انھون کی خوراک دوسرے کے اختیار مین ہے پھوٹے برتن مین اُن دینا چاہیے اور یہ لوگ وقت شب گانون وشہر وغیرہ مین پھرنے نپاوین-

۵۵- یہ لوگ نشان ذات سے مشمول ہوکر بحکم راجہ ملک کے کام کرنیکے واسطے دن مین پھرین اور جس مردہ کا کوئی رشتہ دار نہو اُسکو لیجاوین شاستر کی مرجاد ہے-

۵۶- یہ لوگ بحکم راجہ موافق طریق شاستر قتل لائق آدمیون کو قتل کرین اور اُنھیں مقتولون کا کپڑا پلنگ وپارچہ وزیور لیوین-

۵۷- جو شخص نیچ ذات سے پیدا ہوا ہو ورن سے علیحدہ ہو مگر جاننے مین نہ آتا ہو شریف کی صورت مگر شریف نہو تو اُسکے اعمال سے اسکی ذات کو جانے-

सूतानामश्वसारथ्यमम्बष्ठानांचिकित्सनम्॥ वैदेहकानांस्त्री कार्यंमागधानांवणिक्पथः॥४७॥ मत्स्यघातोनिषादानांत्व-ष्टिस्त्वायोगवस्यच॥ मेदान्ध्रचुंचुमद्गूनामारण्यपशुहिंसनम्॥ ४८॥ क्षत्त्रुग्रपुक्कसानान्तुबिलौकोवधबन्धनम्॥ धिग्वणानां चर्मकार्यंवेणानांभाण्डवादनम्॥४९॥ चैत्यद्रुमश्मशानेषुशै-लेषूपवनेषुच॥ वसेयुरेतेविज्ञातावर्त्तयन्तःस्वकर्मभिः॥५०॥ चण्डालश्वपचानान्तुबहिर्ग्रामात्प्रतिश्रयः॥ अपपात्राश्च कर्त्तव्याधनमेषांश्वगर्दभम्॥५१॥

۴۷- سوت کا کام رتھ بانی اور امبشٹ کا کام طبابت بیدیہک کا کام ناچنا ماگدھ کا کام بقالی ہے۔

۴۸- نشاد کی وجہ معاش مچھلیوں کا مارنا ہے۔ ایوگو کی وجہ معاش لکڑی کو کاٹنا ہے میدا اندھر چنچ مدگو انھوں کی وجہ معاش چارپایہ کو مارنا ہے۔

۴۹- کشتا و اگر و پکس کی وجہ معاش سوراخ میں رہنے والی گوہ وغیرہ کا قتل و گرفتاری دھگیگن کی وجہ معاش چمڑے کا کام وین ذات کی وجہ معاش مردنگ وغیرہ کا بجانا ہے۔

۵۰- یہ سب لوگ مشہور درختوں کی جڑ واقع متصل دیہہ و شمشان و پہاڑ و جنگل میں اپنے کاموں سے اوقات گذاری کرتے رہیں۔

۵۱- چانڈال و سوپچ یہ دونوں گانوں کے باہر قیام کریں برتن وغیرہ سے محروم رہیں انھوں کی دولت سگ و خر ہے۔

* بیدیہک کی عورت میں براہمن سے پیدا ہوا پنچ کہلاتا ہے اور اسی سے شودری کی عورت میں پیدا ہوا سدگو کہلاتا ہے

मुखबाहूरुपज्जानांयालोकेजातयोबहिः॥ म्लेच्छवाचश्चार्य
वाचःसर्व्वेतेदस्यवःस्मृताः॥४५॥येद्विजानामपसदायेचाप-
ध्वंसजाःस्मृताः॥ तेनिन्दितैर्वर्त्तयेयुर्द्विजानामेवकर्मभिः॥
४६॥

۴۵- براہمن اور کشتری اور ویشیہ اور شودر ان چاروں ورنوں کی کریاؤں کے لوپ ہو جانے
سے جتنی ذات ہوتی ہیں اونکا نام ملیچھ بھاشا ہیں ہو خواہ آریہ بھاشا ہیں ہو یہ سب ذات
دسیو کہاتی ہیں۔ +

۴۶- دِجوں سے جو آپ سدو غیرہ بطریق اُن لوم پیدا ہوتے ہیں اور جنکا بیان دسویں
اشلوک میں ہوا اور بھی جو پرت لوم سے پیدا ہوتے ہیں یہ سب دِجوں کے نندت کرم سے اوقات بسر کریں ‡

---

+ یعنے براہمن و کشتری و ویشیہ و شودر کو جو کہ وید شاستر کے موافق عمل کرتے ہیں انکو آریہ کہتے ہیں اور وقت پیدایش عالم کے
اِن لوگوں کو جو ملک پاک مرغوب خاطر ہوا اوسکو آریاورت کہتے ہیں اور علم سنسکرت کو جو کہ سب زبانوں کی ماں یعنی زاد الاصل ہے اوسکو
آریہ بھاشا کہتے ہیں چنانچہ دیگر ولایت ہاے میں لفظ آریہ کو ایرین کہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تمام دنیا کی زبانیں ایرین زبان سے نکلی ہیں اگر کوئی
کہے کہ جب لوگوں نے ملک ہاے زمین میں صرف آریاورت کو پاک و کمت دہندہ سمجھکر اسمیں قیام کیا تو دیگر ملک ہاے زمین کسطرح آباد
ہوئی اسکا جواب یہ ہے کہ شروع میں براہمنوں نے اپنا قیام بلحاظ تپ و عبادت کے آریاورت ہی میں مناسب جانا اور کشتری
لوگوں کو اجازت دی کہ تم دیگر ولایت ہاے میں جا کر سلطنت کرو اسوجہ سے منبع تمام مردمان عالم و زبان ہاے عالم صرف
آریاورت ہے کہ جسکی گواہی اشلوک ۲۰ ادھیاے دوم اسی شاستر کا دیتا ہے۔

‡ خدمتگاری وغیرہ۔

तपोबीजप्रभावैस्तु ते गच्छन्ति युगे युगे ॥ उत्कर्षं चापकर्षं च मनुष्येष्विह जन्मजः ॥४२॥ शनकैस्तु क्रियालोपादिमाः क्षत्रियजातयः ॥ वृषलत्वं गता लोके ब्राह्मणादर्शनेन च ॥४३॥ पौण्ड्रकाश्चौड्रद्रविडाः काम्बोजा यवनाः शकाः ॥ पारदाः पाह्लवाश्चीनाः किराता दरदाः खसाः ॥४४॥

۳۲- تپ اور بیج کے پربھاؤ سے یکسان وغیرہ یکسان ذات سے پیدا ہوتے ہیں سنساری جگ جگ میں جنم سے اونچ اور نیچ ہوتے ہیں- +

۳۳- رفتہ رفتہ عدم تعمیل فرائض سے اور براہمن کے نہ دیکھنے سے مفصلہ ذیل کشتری دنیا میں شودر ہو گئے- لا

۳۴- پونڈرک اور ڈور دراوڑ کامبوج یون شک پارد پہلو چین کرات درد کھش ان ملکون کے رہنے والے کشتری لوگ جنیو وغیرہ سنسکار وید خوانی وغیرہ اعمال کے نکرنے سے شودر ہو گئے ۔ ؂

---

+ تپ کے پربھاؤ سے مانند لسوامتر کے اور بیج کے پربھاؤ سے مانند سرنگی رشی کے جاننا چاہیئے-

؂ اشلوک ۴۳ و ۴۴ ثابت کرتے ہیں کہ شروع میں تمام زمین پر صرف ایک مذہب مانند وید کے دیج لوگوں کا تھا جب بہت کھنڈ کے سوائے دیگر کھنڈ یعنے ایران و توران وغیرہ کے باشندگان کشتری لوگوں نے دیج کرم کو چھوڑ دیا تب وہ شودر ذات ہو گئے ان کا نام اگلے اشلوک میں کہتے ہیں-

لا یعنے جنیو وغیرہ دیگیہ کرانا و پڑھانا اور پراسچت کرنا ان سب باتون کے ترک کرنے سے شودر ہو گئے ۔

चाण्डालात्पाण्डुसोपाकस्त्वक्सारव्यवहारवान् ।। आहिण्ड
को निषादेन वैदेह्यामेव जायते ।। ३७ ।। चण्डालेन तु सोपाको मूल
व्यसनवृत्तिमान् ।। पुक्कस्यां जायते पापः सदा सज्जनगर्हितः ।। ३८
।। निषादस्त्री तु चण्डालात्पुत्रमन्त्यावसायिनम् ।। श्मशानगो-
चरं सूते बाह्यानामपि गर्हितम् ।। ३९ ।। संकरे जातयस्त्वेताः पि-
तृमातृप्रदर्शिताः ।। प्रच्छन्ना वा प्रकाशा वा वेदितव्याः स्वकर्म-
भिः ।। ४० ।। स्वजातिजानन्तरजाः षट्सुता द्विजधर्मिणः ।। शूद्रा
णां तु सधर्माणः सर्वेऽपध्वंसजाः स्मृताः ।। ४१ ।।

۳۷ — چانڈال سے بیدیہک کی عورت مین بالس کے روزگار سے اوقات لبسر کرنیوالا پانڈو سو
پاک ذات والا بیٹا ہوتا ہے اور اسی عورت مین سے نشاد سے آہنڈک ذات والا بیٹا پیدا ہوتا ہے۔
۳۸ — چانڈال سے پکس کی عورت مین سوپاک ذات والا بیٹا پیدا ہوتا ہے جو کہ بحکم حاکم وقت
مردمان قابل قتل کو قتل کرنیوالا اور اسی سے اوقات لبسر کرنیوالا اور پاپی ہمیشہ سادھو
لوگون سے لعنت ملامت پانیوالا ہوتا ہے۔
۳۹ — چانڈال سے نشاد کی عورت مین اسمشان کی زمین پر رہنے والا سب سے لعنت ملامت
پانیوالا انتیاوسائی ذات والا بیٹا پیدا ہوتا ہے۔
۴۰ — ورن سنکر ذات مین ماں باپ سے انکی ذاتون کو بیان کیا وہ ذات ظاہر ہون یا پوشیدہ
ہون مگر اپنے اپنے کامون سے جاننے کے لائق ہوتی ہین۔
۴۱ — براہمن کشتری ویشون سے اپنی اپنی ذات کی عورت مین جو لڑکے پیدا ہوتے ہین
اور براہمن سے کشتری اور کشتری سے ویشیہ مین اور ویشیا سے شودرا مین جو لڑکے پیدا
ہوتے ہین وہ چھٹو دج کے دھرم والے ہوتے ہین (یعنے جنیو وغیرہ سنسکار کی لائق ہوتے
ہین) اسکے سوا جو پرت لوم سے پیدا ہین وہ سب شودر کے دھرم والے کہلاتے ہین۔

प्रसाधनोपचारज्ञमदासं दासजीवनम् ॥ सैरिन्ध्रं वागुरावृत्तिं-
सूते दस्युरयोगवे ॥ ३२ ॥ मैत्रेयकं तु वैदेहो माधूकं संप्रसूयते ॥
नॄन्प्रशंसत्यजस्रं यो घण्टाताडोऽरुणोदये ॥ ३३ ॥ निषादो मा-
र्गवं सूते दासं नौकर्मजीविनम् ॥ कैवर्तमिति यं प्राहुरार्यावर्त-
निवासिनः ॥ ३४ ॥ मृतवस्त्रभृत्सु नारीषु गर्हितान्नाशनासु च
॥ भवन्त्यायोगवीष्वेते जातिहीनाः पृथक्त्रयः ॥ ३५ ॥ कारा-
वरो निषादात्तु चर्मकारः प्रसूयते ॥ वैदेहिकादन्ध्रमेदौ बहिर्ग्रा-
मप्रतिश्रयौ ॥ ३६ ॥

۳۲۔ درستی و صفائی موسے کا کرنیوالا جوٹھا کھانا کھانے کے سوا نہلانا دھلانا وغیرہ کا غلامی کو جاننے والا جال وغیرہ کے وسیلہ سے ہرن وغیرہ کے قتل سے اوقات بسر کرنیوالا سیرندھر نام بیٹے کو آیوگو کی استری میں دسیتو نام ذات والا آدمی (جسکا لکشن اشلوک ۴۵ میں کہینگے) پیدا کرتا ہے۔

۳۳۔ آیوگو کی عورت میں بیدیہک سے میترے نام بیٹا شیرین کلام کرنیوالا پیدا ہوتا ہے جو وقت شام و صبح بجا کر جیوکا کیواسطے راجہ وغیرہ کی تعریف کرتا ہے۔

۳۴۔ آیوگو کی عورت میں نشاد سے پیشہ ملاحی سے اوقات بسر کرنیوالا داس نام و مارگو نام بیٹا پیدا ہوتا ہے جسکو آریاورت کے رہنے والے کیورت کہتے ہیں۔

۳۵۔ سیرندھر و میتری و مارگو تینوں نیچ ذات آیوگو کی اس عورت میں والد کی تفریق سے علیحدہ علیحدہ پیدا ہوتے ہیں جوکہ پارچہ مردہ کے پہننے والے دہادی حیدوں خوردہ کھانیوالے ہیں

۳۶۔ نشاد سے بیدیہک کی عورت میں چمڑے کو چھیدنیوالا کاراور نام بیٹا پیدا ہوتا ہے۔ اور بیدیہک سے کاراور کی عورت میں اندھر ذات والا بیٹا اور نشاد کی عورت میں میدذات والا بیٹا پیدا ہوتا ہے یہ دونوں گانوں کے باہر رہنے والے ہوتے ہیں۔

प्रतिकूलंवर्त्तमानाबाह्याबाह्यतरान्पुनः॥ हीनाहीनान्प्रसूयन्तेवर्णान्पंचदशैवतु॥३१॥

۳۱۔ شودر سے پیدا ہوا براہمن کشتری ویشیہ کی عورت میں آیوگو کشتا چانڈال تینوں ہر دو ورن
کی عورت اور اپنی ہم قوم عورت میں آپ سے پنچ تین پنچ پندرہ بیٹے پیدا کرتے ہیں اور ان نیچ سے
ہیں ویشیہ و کشتری سے پیدا ماگدھ بیدیہک سوت یہ تینوں چاروں ورن کی عورت اور اپنی
ذات کی عورت میں آپ سے پنچ پندرہ بیٹے پیدا کرتے ہیں اس طرح سے تیس بیٹے ہوئے
خواہ چانڈال کشتا آیوگو بیدیہک ماگدھ سوت یہ چھ اول اول سے پچھلے پچھلے اچھے ہیں۔
یہی چھیوں پرت لوم کر کے بیٹے پیدا کریں تو پندرہ بیٹے ہوتے ہیں جیسے چانڈال سے پانچوں
ورن کی عورت میں پانچ لڑکے پیدا ہوئے کشتا سے چاروں ورن کی عورت میں چار لڑکے پیدا
ہوئے آیوگو سے تینوں ورن کی عورت میں تین لڑکے پیدا ہوئے بیدیہک سے
دونوں ورن کی عورت میں دو لڑکے پیدا ہوئے ماگدھ سے ایک ورن کی عورت میں
ایک لڑکا پیدا ہوا سوت سے آگے کوئی نہیں ہے اسلیئے سوت سے کوئی پرت لوم پیدا نہیں
ہوتا اس طرق سے پندرہ بیٹے ہوئے اشلوک میں بھرگ جی نے لفظ ہم کا بیان کیا اسکا مطلب
یہ ہے کہ سوت ماگدھ بیدیہک آیوگو کشتا چانڈال یہ چھ پچھلے پچھلے سے اول اول اچھے ہیں
یہ چھیوں پرت لوم کے طرق پر بیٹے کو پیدا کریں تو پندرہ بیٹے پیدا ہوتے ہیں جیسے سوت سے
پانچوں کی عورت میں پانچ بیٹے پیدا ہوتے ہیں ماگدھ سے چاروں کی عورت میں چار ہوئے بیدیہک سے
تینوں کی عورت میں تین بیٹے ہوئے آیوگو سے دونوں کی عورت میں دو بیٹے ہوئے کشتا سے
ایک کی عورت میں ایک بیٹا ہوا چانڈال سے کوئی اونچ نہیں ہے اس لیئے اس سے ان لوم
نہیں ہوتا اس طرق سے ملکر پندرہ ہوئے دونوں ملکر تیس ہوئے۔

एतेषट्सदृशान्वर्णाञ्जनयन्तिस्वयोनिषु ।। मातृजात्यांप्रसू-
यन्तेप्रवरासुचयोनिषु ।। २७ ।। यथात्रयाणांवर्णानांद्वयोरा-
त्मास्यजायते ।। आनन्तर्यात्स्वयोन्यान्तुतथाबाह्येष्वपिक्रमा-
त् ।। २८ ।। तेचापिबाह्यान्सुबहूंस्ततोऽप्यधिकदूषितान् ।। प-
रस्परस्यदारेषुजनयन्तिविगर्हितान् ।। २९ ।। यथैवशूद्रोब्राह्म-
ण्यांबाह्यंजन्तुंप्रसूयते ।। तथाबाह्यतरंबाह्यश्चातुर्वर्ण्येप्रसू-
यते ।। ३० ।।

۲۷ - یہ سب اپنی ذات کی استری میں اپنے ورن کو پیدا کرتے ہیں یہاں والدہ کی ہم ذات
کے ہونے سے والد کے برابر پیدا لیش اولاد کو جاننا چاہئے کیونکہ چاروں ورن کی استری میں
والد سے نیچ ذات والے پیدا ہوتے ہیں یہ بات آگے کہینگے والد اپنی ذات کی عورت میں
بھی نیچ پیدا کرتے ہیں اسقدر باقی رہا اسیکا بیان اس اشلوک میں کیا جیسے شودر سے
ویشیہ کی استری میں پیدا ہوا لڑکا آیوگو کہلاتا ہے اس سے شدر جو آیوگوی ویشیہ برہمنی کشتریا
شودرا میں پیدا ہوگا وہ آیوگو کہلاتا ہی لیکن شدر جو آیوگو سے پیدا ہو آیوگو دشٹ میں اتنی مثل
دیکھتے ہیں کہ جیسے مثلا مرد و عورت کے ایک نے برہم ہتیا کیا اس سے بیٹا پیدا ہوا اسکی نسبت سے مرد
و عورت دونوں گنہگار ہیں اس لئے جو پیدا ہوگا وہ برا دشٹ ہوگا۔

۲۸ - جیسے تینوں ورن میں سے دو میں اپنی طرح پیدا ہوتا ہے (یعنے عورت قریب یا اپنی
اپنی قوم میں) اسیطرح خارج القوم میں بھی ترتیب سے ہوتا ہے۔

۲۹ - آیوگو وغیرہ چھ ہمقوم عورت میں ان قوم کے بھی زیادہ دشٹ بیٹے کو پیدا کرتے ہیں
جیسے آیوگو کشتا کی عورت میں اپنے سے نیچ بیٹے کو پیدا کرتا ہے اور کشتا بھی آیوگو کی عورت میں اپنے
سے نیچ بیٹے کو پیدا کرتا ہے اسی طرح دیگر برن قوموں میں بھی جاننا چاہیئے۔

۳۰ - جسطرح شودر براہمنی میں چانڈال کو پیدا کرتا ہے اسی طرح چاروں ورن کی عورت میں
اپنے سے بھی نیچ بیٹے کو پیدا کرتا ہے۔

झल्लो मल्लश्च राजन्याद्व्रात्यान्निच्छिविरेव च ॥ नटश्च करणश्चैव खसो द्रविड एव च ॥ २२ ॥ वैश्यात्तु जायते व्रात्यात्सुधन्वाचार्य एव च ॥ कारूषश्च विजन्मा च मैत्रः सात्वत एव च ॥ २३ ॥ व्यभिचारेण वर्णानामवेद्यावेदनेन च ॥ स्वकर्मणां च त्यागेन जायन्ते वर्णसंकराः ॥ २४ ॥ संकीर्णयोनयो ये तु प्रतिलोमानुलोमजाः ॥ अन्योन्यव्यतिषक्ताश्च तान्प्रवक्ष्याम्यशेषतः ॥ २५ ॥ सूतो वैदेहकश्चैव चण्डालश्च नराधमः ॥ मागधः क्षत्तृजातिश्च तथाऽयोगव एव च ॥ २६ ॥

۲۲- پرائینہ کشتری سے کشتری ذات کی عورت مین جھل ذات والے ہوتے ہین اُسکا نام جھل
پچھب نٹ کرن کھس درڑ ہے -

۲۳ پرائینہ ویشیہ سے ویشیہ ذات کی عورت مین سدھنوا چارج ذات والے ہوتے ہین اُنکو
کارش بجنما میتر ساتوت ذات والے کہتے ہین -

۲۴- دوسرے ذات کے مرد سے دوسری ذات کی عورت مین جماع - دواہ کرنیکے لائق
جو نہین ہے اُسکے ساتھ دواہ اپنے کرمون کا تیاگ - ان سبب سے ورن سنکر پیدا ہوتے ہین
۲۵- آن لوم اور پرت لوم کرکے باہم نسبت سے جو ورن سنکر لوں ہے اُسکو مین کہونگا -
۲۶- سوت اور بیدیہک اور چانڈال اور ماگدھ اور کشتا اور آیوگو -

+ دیکھو شلوک نمبر ۲۰ -

आयोगवश्चक्षत्ता च चण्डालश्चाधमोनृणाम्॥ प्रातिलो-
म्येनजायन्ते शूद्रादपसदास्त्रयः॥१६॥ वैश्यान्मागधवैदेहौक्ष
त्रियात्सूतएवतु॥ प्रतीपमेतेजायन्तेपरेऽप्यपसदास्त्रयः॥१७
॥जातोनिषादाच्छूद्रायांजात्याभवतिपुक्कसः॥ शूद्राज्जातोनि
षाद्यांतुसवैकुक्कुटकःस्मृतः॥१८॥ क्षत्तुर्जातस्तथोग्रायांश्व-
पाकइतिकीर्त्यते॥ वैदेहकेनत्वम्बष्ठ्यामुत्पन्नोवेणउच्यते॥
१९॥ द्विजातयःसवर्णासुजनयन्त्यव्रतांस्तुयान्॥ तान्सावि-
त्रीपरिभ्रष्टान्व्रात्यानितिविनिर्दिशेत्॥२०॥ व्रात्यात्तुजायते
विप्रात्पापात्माभूर्जकण्टकः॥ आवन्त्यवाटधानौचपुष्प
धःशैखएवच॥२१॥

۱۶- آیوگو کشتا چانڈال یہ تینوں بیٹے کام میں سمرتھ یعنے صاحب قدرت نہیں ہوتے۔
۱۷- ماگدھ ویدیہ سوت یہ تینوں بیٹے بھی کام میں سمرتھ نہیں ہوتے۔
۱۸- نشاد سے شودرا کنیا میں پکس ذات والے ہوتے ہیں نشاد میں ککٹ ذات والے ہوتے ہیں
۱۹- کشتا سے اگر کنیا میں سوپاک ذات والے ہوتے ہیں ویدیہ سے امبشٹ ذات کی کنیا میں بین ذات والے ہوتے ہیں۔
۲۰- دوجنما ان سے ہم ذات عورت میں جو پیدا ہوئے مگر ان کا جنیو وغیرہ سنسکار نہیں ہوا ہے وہ براتیہ کہلاتے ہیں۔
۲۱- براتیہ براہمن سے براہمنی میں جو پیدا ہوا وہ پاپاتما بھورج کنٹک نام والا کہلاتا ہے اور اسی کو دیش بھید سے آونتیہ باٹ دھان پشپدھ شیکھ کہتے ہیں۔

विप्रस्य त्रिषुवर्णेषुनृपतेर्वर्णयोर्द्वयोः ॥ वैश्यस्यवर्णेचैकस्मिन्षडेतेऽपसदाः स्मृताः ॥१०॥ क्षत्रियाद्विप्रकन्यायांसूतोभवति जातितः ॥ वैश्यान्मागधवैदेहौराजविप्राङ्गनासुतौ ॥११॥ शूद्रादायोगवः क्षत्ता चण्डालश्चाधमोनृणाम् ॥ वैश्यराजन्यविप्रासुजायन्तेवर्णसंकराः ॥ १२ ॥ एकान्तरेत्वानुलोम्यादम्बष्ठोग्रौयथास्मृतौ ॥ क्षत्तृवैदेहकौतद्वत्प्रातिलोम्येऽपिजन्मनि ॥ पुत्रायेऽनन्तरस्त्रीजाः क्रमेणोक्ताद्विजन्मनाम् ॥ ताननन्तरनाम्नस्तुमातृदोषात्प्रचक्षते ॥ १४ ॥ ब्राह्मणादुग्रकन्यायामावृतोनामजायते ॥ आभीरोऽम्बष्ठकन्यायामायोगव्यांतुधिग्वणः ॥१५॥

۱۰- براہمن سے کشتر انی وغیرہ تین ورن کی استری مین اور کشتری سے ویشیہ وغیرہ دو ورن کی استری مین اور ویشیہ سے شودر ورن کی استری مین جو پیدا ہوئے ہین وہ چھ اپسد یعنی ناقص کہلاتے ہین

۱۱- ان قوم کو بیان کرکے اب پرت قوم کو کہتے ہین) کشتری سے براہمنی کنیا مین سوت ذات والا ہوتا ہے اور ویشیہ سے کشتریا کنیا مین ماگدھ اور براہمنی کنیا مین بیدیہ ذات والا ہوتا ہے۔

۱۲- شودر سے ویشیہ اور کشتری اور براہمن کی کنیا سے حسب سلسلہ آیوگو کشتا آدمیون مین پنچ چانڈال ذات والے ہوتے ہین۔

۱۳- جسطرح ایک ذات کے تفاوت ہین ان قوم مین امبشٹ اور اگر ہے اسی طرح پرت قوم مین کشتا اور بیدیہک ہین

۱۴- دو جنماؤن مین ایک ذات کی تفاوت والی عورت مین سلسلہ سے جو لڑکے پیدا ہوئے کہے ہین وہ سب ماں کے عیب سے ماں کی ذات والے کہلاتے ہین۔

۱۵- براہمن سے اگر امبشٹ ایوگو ان تینون کی کنیا مین سلسلہ سے آبرت۔ ابھیر۔ دھگون ذات والے ہوتے ہین

स्त्रीष्वनन्तरजातासुद्विजैरुत्पादितान्सुतान्॥ सदृशानेवतानाहु-
र्मातृदोषविगर्हितान्॥ ६॥ अनन्तरासुजातानांविधिरेषसनात-
नः॥ द्व्येकान्तरासुजातानांधर्म्यंविद्यादिमंविधिम्॥ ७॥ ब्राह्म-
णाद्वैश्यकन्यायामम्बष्ठोनामजायते॥ निषादःशूद्रकन्यायां
सः पारशवउच्यते॥ ८॥ क्षत्रियाच्छूद्रकन्यायांक्रूराचारविहा-
रवान्॥ क्षत्रशूद्रवपुर्जन्तुरुग्रोनामप्रजायते॥ ९॥

۶- دوِج اور ایک ذات کی تفاوت والی عورت سے جو اولاد پیدا ہو وہ موافق کہلاتی ہے مگر اُنہیں ماں کے عیب کا نقص ہے۔

۷- ایک ذات کی تفاوت میں پیدا ہوئی اولاد کے قدیم طریق کو کہا اب دو ایک ذات کے تفاوت میں پیدا ہوئی اولاد کے طریق کو کہتے ہیں۔

۸- براہمن سے بیاہتا ویشیا میں امبشٹ والا پیدا ہوتا ہے اور براہمن سے بیاہتا شودر کی کنیا میں نشاد ذات والا پیدا ہوتا ہے اسکو پارشو کہتے ہیں۔

۹- کشتری سے بیاہتا شودر کنیا میں بدچلن کشتری شودر رنگ والا اُگر نام ذات والا ہوتا ہے۔

مہا بھارت انساسن پرب ادھیائے [illegible] شلوک [illegible] کے بموجب براہمن سے براہمنی و کشترانی میں براہمن ویشیا میں ویشیہ و کشتری سے کشترانی و ویشیانی میں کشتری و ویشیا سے ویشیہ و شودرانی میں ویشیہ ورن شامل ہوتا ہے۔

امبشٹ و پارشو و اگر وغیرہ کسی قوم کا نام جدا گانہ نہیں قائم ہوا کیونکہ ہر ایک قسم کی اولاد چاروں ورن میں سے کسی ورن میں داخل ہوتی گئی۔ امبشٹ بعض راجاؤں کا نام بھی تھا مہا بھارت کرن پرب (سبھائی قسم) کشتریوں میں ایک قوم امبشٹ ہے چتر گپت کے لڑکا کا لقب امبشٹ ہوا تھا اور چتر گپت نسبتی بموجب قول بھوشیہ پوران مندرجہ ورن [illegible] کے کشتری ورن میں چتر گپت کو پراسمرت وسیہ پران میں چودہ جم میں ایک جم قرار دیا ہے اور جم کا ورن [illegible] براہمن [illegible] میں کشتری لکھا ہے۔

अधीयीरंस्त्रयो वर्णाः स्वकर्मस्था द्विजातयः॥ प्रब्रूयाद्ब्राह्मणस्त्वे-
षां नेतराविति निश्चयः॥१॥ सर्वेषां ब्राह्मणो विद्याद्वृत्त्युपाया-
न्यथाविधि। प्रब्रूयादितरेभ्यश्च स्वयं चैव तथा भवेत्॥ २॥ वैशे-
ष्यात्प्रकृतिश्रैष्ठ्यान्नियमस्य च धारणात्॥ संस्कारस्य विशेषा-
च्च वर्णानां ब्राह्मणः प्रभुः॥ ३॥ ब्राह्मणः क्षत्रियो वैश्यस्त्रयो व-
र्णा द्विजातयः॥ चतुर्थ एकजातिस्तु शूद्रो नास्ति तु पंचमः॥ ४॥
सर्ववर्णेषु तुल्यासु पत्नीष्वक्षतयोनिषु॥ आनुलोम्येन संभूता
जात्या ज्ञेयास्त एव ते॥ ५॥

۱- براہمن کشتری ویشیہ تینوں ورن اپنے کرم میں قائم ہو کر وید کے جاننے ہوویں سے بیچ دہرم کو کرنے ہوئے وید کو پڑھیں براہمن تو دوسروں کو پڑھاوے مگر کشتری و ویشیہ پڑھاویں اگر پڑھاویں تو اپنے گھر میں

۲- براہمن سب لوگوں کی تدبیر معاش کو موافق طریق کے جانے اور دوسروں کو سمجھا دے اور آپ بھی اسی کے موافق کرے۔

۳- بڑی ذات اور اتم جگہ سے پیدائش اور نیم کا دھارن اور بڑا سنسکار ان وجہوں سے براہمن سب سے بڑا ہے اور سب ورنوں کا گرو اور پربھو ہے۔

۴- براہمن کشتری ویشیہ یہ تینوں ورن دو جنما کہلاتے ہیں اور چوتھا ورن شودر ایک جنما کہلاتا ہے اور کوئی ورن پانچواں نہیں ہے۔

۵- سب ورنوں میں ان عورتوں سے جو ہم قوم و منکوحہ بوقت شادی باکرہ ہوں جو اولاد پیدا ہوتی ہو وہ مساوی (یعنے ماں باپ کی ذات والی) کہلاتی ہے۔

+ یعنے ایک جنم ماں باپ سے ہوتا ہے اور دوسرا جنم سنسکار سے ہوتا ہے۔

‡ مہابھارت انساسن پرب ادھیائے ... شلوک ۳ و ۴ و ۳۰ میں بھی صاف لکھا ہے کہ پانچواں ورن نہیں ہے اور چاروں ورنوں کے فرائض بیان ہوتے ہیں

धर्मेणाचन्नव्यवहारा तिष्ठेद्यत्नमुत्तमम्॥ दद्याञ्चसर्वभूतानामन्नमेवप्रयत्नतः॥३३३॥ विप्राणांवेदविदुषांगृहस्थानांयशस्विनाम्॥ शुश्रूषैवतुशूद्रस्यधर्मोनैश्रेयसःपरः॥३३४॥ शुचिरुत्कृष्टशुश्रूषुर्मृदुवागनहंकृतः॥ ब्राह्मणाद्याश्रयोनित्यमुत्कृष्टांजातिमश्नुते॥३३५॥ एषोऽनापदिवर्णानामुक्तःकर्मविधिःशुभः॥ आपद्यपिहियस्तेषांक्रमशःतन्निबोधत॥३३६॥

इतिमानवेधर्मशास्त्रेभृगुप्रोक्तायांसंहितायां
नवमोऽध्यायः ९

۳۳۳- دھرم سے ترقی دولت مین اچھّی تدبیر کرے سب جانداروں کے کھانے پینے کی نیک طریق سے خبرگری کرے-

۳۳۴- وید پڑھنے والے نیکنام گرہستھ براہمنوں کی سیوا شودروں کی موکش دینے مین اول افضل ہے-

۳۳۵- پاکیزگی و خدمت بزرگان و نرم زبانی و خودی نکرنا و ہمیشہ براہمنوں کی پناہ مین رہنا یہ سب کام شودروں کو اتم ذات دینے والے ہین-

۳۳۶- بحالت نہونے وقت مصیبت کے یہ طریق اعمال حسنہ ہر چہاروں کیواسطے کہا اب وقت مصیبت مین انھون کے طریق عمل کو سلسلہ وار کہتے ہین-

منوجی کا دھرم گرنتھ کی سنگھتا کا
نوان ادھیا سماپت ہوا-

प्रजापतिर्हि वैश्याय सृष्ट्वा परिददे पशून्। ब्राह्मणाय च राज्ञे च सर्वाः परिददे प्रजाः॥३२७॥ न च वैश्यस्य कामः स्यान्न रक्षेयं पशूनिति। वैश्ये चेच्छति नाऽन्येन रक्षितव्याः कथंचन॥३२८॥ मणिमुक्ताप्रवालानां लोहानां तान्तवस्य च। गन्धानां च रसानां च विद्यादर्घबलाबलम्॥३२९॥ बीजानामुप्तिविच्च स्यात्क्षेत्रदोषगुणस्य च। मानयोगं च जानीयात्तुलायोगांश्च सर्वशः॥३३०॥ सारासारं च भाण्डानां देशानां च गुणागुणान्। लाभालाभं च पण्यानां पशूनां परिवर्द्धनम्॥३३१॥ भृत्यानां च भृतिं विद्याद्भाषाश्च विविधान्नृणाम्। द्रव्याणां स्थानयोगांश्च क्रयविक्रयमेव च॥३३२॥

۳۲۷- برہما جی نے ویشیہ کو پیدا کرکے اسکو پشُو (یعنے چارپایہ) دیا اور براہمن و کشتری کو تمام رعیت دی۔

۳۲۸- ویشیہ یہ خواہش نہ کرے کہ چارپایہ کی حفاظت نکرینگے کاشتکاری وغیرہ کرتا ہوا بھی چارپایہ کی حفاظت ضرور کرے اور جبتک ویشیہ چارپایہ کی حفاظت کرے تب تک دوسرا ورن نکرے۔

۳۲۹- جواہرات مونگا موتی و لوہا و سوت و خوشبویات و رس ان سبھون کی قیمت مالک و وقت سمجھکر کم و زیادہ مقرر کرے۔

۳۳۰- کھیت کا عیب و ہنر تخم ریزی پر سبھکے دو ورن وغیرہ تعداد تول و ماشہ وغیرہ تعداد وزن ان سبھونکا جاننے والا ویشیہ ہووے۔

۳۳۱- برتنون کا سارا سار ملکونکا عیب و ہنر اشیاء فروختنی کا نفع و نقصان ترقی چارپایہ ان سب کو جانے۔

۳۳۲- مزدورون کی مزدوری آدمیون کی انواع اقسام کی زبان روپیہ اشرفی وغیرہ چیزون کے قیام کی تدبیر اور خرید و فروخت ان سب کو جانے۔

अद्भ्योऽग्निर्ब्रह्मतः क्षत्रमश्मनो लोहमुत्थितम्॥ तेषां सर्वत्रगं ते-
जः स्वासु योनिषु शाम्यति॥ ३२१॥ नाब्रह्म क्षत्रमृध्नोति नाक्षत्रं
ब्रह्म वर्द्धते॥ ब्रह्म क्षत्रं च संपृक्तमिह चामुत्र वर्द्धते॥ ३२२॥ द-
त्त्वा धनं तु विप्रेभ्यः सर्वदण्डसमुत्थितम्॥ पुत्रे राज्यं समासृज्य
कुर्वीत प्रायणं रणे॥ ३२३॥ एवं चरन्सदा युक्तो राजधर्मेषु पा-
र्थिवः॥ हितेषु चैव लोकस्य सर्वान्भृत्यान्नियोजयेत्॥ ३२४॥
एषोऽखिलः कर्मविधिरुक्तो राज्ञः सनातनः॥ इमं कर्मविधिं-
विद्यात्क्रमशो वैश्यशूद्रयोः॥ ३२५॥ वैश्यस्तु कृतसंस्कारः कृ-
त्वा दारपरिग्रहम्॥ वार्त्तायां नित्ययुक्तः स्यात्पशूनां चैव रक्ष-
णे॥ ३२६॥

۳۲۱ - پانی سے آگ کی پیدائش ہے برہمن سے کشتری کی پیدائش ہے پتھر سے لوہے کی پیدائش ہے اور انھوں کا تیج سب جگہ جاتا ہے (دشمنوں کو مغلوب کرتا و مارتا ہے) لیکن اپنی اصل کو پاکر شانت ہو جاتا ہے۔

۳۲۲ - برہمن سے کشتری اور کشتری سے برہمن علیحدہ ہو کر ترقی نہیں پاتا دونوں شامل رہنے سے اس لوک میں ترقی پاتے ہیں۔

۳۲۳ - سزا سے حاصل ہوئی تمام دولت کو برہمن کو دیکر اور ملک بیٹے کو دیکر جنگ میں ترک قالب کرے۔

۳۲۴ - اس طریق سے راجہ ہر ایک وقت پر راج دھرموں کو کرتا ہوا بہبودی عالم میں سب ملازمان کو مصروف کرے۔

۳۲۵ - یہ تمام طریق راجہ کے عمل روزمرہ کا کہا گیا اب آگے سلسلہ وار ویشیہ اور شودر کے دھرموں کو کہیں گے۔

۳۲۶ - ویشیہ سنسکار کو پاکر بیواہ کرکے حفاظت چارپایہ و کاشتکاری وغیرہ میں ہمیشہ مصروف رہے

लोकानन्यान्सृजेयुर्ये लोकपालांश्च कोपिताः॥ देवान्कुर्युरदे-
वांश्च कः क्षिण्वंस्तान्समृध्नुयात्॥ ३१५॥ यानुपाश्रित्य तिष्ठन्ति
लोका देवाश्च सर्वदा॥ ब्रह्म चैव धनं येषां को हिंस्यात्तान्जिजी
विषुः॥ ३१६॥ अविद्वांश्चैव विद्वांश्च ब्राह्मणो दैवतं महत्॥ प्रणी
तश्चाप्रणीतश्च यथाग्निर्दैवतं महत्॥ ३१७॥ श्मशानेष्वपि ते-
जस्वी पावको नैव दुष्यति॥ हूयमानश्च यज्ञेषु भूय एवाभिवर्द्धते
॥ ३१८॥ सर्वं यद्यप्यनिष्टेषु वर्तन्ते सर्वकर्मसु॥ सर्वथा ब्राह्म-
णाः पूज्याः परमं दैवतं हि तत्॥ ३१९॥ क्षत्रस्यातिप्रवृद्धस्य-
ब्राह्मणान्प्रति सर्वशः॥ ब्रह्मैव सन्नियन्तृ स्यात्क्षत्रं हि ब्रह्मसं-
भवम्॥ ३२०॥

۳۱۵- جو براہمن خشمگین ہوکر دوسرا لوک و لوکپال بناوے اور دیوتا کو غیر دیوتا کرے اس براہمن کو
تکلیف دیکر کون شخص دولت و حکومت حاصل کر سکتا ہے-

۳۱۶- جن براہمنوں کی دولت وید ہی ہے اُنھوں کی پناہ میں لوک اور دیوتا رہتے ہیں اُن
براہمنوں کو زندگی کی خواہش رکھنے والا کون شخص ماریگا-

۳۱۷- جسطرح اگن سنسکار کو حاصل کرے یا نکرے تاہم وہ بڑا دیوتا ہے اسیطرح براہمن پنڈت
ہو یا مورکھہ ہو تاہم بڑا دیوتا ہے-

۳۱۸- تیج والی اگن شمسان میں بھی دوش کو نہیں پراپت ہوتی پھر بھی یگیہ میں ہون کو
پراپت ہوتی ہے بہرحال ترقی ہی پاتی ہے-

۳۱۹- اسیطرح اگرچہ براہمن تمام اعمال ناشائستہ کرتے ہیں تاہم پوجنے کے لائق ہیں اور بڑے
دیوتا ہیں-

۳۲۰- کشتری تمام چیزوں سے بڑا ہو تاہم براہمن کو اپنے اختیار میں نہیں کر سکتا کیونکہ وہ براہمن
سے ہوا ہے اس سبب سے براہمن کشتریوں کو اپنے اختیار میں کر سکتا ہے-

परिपूर्णं यथा चन्द्रं दृष्ट्वा हृष्यन्ति मानवाः ॥ तथा प्रकृतयो यस्मिन्स चान्द्रव्रतिको नृपः ॥ ३०९ ॥ प्रतापयुक्तस्तेजस्वी नित्यं स्यात्पापकर्मसु ॥ दुष्टसामन्तहिंस्रश्च तदाग्नेयं व्रतं स्मृतम् ॥ ३१० ॥ यथा सर्वाणि भूतानि धरा धारयते समम् ॥ तथा सर्वाणि भूतानि बिभ्रतः पार्थिवं व्रतम् ॥ ३११ ॥ एतैरुपायैरन्यैश्च युक्तो नित्यमतन्द्रितः ॥ स्तेनान्राजा निगृह्णीयात्स्वराष्ट्रे पर एव च ॥ ३१२ ॥ परामप्यापदं प्राप्तो ब्राह्मणान्न प्रकोपयेत् ॥ ते ह्येनं कुपिता हन्युः सद्यः सबलवाहनम् ॥ ३१३ ॥ यैः कृतः सर्वभक्ष्योऽग्निरपेयश्च महोदधिः ॥ क्षयी चाप्यायितः सोमः को न नश्येत्प्रकोप्य तान् ॥ ३१४ ॥

۳۰۹- جسطرح پورن چندرمان کو دیکھکر آدمیونکو آنند ہوتا ہے اسی طرح سب جاندار راجہ کو دیکھکر خوش رہیں اس طریق سے راجہ رہا کرے۔

۳۱۰- پاپ کرموں میں ہمیشہ صاحب اقبال و پرجلال رہے یعنے مجرمونکو ضرور سزا دیوے اور اگن کا برت کرتا ہوا دُشٹ منتریوں کو سزا دینے والا رہے۔

۳۱۱- جسطرح زمین تمام جانداروں کو اپنے اوپر یکساں قائم رکھتی ہے اسی طرح راجہ زمین کا برت دھارن کرتا ہوا سب جانداروں کو دھارن کرے۔

۳۱۲- ان تدبیروں اور دیگر تدبیروں سے مشغول رہکر ہمیشہ سستی سے دور رہے اپنے اور دوسروں کی راج سے چوروں کو نیست و نابود کرے۔

۳۱۳- راجہ وقت مصیبت میں بھی برہمنوں کو خشمگین نکرے کیونکہ اونکے غصہ کرنے سے راجہ مع فوج و سواریوں کے نیست و نابود ہو جاتا ہے۔

۳۱۴- جن برہمنوں نے اگن کو سرب بھکشی اور مہا سمدر کو کھاری اور چندرمان کو گھٹنی بڑھنی والا کر دیا ان برہمنوں کو خشمگین کرا کے کون فانی نہوگا۔

इन्द्रस्यार्कस्य वायोश्च यमस्य वरुणस्य च॥ चन्द्रस्याग्नेः पृथि-
व्याश्च तेजोवृत्तं नृपश्चरेत्॥ ३०३॥ वार्षिकांश्चतुरो मासान्यथे-
न्द्रोऽभिप्रवर्षति॥ तथाभिवर्षेत्स्वं राष्ट्रं कामैरिन्द्रव्रतं चरन्॥ ३०४
॥ अष्टौ मासान्यथादित्यस्तोयं हरति रश्मिभिः॥ तथा हरेत्करं रा-
ष्ट्रान्नित्यमर्कव्रतं हि तत्॥ ३०५॥ प्रविश्य सर्वभूतानि यथा चर-
ति मारुतः॥ तथा चारैः प्रवेष्टव्यं व्रतमेतद्धि मारुतम्॥ ३०६॥
यथा यमः प्रियद्वेष्यौ प्राप्ते काले नियच्छति॥ तथा राज्ञा निय-
न्तव्याः प्रजास्तद्धि यमव्रतम्॥ ३०७॥ वरुणेन यथा पाशैर्बद्ध
एवाभिदृश्यते॥ तथा पापान्निगृह्णीयाद्व्रतमेतद्धि वारुणम्
॥ ३०८॥

۳۰۳- اندر سورج ہوا یم راج برن چندرمان اگن زمین انھوں کے پراکرم کو راجہ دھارن کرے اور دشمنوں کو خالی کرکے اقبال و محبت سے شامل رہے۔

۳۰۴- جسطرح چار مہینہ برسات میں راجہ اندر پانی برساتے ہیں اُسیطرح راجہ اندر کا کام کرتا ہوا تمام راج میں رعایا کی تمناء دلی پوری کرے۔

۳۰۵- جسطرح سورج اپنی شعاع سے آٹھ مہینے تک پانی زمین سے کھینچتے ہیں اُسیطرح راجہ سورج کا کام کرتا ہوا راج سے محصول لیوے۔

۳۰۶- جسطرح ہوا تمام راج میں داخل ہو کر گشت کرتی ہے اُسیطرح راجہ ہوا کا کام کرتا ہوا بوسیلہ جاسوسان تمام جانداروں میں داخل ہو کر گشت کرے۔

۳۰۷- جسطرح یم راج دوست دشمن دونوں کو قریب المرگ ہونے پر مارتا ہے اُسیطرح راجہ سب رعایا کو جرم کے موافق یم راج کا کام کرتا ہوا سزا دیوے۔

۳۰۸- جسطرح برن دشمنوں کو باندھتے ہیں اُسیطرح راجہ برن کا کام کرتا ہوا مجرموں کو گرفتار کرے۔

चारेणोत्साहयोगेन क्रियय्यैवचकर्मणाम्॥ स्वशक्तिंपरशक्तिंचनित्यंविद्यान्महीपतिः॥ २९८॥ पीडनानिचसर्वाणिव्यसनानितथैवच॥ आरभेततत: कार्यंसंचिंत्यगुरुलाघवम्॥ २९९॥ आरभेतैवकर्माणिश्रान्तः श्रान्तः पुनःपुनः॥ कर्माण्यारभमाणांहिपुरुषंश्रीर्निषेवते॥ ३००॥ कृतंत्रेतायुगंचैवद्वापरंकलिरेवच॥ राज्ञोवृत्तानिसर्वाणिराजाहियुगमुच्यते॥ ३०१॥ कलिःप्रसुप्तोभवतिसजाग्रद्द्वापरंयुगम्॥ कर्मस्वभ्युद्यतस्त्रेताविचरंस्तुकृतंयुगम्॥ ३०२॥

۲۹۸- جاسوس و انتساہ (یعنے قوت دل) و عمل اُنکے وسیلہ سے راجہ دوسرون کی طاقت کو ہمیشہ جانلے-

۲۹۹- تمام تکلیفات و رنج کو خیال کرکے چھوٹے بڑے کام کو آغاز کرے-

۳۰۰- اگر کامون کو کرتے کرتے تھک جاوے تو پھر پھر کامون ہی کا آغاز کرتا رہے کیونکہ لکشمی کام کرنیوالون کی سیوا کرتی ہے-

۳۰۱- ست جگ ترتیا دواپر کلجگ یہ چار جگ ہیں مگر کچھ نہیں بلکہ راجہ جیسا رواج جاری کرے وہی جگ ہوتا ہے یعنے راجہ ہی جگ ہے-

۳۰۲- جب راجہ بیوقوفی و سستی وغیرہ سے انجام کار نکرے تب کلجگ ہوتا ہے اور جب جانکر کام نہین کرتا تب دواپر ہوتا ہے اور جب کام کرتا ہے تب ترتیا ہوتا ہے اور جب شاستر کے موافق کام کرتا ہے تب ست جگ ہوتا ہے اسلیئے راجہ ہر وقت کام کرتا رہے یہ سدھانت ہے چار و جگ کا ہونا سدھانت نہیں ہے-

स्वाम्यमात्यौपुरंराष्ट्रंकोशदण्डौसुहृत्तथा॥सप्तप्रकृतयोह्ये-
तासप्तांगंराज्यमुच्यते॥ २९४॥सप्तानांप्रकृतीनांतुराज्यस्या
सांयथाक्रमं॥पूर्वंपूर्वंगुरुतरंजानीयाद्व्यसनंमहत्॥२९५॥सप्तां
गस्येहराज्यस्यविष्टब्धस्यत्रिदण्डवत्॥अन्योन्यगुणवैशेष्या
न्नकिंचिदतिरिच्यते॥ २९६॥तेषुतेषुतुकृत्येषुतत्तदंगंविशिष्य
ते॥येनयत्साध्यतेकार्य्यंतत्तस्मिन्श्रेष्ठमुच्यते॥ २९७॥

٢٩٤ - راجہ و وزیر و دارالسلطنت و ملک و خزانہ و سزا دہندہ و دوست وغیرہ ان ساتوں کو
پرکرت کہتے ہیں اور یہ ساتوں عضو سلطنت ہیں اسواسطے سلطنت ہفت اعضا والی کہلاتی ہے -

٢٩٥ - ان ساتوں میں سلسلے سے اول اول کو سب بڑا دکھ ہوتا ہے یعنے آخر آخر کے نہ ہونے میں
اول اول کو دکھ ہوتا ہے -

٢٩٦ - اس لوک میں باہم ملے ہوئے ہفت اعضا سلطنت میں باہم عیب و گاری سے تردنڈ کی
طرح کوئی عضو زائد نہیں ہے اگرچہ اول اول عضو کو زیادہ کہا تو بھی ان ساتوں عضا کے
درمیان میں ایک عضو کے کام کو دوسرا عضو بذات خود نہیں کرسکتا اس سے اگلے لگے
عضو کی بھی ضرورت ہوتی ہے اسی وجہ سے زیادتی کی ممانعت ہے انہیں تینی کے تردنڈ کی مثال
دی ہے جیسے تینوں ڈنڈ ملاکر اوپر چار انگل گئو کے بال سے بندش کرنے سے باہم پیوست
ہوتی ہے اور تردنڈ دھارن سے شاستر ارتھ میں کوئی ڈنڈ زیادہ نہیں ہے ویسے ہی
ہفت اعضا سلطنت مرقومہ بالا کو جاننا چاہئے -

٢٩٧ - جس عضو سے جو کام ہو وہ اسمیں افضل ہے -

प्राकारस्यचभेत्तारंपरिखाणांचपूरकम्॥ द्वाराणांचैवभंक्ता-
रंक्षिप्रमेवप्रवासयेत्॥ २८९॥ अभिचारेषुसर्वेषुकर्त्तव्योद्वि-
शतोदमः॥ मूलकर्मणिचानाप्तेःकृत्यासुविविधासुच २९०
॥ अबीजविक्रयीचैवबीजोत्कृष्टंतथैवच॥ मर्यादाभेदकश्चै-
वविकृतंप्राप्नुयाद्वधम्॥२९१॥सर्वकण्टकपापिष्ठंहेमकारं
तुपार्थिवः॥ प्रवर्त्तमानमन्यायेछेदयेल्लवशःक्षुरैः॥२९२॥
सीताद्रव्यापहरणेशस्त्राणामौषधस्यच॥ कालमासाद्यका-
र्यंचराजादण्डंप्रकल्पयेत्॥ २९३॥

۲۸۹ - قلعہ کے توڑنیوالا اور اوسکی خندق کو پاٹنے والا اور اوسکے دروازہ کو توڑنیوالا جلد ملک سے باہر نکالدیا جاوے -

۲۹۰ - شاستر مین کہے ہوے مارن کا پرلوگ اور پالون کی دھول لیکر مارن پرلوگ ان کرہون کے کرنیوالون کو دوسوپن ڈنڈ دینا چاہیے اگر اس پرلوگ سے آدمی مرجاے تو سزا اسے قتل دینا اور اسی طریق سے مان باپ اور زوجہ کو چھوڑکر اگر منتری وغیرہ موہ کرکے دولت لینے کیواسطے بسی کرن وا چاٹن وانواع اقسام کا پرلوگ کرین تو اونکے کرنیمین بھی دوسوپن ڈنڈ لینا چاہیے

۲۹۱ - جو بیج کہ جمنے کے لائق نہین ہے اوسکو جمنے کے لائق کہکر فروخت کرنیوالا یا ناقص تخم مین تھوڑا اچھا تخم ڈالکر بیچنے والا مرجادا کا کھونیوالا یہ سب انواع اقسام کی سزا سے قطع اعضا پاوین

۲۹۲ - سب دشٹون مین بڑا دشٹ سنار ہے وہ جب قصور کرے تو جرم کے موافق تھوڑے تھوڑے عضو کو چھوری سے کاٹے -

۲۹۳ - ہل وپھرودہا وغیرہ جو آلات کاشتکاری ہین اور اسلحہ اور ادویہ انکے چرانے مین وقت اور محل کو دیکھکر راجہ سزا کا تعین کرے -

चिकित्सकानांसर्वेषांमिथ्याप्रचरतांदमः॥ अमानुषेषुप्रथमो
मानुषेषुतुमध्यमः॥२८४॥ संक्रमध्वजयष्टीनांप्रतिमानांच
भेदकः॥ प्रतिकुर्याच्चतत्सर्वंपंचदद्याच्छतानिच॥२८५॥ अ-
दूषितानांद्रव्याणांदूषणेभेदनेतथा॥ मणीनामपवेधेचदण्डः
प्रथमसाहसः॥२८६॥ समैर्हिविषमंयस्तुचरेद्वैमूल्यतोऽपिवा
॥ समाप्नुयाद्दमंपूर्वंनरोमध्यममेववा॥२८७॥ बन्धनानिचस
र्वाणिराजामार्गेनिवेशयेत्॥ दुःखितायत्रदृश्येरन्विकृताःपा
पकारिणः॥२८८॥

۲۸۴- جو شخص بدون علم شاستر کے چارپایہ وغیرہ مین جھوٹھی طبابت کرتا ہی اُس سے پورب ساہس
تاوان اور آدمیون مین جھوٹھی طبابت کرنیوالے سے مدہیم ساہس تاوان لینا چاہیئے-

۲۸۵- پانی کے اوپر آنے جانے کے واسطے قائم جو لکڑی یا پتھر سے اور محل بادشاہی مین جو
بیرق جھنڈا ہے اور تالاب وغیرہ مین جو لٹھہ ہے اور دیوتا کی مورت ان چیزون مین سے کسی چیز
کا علیحدہ کرنیوالا پانسوین ڈنڈ دیوے اور جو بگاڑا ہے اُسکو بناوے-

۲۸۶- بے عیب چیزونکو باعیب کرنے اور توڑنے مین اور جواہرات وغیرہ مین ناکارہ سوراخ
کرنیمین پرتھم ساہس ڈنڈ دیوے-

۲۸۷- برابر قیمت دینے والون مین ایک کو اچھی چیز اور دوسرے کو ناقص چیز یا کسیکو بیش قیمت والے
چیز اور کسیکو کم قیمت والی چیز دینے والا پورب ساہس یا مدہم ساہس ڈنڈ دیوے حسب حیثیت جرم
تعین سزا کرنا چاہیئے-

۲۸۸- تمام قیدخانون کو سڑک پر بنانا چاہیئے تاکہ اُسکے دیکھنے سے پاپ کرنیوالون کو دُکھہ ہو
دلعنی پابجولان دبھوکھے وپیاسے اور ناخن ومونے سر وداڑھی کے بال بڑھے ہوئے ولاغر بدن
ایسے قیدیون کے دیکھنے سے سب آدمی کارِ ناکردنی کرنے سے خوف کھاوینگے کہ جب ہم بُرا کام
کرینگے تو ایسی حالت ہوجاویگی-

तडागभेदकं हन्यादप्सु शुद्धवधेन वा॥ यद्वापि प्रतिसंस्कुर्याद्दा-
प्यस्तूत्तमसाहसम्॥ २७९॥ कोष्ठागारायुधागारदेवतागारभेद-
कान्॥ हस्त्यश्वरथहर्तॄंश्च हन्यादेवाविचारयन्॥ २८०॥ यस्तु-
पूर्वनिविष्टस्य तडागस्योदकं हरेत्॥ आगमं वाप्यपां भिन्द्या-
त्स दाप्यः पूर्वसाहसम्॥ २८१॥ समुत्सृजेद्राजमार्गे यस्त्वमेध्य
मनापदि॥ स द्वौ कार्षापणौ दद्यादमेध्यं चाशु शोधयेत्॥ २८२
॥ आपद्गतोऽथवा वृद्धो गर्भिणी बाल एव वा॥ परिभाषणमर्ह-
न्ति तच्च शोध्यमिति स्थितिः॥ २८३॥

۲۷۹- جو تالاب کہ اشنان اور دان وغیرہ سے لوگون کا اپکار کرنیوالا ہے اُسکو پل وغیرہ شکست کرنے سے جو بگاڑتا ہے اُس آدمی کو پانی مین غرق کرکے یا اور طرح سے نابود کرے اگر وہ آدمی تالاب مذکور کو بدستور سابق بنا دیوے تو اُسکو خالی نکرنا چاہیئے بلکہ اتم ساہس تاوان لینا چاہیئے

۲۸۰- راجہ کا غلہ وغیرہ دولت کا خزانہ و اسلحہ خانہ و دیوتا کا مندر انھونکا توڑنے و بگاڑنیوالا و ہاتھی و گھوڑا اور رتھ کو چرانیوالا ان سب کو مارنا اسمین کچھ بچار نکرنا چاہیئے -

۲۸۱- کسی شخص نے رعیت کیواسطے تالاب بنایا اور دوسرا آدمی اُسکا پانی لیوی اور پانی کے آنیکی راہ کو بینڈ لگا کر بند کردے تو وہ شخص پرتھم ساہس ڈنڈ کے لائق ہے -

۲۸۲- بغیر وقت مصیبت کے شاہراہ مین ناپاک چیز کو ڈالے تو وہ کارشاپن ڈنڈ دیوے اور جس ناپاک چیز کو ڈالا ہے اُسکو جلد شاہراہ سے باہر لیجاوے -

۲۸۳- اگر کوئی مصیبت زدہ یا بوڑھا یا حاملہ عورت یا نابالغ لڑکا حرکت مذکورہ بالا کرے تو صرف اس بات کے کہنے کے لائق ہوتا ہے کہ یہ کیا کیا سزا کے لائق نہین ہوتا لیکن اُس ناپاک چیز کو تو ضرور راستہ سے اُٹھا لیجا دین -

यश्चापिधर्मसमयात्प्रच्युतोधर्मजीवनः॥ दण्डेनैवतमप्योषे त्स्वकाद्धर्माद्धिविच्युतम्॥२७३॥ ग्रामघातेहिताभंगेपथिमो षाभिदर्शने॥ शक्तितोनाभिधावन्तोनिर्वास्याःसपरिच्छदाः॥ २७४॥ राज्ञःकोशापहर्तृंश्चप्रतिकूलेषुचस्थितान्॥ घातये द्विविधैर्दण्डैररीणांचोपजापकान्॥२७५॥ सन्धिंछित्वातु येचौर्यंरात्रौकुर्वन्तितस्कराः॥ तेषांछित्वानृपोहस्तौतीक्ष्णेशू ले निवेशयेत्॥२७६॥ अंगुलीग्रन्थिभेदस्यछेदयेत्प्रथमेग्रहे॥ द्वितीयेहस्तचरणौतृतीयेवधमर्हति॥२७७॥ अग्निदान्भक्त दांश्चैवतथाशस्त्रावकाशदान्॥ सन्निधातृंश्चमोषस्यहन्या च्चौरमिवेश्वरः॥२७८॥

۲۷۳- جو براہمن یگیہ دان وغیرہ کرکے یگیہ دان وغیرہ دھرم کو دوسرے کے واسطے پیدا کرکے اوقات گذاری کرے اور اپنے دھرم سے علیحدہ ہو راجہ اُس براہمن کو بھی ڈنڈ دیوے

۲۷۴- جو شخص چورون سے گاؤن کے غارت ہونے و شکستگی پل اور راستہ مین چور کے نظر آنیمین بحالت صاحب طاقت ہونیکے دوڑ نا سہین وہ مع اشیاء خانگی گاؤن سے نکالدینے کے لائق ہے —

۲۷۵- راجہ کے خزانہ مین چورانیوالا اور خلاف حکم راجہ کے عمل کرنیوالا اور راجہ کے دشمنون سے دوستی کرنیوالا انکو انواع اقسام کے ڈنڈ سے قتل کرنا چاہیئے —

۲۷۶- جو چور نقب زنی کرکے رات مین چوری کرتے ہین انکے دونون ہاتھ کاٹکر پھر انکو ترشول پر بٹھلا دے —

۲۷۷- جو چور اول گرہ کاٹ کا انگوٹھا اور انگوٹھا کی پاس کی انگلی کاٹنا چاہیے دوسری دفعہ مین ہاتھ پاؤن کاٹنا چاہیے تیسری دفعہ قتل کرنا چاہیے

۲۷۸- جو شخص چور کو آگ بھات واسطے سلحہ و مہلت دیتا ہے اور جو چور کی چیزون کا رکھنے والا ہے انکو راجہ مانند چور کے نابود کردے —

तेषां दोषानभिख्याप्य स्वे स्वे कर्मणि तत्त्वतः ॥ कुर्वीत शासनं राजा सम्यक्सारापराधतः ॥ २६२ ॥ न हि दण्डादृते शक्यः कर्तुं पापविनिग्रहः ॥ स्तेनानां पापबुद्धीनां निभृतं चरतां क्षितौ ॥ २६३ ॥ सभाप्रपापूपशालावेशमद्यान्नविक्रयाः ॥ चतुष्पथाश्चैत्यवृक्षाः समाजाः प्रेक्षणानि च ॥ २६४ ॥ जीर्णोद्यानान्यरण्यानि कारुकावेशनानि च ॥ शून्यानि चाप्यगाराणि वनान्युपवनानि च ॥ २६५ ॥ एवंविधान्नृपो देशान्गुल्मैः स्थावरजंगमैः ॥ तस्करप्रतिषेधार्थं चारैश्चाप्यनुचारयेत् ॥ तत्सहायैरनुगतैर्नानाकर्मप्रवेदिभिः ॥ विद्यादुत्सादयेच्चैव निपुणैः पूर्वतस्करैः ॥ २६७ ॥

۲۶۲- راجہ انکے علیحدہ علیحدہ کام مین کما حقہٗ عیب کو کہکر اچھی طرح سے جرم کے موافق سزا دیوے۔

۲۶۳- چور اور پاپی جو مؤدّب و متواضع صورت بناکر عالم مین گشت کرتے ہین انھون کے جرم کا انسداد بدون سزا دینے کے ممکن نہین ہے اسواسطے سزا دینا چاہئے۔

۲۶۴- سبھا (یعنے مقام فراہمی صلاح اندیشان) چاہ جا پخت پکوان مقام شراب فروشی مقام غلہ فروشی چوراہہ خانہ طوائف مشہور درخت سول مقام مجمع خلائق

۲۶۵- باغات جنگل ہا کہنہ خانہ کاریگران خانہ خالی درختان وغیرہ کا جنگل جنگل نو طیار کردہ

۲۶۶- ایسے ملکون کی فوج وغیرہ سے راجہ گرفتاری چور وغیرہ کی کرے کیونکہ چور وغیرہ ایسے مقامات مین سامان خورد و نوش و لوازمہ عیاشی کے تلاش کرنے کے واسطے اکثر رہا کرتے ہین۔

۲۶۷- انھون کے مدد کرنیوالے اور ملاپ اور بگاڑ کے جاننے والے چورون کے فریب مین ہوشیار پہلے چور جاسوس کی صورت مین انھون کے وسیلہ سے چورون کو جاننا اور نیست و نابود کرنا چاہیئے۔

नान्यस्मिन्विधवानारीनियोक्तव्याद्विजातिभिः॥ अन्यस्मिन्हिनियुंजानाधर्मंहन्युःसनातनम्॥ ६४॥ नोद्वाहिकेषुमंत्रेषुनियोगःकीर्त्यतेक्वचित्॥ नविवाहविधावुक्तंविधवावेदनंपुनः॥ ६५॥ अयंद्विजैर्हिविद्वद्भिःपशुधर्मोविगर्हितः॥ मनुष्याणामपिप्रोक्तोवेनेराज्यंप्रशासति॥ ६६॥ समहीमखिलांभुंजन्राजर्षिप्रवरःपुरा॥ वर्णानांसंकरंचक्रेकामोपहतचेतनः॥ ६७॥ ततःप्रभृतियोमोहात्प्रमीतपतिकांस्त्रियम्॥ नियोजयत्यपत्यार्थंतंविगर्हन्तिसाधवः॥ ६८॥

٦٤- اب بیٹا پیدا کرنے کیواسطے والد وغیرہ کے حکم کی ممانعت لکھتے ہیں کہ براہمن و کشتری و ویش تینوں ورن بیوہ عورت میں بیٹا پیدا کرنیکے واسطے حکم نہ دیوین کیونکہ حکم دینے سے قدیم دھرم ناش ہوتا ہے۔

٦٥- وِواہ کے منتر میں ایسا حکم کہیں نہیں لکھا ہے اور بیوہ عورت کے ساتھ جماع نہیں لکھا ہی۔

٦٦- راجہ بین کی راج میں اِس پشو دھرم کو آدمیونکے واسطے راجہ بین نے کہا اسکو پنڈت براہمنوں نے برا کہا۔

٦٧- زمانہ قدیم میں راج رشیوں سے افضل راجہ بین نے (جسکی عقل غلبہ کام دیو سے خراب ہوگئی تھی) تمام زمین کا مالک ہوکر ورنوں کا سنکر (یعنے ملانا) کیا۔

٦٨- اُس دن سے متوہ کرکے اولاد کی خواہش سے بیوہ عورت سے جماع کو جو حکم دیتا ہی اُسکی برائی ساد ھو لوگ کرتے ہیں۔

देवराद्वासपिण्डाद्वास्त्रियासम्यङ्‌नियुक्तया ॥ प्रजेप्सिताधिगन्तव्यासन्तानस्यपरिक्षये ॥ ५९ ॥ विधवायांनियुक्तस्तुघृताक्तोवाग्यतोनिशि ॥ एकमुत्पादयेत्पुत्रंनद्वितीयंकथंचन ॥ ६० ॥ द्वितीयमेकेप्रजनंमन्यन्तेस्त्रीषुतद्विदः ॥ अनिर्वृत्तंनियोगार्थंपश्यन्तोधर्मतस्तयोः ॥ ६१ ॥ विधवायांनियोगार्थेनिर्वृत्तेतुयथाविधि ॥ गुरुवच्चस्नुषावच्चवर्तेयातांपरस्परम् ॥ ६२ ॥ नियुक्तौयौविधिंहित्वावर्तेयातांतुकामतः ॥ तावुभौपतितौस्यातांस्नुषागगुरुतल्पगौ ॥ ६३ ॥

۵۹ - اولاد کے نہونے میں سُسر وغیرہ کے حکم کو پاکر عورت رشتہ دار سپنڈ یا دیور سے اولاد دلخواہ حاصل کرے۔

۶۰ - والد کا حکم پاکر بدن میں گھی لگاکر خاموش ہوکر بیوہ عورت میں لڑکا پیدا کرے سوائے ایک لڑکے کے دوسرا لڑکا کبھی نہ پیدا کرے۔

۶۱ - ایک بیٹا ہونا اور بے اولاد ہونا دونوں برابر ہیں بڑے لوگوں کی ایسی بحث سے اور والد وغیرہ کے حکم سے جو بیٹا پیدا ہو اس سے مطلب حاصل نہوا ایسا ماننے والے اور والد وغیرہ کے حکم سے بیٹا پیدا ہونے کے طریق کو جاننے والے جو دوسرا آچارج ہیں وہ بیوہ عورت میں دوسرے بیٹے کی پیدائش کو بھی دھرم سے مانتے ہیں۔

۶۲ - جب حمل پیدا ہوچکا تب بڑا بھائی مانند گرو کے اور چھوٹے بھائی کی زوجہ مانند بہو کے دونو باہم رہیں مگر یہ بات کو اس وقت جاننا جب چھوٹے بھائی کی زوجہ میں والد وغیرہ کا حکم ہوا ہو۔

۶۳ - والد وغیرہ کے حکم کو پاکر اور طریق کو چھوڑ کر خواہش سے بڑا بھائی چھوٹے بھائی کی زوجہ سے یا چھوٹا بھائی بڑے بھائی کی زوجہ سے جماع کریں تو دونوں اپنے ورن و آشرم کے درجے سے گر جاتے ہیں بڑا بھائی بہو سے جماع کرنیوالا کہلاتا ہے اور چھوٹا بھائی گرو پتنی سے جماع کرنیوالا کہلاتا ہے۔

क्रियाभ्युपगमात्त्वेतद्बीजार्थं यत्प्रदीयते ॥ तस्येह भागिनौ दृष्टौ बीजी क्षेत्रिक एव च ॥ ५३ ॥ ओघवाताहृतं बीजं यस्य क्षेत्रे प्ररोहति ॥ क्षेत्रिकस्यैव तद्बीजं न वप्ता लभते फलम् ॥ ५४ ॥ एष धर्मो गवाश्वस्य दास्युष्ट्राजाविकस्य च ॥ विहंगमहिषीणां च विज्ञेयः प्रसवं प्रति ॥ ५५ ॥ एतद्वः सारफल्गुत्वं बीजयोन्योः प्रकीर्त्तितम् ॥ अतः परं प्रवक्ष्यामि योषितां धर्म्ममापदि ॥ ५६ ॥ भ्रातुर्ज्येष्ठस्य भार्या या गुरुपत्न्यनुजस्य सा ॥ यवीयसस्तु या भार्या स्नुषा ज्येष्ठस्य सा स्मृता ॥ ५७ ॥ ज्येष्ठो यवीयसो भार्यां यवीयान्वाग्रजस्त्रियम् ॥ पतितौ भवतो गत्वा नियुक्तावप्यनापदि ॥ ५८ ॥

۵۳ - اِس عورت مین جو پیدا ہو وہ ہمارا اور تمھارا دونون کا ہووے ایسا دلمین رکھکر جو پیدا کیا اُوسکا حصّہ دار تخم والا اور کھیت والا دونون ہوتے ہین -

۵۴ - تخم ہوا سے اوڑکر جسکے کھیت مین پڑا اُسکا پھل کھیت والاہی پاتا ہے صاحب تخم نہین پاتا -

۵۵ - گئو - گھوڑا - اونٹ بکری بھیڑ پرند بھینس واسی انھون کی پیدائش مین اُسی دہرم کو جانیا

۵۶ - بھرگ جی کہتے ہین کہ آپ لوگون سے تخم و ظرف کی فضیلت و غیر فضیلت کو کہا اِسکے بعد وقت مصیبت مین عورتون کا دھرم کہتے ہین -

۵۷ - بڑے بھائی کی زوجہ چھوٹے بھائی کی گرپتنی کہاتی ہے اور چھوٹے بھائی کی زوجہ بڑے بھائی کی پتوہو کہلاتی ہے -

۵۸ - وقت مصیبت نہو اور والد وغیرہ کا حکم بھی ہو لیکن بڑے بھائی کی زوجہ سے چھوٹا بھائی اور چھوٹے بھائی کی زوجہ سے بڑا بھائی جماع کرے تو دونون پتت ہوتے ہین یعنی ورن و آشرم کے درجہ سے گر جاتے ہین

सकृदंशो निपतति सकृत्कन्या प्रदीयते ॥ सकृदाह ददानीति
त्रीण्येतानि सतां सकृत् ॥ ४७ ॥ यथा गोऽश्वोष्ट्रदासीषु महि-
ष्यजाविकासु च ॥ नोत्पादकः प्रजाभागी तथैवान्यांगनास्व-
पि ॥ ४ ॥ येऽक्षेत्रिणो बीजवन्तः परक्षेत्रप्रवापिणः ॥ ते वै स-
स्यस्य जातस्य न लभन्ते फलं क्वचित् ॥ ४९ ॥ यदन्यगोषु वृषभो
वत्सानां जनयेच्छतम् ॥ गोमिनामेव ते वत्सा मोघं स्कन्दितमा-
र्षभम् ॥ ५० ॥ तथैवाक्षेत्रिणो बीजं परक्षेत्रप्रवापिणः ॥ कु-
र्वन्ति क्षेत्रिणामर्थं न बीजी लभते फलम् ॥ फलं त्वनभिसन्धा-
य क्षेत्रिणां बीजिनां तथा ॥ प्रत्यक्षं क्षेत्रिणामर्थो बीजाद्यो-
निर्गरीयसी ॥ ५२ ॥

۴۷ - تقسیم حصہ کنیادان دینگے یہ تینوں باتیں بھلے لوگوں کی ایک ہی دفعہ ہوتی ہے -
۴۸ - جسطرح گئو گھوڑا اونٹ لونڈی بھینس بکری بھیڑ انھوں میں بچہ پیدا کرنیوالے کا مالک
بچہ کو نہیں پاتا اسیطرح دوسرے کی عورت میں تخم ڈالنے والا اولاد کو نہیں پاتا -
۴۹ - دوسرے کے کھیت میں تخم ڈالنے والا اس تخم کے ثمر کو کبھی نہیں پاتا -
۵۰ - دوسرے کی گئوؤں میں دوسرے کا بیل بچھڑا پیدا کرے تو گئو کا مالک ان بچھڑوں کو پاتا ہے اور
بیل کا نطفہ بے فائدہ جاتا ہے -
۵۱ - اسیطرح دوسرے کے کھیت میں بیج بونے والا کھیت والے کا مطلب کرتا ہے آپ پھل کو
نہیں پاتا -
۵۲ - اس عورت میں جو پیدا ہو وہ ہمارا اور تمھارا دونوں کا ہووے ایسے خیال کو دل میں
نرکھکر جو پیدا کیا وہ لڑکا ظرف والی کا ہوتا ہے تخم سے ظرف افضل ہے -

अत्रगाथावायुगीताःकीर्त्तयन्तिपुराविदः॥यथाबीजंनव-
प्तव्यंपुंसापरपरिग्रहे॥४२॥नश्यतीषुर्यथाविद्धःखेविद्धम-
नुविध्यतः॥तथानश्यतिवैक्षिप्रंबीजंपरपरिग्रहे॥४३॥पृ-
थोरपीमांपृथिवींभार्यांपूर्वविदोविदुः॥स्थाणुच्छेदस्यकेदा-
रमाहुःशल्यवतोमृगम्॥४४॥एतावानेवपुरुषोयज्जाया-
त्माप्रजेतिह॥विप्राःप्राहुस्तथाचैतद्योभर्त्तासास्मृतांगना
॥४५॥ननिष्क्रयविसर्गाभ्यांभर्त्तुर्भार्याविमुच्यते॥एवंधर्मं
विजानीमःप्रजापतिविनिर्मितम्॥४६॥

۴۲ - دوسرے کی عورت مین تخم نہ ڈالنا چاہیے اسباب مین اگلے زمانہ کے جاننے والے رشی لوگون
نے ہوا کا کہا ہوا سخن جو خاص چھند سے شامل ہے بیان کیا ہے بلکہ اُسپر عمل کیا ہو۔
۴۳ - کسی نے آسمان پر پرند کو تیر مارا پھر دوسرے آدمی نے اُسی پرند پر تیر مارا تو دوسرے آدمی کا
تیر ضائع ہوا کیونکہ شکار تو پہلے تیر انداز کو ملتا ہے اسی طرح دوسرے کی عورت مین تخم ضائع جاتا ہے
یعنے جسکی عورت ہو اُسی کو بچہ کا افادہ ہوتا ہے۔
۴۴ - اول راجہ پرتھو نے اِس پرتھوی کو لیا پھر بہت سے راجاؤن نے لیا تاہم یہ پرتھوی راجہ
پرتھو ہی کی استری ہے اور جسنے اونچی نیچی زمین کو برابر کیا اُسیکا کھیت ہو اور جسنے اول تیر سے
مارا اُسی کا شکار ہو یہ اگلے زمانہ کے جاننے والون نے کہا ہے۔
۴۵ - ایک ہی پرش نہین ہوتا بلکہ اپنا جسم و عورت و اولاد یہ سب ملکر پرش کہاتا ہے یہ برہمنون
نے کہا ہے۔ جو شوہر ہے وہی عورت ہے یہ رشی لوگون نے کہا ہو۔
۴۶ - استری فروخت کرنے اور ترک کرنے سے استری کے دھرم سے علیحدہ نہین ہوتی اول
ہی ستری برھما جی نے یہ تحقیق دھرم کی ہے سب ہم جانتے ہین ایسا منُ جی نے کہا ہو۔

यादृशंतूप्यतेबीजंक्षेत्रेकालोपपादिते ॥ तादृग्रोहतितत्त-
स्मिन्बीजंस्वैर्व्यञ्जितंगुणैः ॥ ३६ ॥ इयंभूमिर्हिभूतानांशाश्व
तीयोनिरुच्यते ॥ नचयोनिगुणान्कांश्चिद्बीजंपुष्यतिपुष्टिषु
॥ ३७ ॥ भूमावप्येककेदारेकालोप्तानिकृषीवलैः ॥ नानारू-
पाणिजायन्तेबीजानीहस्वभावतः ॥ ३८ ॥ व्रीहयःशालयो
मुद्गास्तिलामाषास्तथायवाः ॥ यथाबीजंप्ररोहन्तिलशुना
नीक्षवस्तथा ॥ ३९ ॥ अन्यदुप्तंजात मन्यदित्येतन्नोपपद्य-
ते ॥ उप्यतेयद्धियद्बीजंतत्तदेवप्ररोहति ॥ ४० ॥ तत्प्राज्ञेन-
विनीतेनज्ञानविज्ञानवेदिना ॥ आयुष्कामेनवप्तव्यंनजा-
तुपरयोषिति ॥ ४१ ॥

۳۶- تخم ریزی کے وقت جیسا تخم کھیت میں بویا جاتا ویسا ہی مع اپنی صفات کے پیدا ہوتا ہے

۳۷- پانچ عناصر سے پیدا ہوئے جتنے جاندار ہیں اونکی پیدایش کا سبب ظرف ہی اور کوئی چیز بونے اور اگنے کی صفت کو سوائے تخم کے مضبوطی نہیں بخشتی ہے اسلیئے تخم ہی مقدم و افضل ہے

۳۸- ایک ہی کھیت میں کاشتکار نے تخم ریزی کے وقت جو و گندم وغیرہ تخم کو بویا اور وہ تخم اپنی عادت سے انواع و اقسام کا ہوتا ہے زمین تو ایک ہی صورت کی ہے اور تخم ایک صورت کا نہیں پس تخم ہی افضل ہے-

۳۹- جیسے سانٹھی و دھان و مونگ و تل و ماش و جو و لہسن و اوکھ یہ سب بونے کے بعد مختلف صورت سے پیدا ہوتے ہیں-

۴۰- ایک چیز کو بویا اور دوسری چیز پیدا ہوئی ایسا نہیں ہوتا بلکہ جو بوتے ہیں وہی اگتا ہے-

۴۱- متحمل و متواضع و دانشمند و کامل و گیان بگیان یعنی وید و شاستر کے جاننے والے و عمر کی خواہش کرنیوالے جو آدمی ہیں وہ دوسرے کی عورت میں تخم کو نہ ڈالیں-

व्यभिचारात्तुभर्तुः स्त्रीलोकेप्राप्नोतिनिन्द्यताम्॥ सृगालयो-
निंचाप्नोतिपापरोगैश्चपीड्यते॥ ३०॥ पुत्रंप्रत्युदितंसद्भिः पू-
र्वजैश्चमहर्षिभिः॥ विश्वजन्यमिमंपुण्यमुपन्यासंनिबोधत
॥ ३१॥ भर्तुःपुत्रंविजानन्तिश्रुतिद्वैधंतुभर्त्तरि॥ आहुरुत्पाद-
कंकेचिदपरेक्षेत्रिणांविदुः॥ ३२॥ क्षेत्रभूतास्मृतानारीबीज-
भूतःस्मृतःपुमान्॥ क्षेत्रबीजसमायोगात्संभवःसर्वदेहिना-
म्॥ ३३॥ विशिष्टंकुत्रचिद्बीजंस्त्रीयोनिस्त्वेवकुत्रचित्॥ उ-
भयंतुसमंयत्रसाप्रसूतिःप्रशस्यते॥ ३४॥ बीजस्यचैवयोन्या-
श्चबीजमुत्कृष्टमुच्यते॥ सर्वभूतप्रसूतिर्हिबीजलक्षणल-
क्षिता॥ ३५॥

۳۰ - دوسرے مرد کے ساتھ جماع کرنے سے عورت دنیا مین مذمت کے قابل ہوتی ہے اور گیدڑ
کا جنم پاتی ہے اور پاپ روگون سے دکھی و کلیش وان ہوتی ہے -
۳۱ - اچھے قدیم بڑے لوگون نے بابت اولاد کے سنسار کے بھلے کیواسطے جس پاک دھرم
کو کہا ہے اسکو سنتے ہین -
۳۲ - باپ کا بیٹا ہے ایسا سب جانتے ہین اور باپ کی بابت دو طرح کی شرتہ ہے کوئی کہتے
کہ تخم والے کا بیٹا ہے اور کوئی کہتا ہے کہ ظرف دینے کشیترا والے کا بیٹا ہے -
۳۳ - عورت ظرف کی صورت ہے اور تخم مرد کی صورت ہے ظرف اور تخم کی آمیزش سے جملہ
جسم دارون کی پیدایش ہے -
۳۴ - کہین تخم بڑا ہے کہین ظرف بڑا ہے جہان دونون برابر ہین وہ اولاد بہت اچھی ہے -
۳۵ - تخم اور ظرف دونون مین تخم بڑا ہے سب جاندارون کی پیدایش تخم کے نشان
سے جانی جاتی ہے -

सता श्चान्या श्च लोकेऽस्मिन्नपकृष्टप्रसूतयः ॥ उत्कर्षं योषितः प्राप्ताः स्वैः स्वैर्भर्तृगुणैः शुभैः ॥ २४ ॥ एषोदिता लोकयात्रा नित्यं स्त्रीपुंसयोः शुभा ॥ प्रेत्येह च सुखोदर्कान्प्रजाधर्मान्निबोधत ॥ २५ ॥ प्रजनार्थं महाभागाः पूजार्हा गृहदीप्तयः ॥ स्त्रियः श्रियश्च गेहेषु न विशेषोऽस्ति कश्चन ॥ २६ ॥ उत्पादनमपत्यस्य जातस्य परिपालनम् ॥ प्रत्यहं लोकयात्रायाः प्रत्यक्षं स्त्री निबन्धनम् ॥ २७ ॥ अपत्यं धर्म्मकार्याणि शुश्रूषा रतिरुत्तमा ॥ दाराधीनस्तथा स्वर्गः पितॄणामात्मनश्च ह ॥ २८ ॥ पतिं या नाभिचरति मनोवाग्देहसंयता ॥ सा भर्तृलोकानाप्नोति सद्भिः साध्वीति चोच्यते ॥ २९ ॥

۲۴- سوائے انکے اور بھی عورتین رذیل قوم سے پیدا ہوکر اس لوک مین اپنے شوہرون کی عظمت سے عظمت کو پہونچ گئین -

۲۵- عورت و مرد کی قدیم نیک چلنی کو کہا اب اس لوک مین اور پرلوک مین اور زمانہ آیندہ مین سکھ کیواسطے جو رعایا کا دھرم ہے اسکو کہتے ہین -

۲۶- گھر مین پیدائش کیواسطے بڑی قسمت والی پوجا کے لائق گھر کی شمع دان استری اور لکشمی مین ان دونون مین خصوصیت کچھ نہین ہے دونون برابر ہین -

۲۷- بیٹا اور بیٹی کی پیدائش اور بعد پیدائش کی انکی حفاظت اور دنیاوی مراسم قدیم ان سبھون کا ظاہری سبب عورت ہی ہے -

۲۸- اولاد اور دھرم کارج اور اُتم سیوا اور اپنا اور اپنے بزرگون کا سورگ سبب عورت کے اختیار مین ہین -

۲۹- جو عورت دل و زبان و بدن کے عیب سے علیحدہ ہوکر اپنے شوہر کو چھوڑ کر غیر مرد کا دھیان نہین کرتی وہ پتی لوک کو پاتی ہے اور دنیا مین اسکو اچھے لوگ سادھن دیوی نیک چلن کہتے ہین -

तथा च श्रुतयो बह्व्यो निगीता निगमेष्वपि ॥ स्वालक्षण्यपरी-
क्षार्थं तासां शृणुत निष्कृतीः ॥ १९ ॥ यनोमाता प्रलुलुभे विच-
रन्त्यपतिव्रता ॥ तन्मे रेतः पिता वृङ्क्तामित्यस्यैतन्निदर्शनम् ॥
२० ॥ ध्यायत्यनिष्टं यत्किंचित्पाणिग्राहस्य चेतसा ॥ तस्यै-
ष व्यभिचारस्य निह्नवः सम्यगुच्यते ॥ २१ ॥ यादृग्गुणेन भर्त्रा-
स्त्री संयुज्येत यथा विधि ॥ तादृग्गुणा सा भवति समुद्रेणेव नि-
म्नगा ॥ २२ ॥ अक्षमाला वसिष्ठेन संयुक्ताऽधमयोनिजा ॥
शारंगी मन्दपालेन जगामाभ्यर्हणीयताम् ॥ २३ ॥

۱۹- بدفعلی کرنا عورتوں کی عادت ہے یہ ہم پہلے لکھا ہی کہ ہم نہیں جانتے ہیں کہ براہمن ہیں یا غیر براہمن ہیں اسکو پراشچت واسطے ویدمیں دیکھو-

۲۰- اپنی والدہ کی بدفعلی یا غلطی دیکھکر کہنا چاہیئے کہ میری والدہ نے غیر پت برتا ہو کر غیر مرد میں رغبت کیا تو والدہ کے بیج روپ (یعنے صورت نطفہ) اس غیر مرد کو میرا والد پاک کرے

۲۱- جو عورت دل سے اپنے شوہر کا کچھ برا خیال کرتی ہی اس بدفعلی کی نسبت کا پاک کرنیوالا پہلا کہا ہوا منتر ہے جن وغیرہ رشیوں نے کہا ہے-

۲۲- جس طریق سے جیسے آدمی سے عورت وصل پاتی ہی ویسی ہی آپ ہوتی ہے جیسے سمندر سے ندی-

۲۳- ذلیل قوم سے پیدا اکش مالا نام عورت نے بششٹ رشی سے وصل کیا دونوں پوجن کے قابل ہوئے-

* دل وزبان و جسم کے فعل سے اپنے شوہر کو چھوڑ کر غیر مرد کی خواہش نکرے وہ پت برتا کہلاتی ہے جسکے سوا غیر پت برتا کہلاتی ہے
اس شلوک صورت منتر کا ل سے تین حصہ عورتوں کی بدفعلی کی عادت ظاہر کرنیوالا یہ منتر جاننا اس گھر میں کام آتا ہے

पानं दुर्जनसंसर्गः पत्या च विरहोऽटनम् ॥ स्वप्नोऽन्यगेहवास-
श्च नारीसंदूषणाणि षट् ॥ १३ ॥ नैता रूपं परीक्षन्ते नासां वय
सि संस्थितिः ॥ सुरूपं वा विरूपं वा पुमानित्येव भुंजते ॥ १४
॥ पौंश्चल्याच्चल चित्ताच्च नैस्नेह्याच्च स्वभावतः ॥ रक्षिता य
त्नतोऽपीह भर्तृष्वेता विकुर्वते ॥ १५ ॥ एवं स्वभावं ज्ञात्वाऽऽ-
सां प्रजापतिनिसर्गजम् ॥ परमं यत्नमातिष्ठेत्पुरुषो रक्षणं प्र-
ति ॥ १६ ॥ शय्यासनमलंकारं कामं क्रोधमनार्जवम् ॥ द्रोह
भावं कुचर्यां च स्त्रीभ्यो मनुरकल्पयत् ॥ १७ ॥ नास्ति स्त्रीणां
क्रिया मन्त्रैरिति धर्मे व्यवस्थितिः ॥ निरिन्द्रिया ह्यमन्त्राश्च स्त्रि
योऽनृतमिति स्थितिः ॥ १८ ॥

۱۳- عورتین کیواسطے چھہ باتین داخل عیب ہین شراب کا پینا بد کی صحبت شوہر سے دوری اور ادہر ادہر گھومنا بیوقت سونا دوسرے کے گہر مین رہنا۔

۱۴- عورتین صورت و عمر کو نہین دیکھتی ہین خوبصورت ہو یا بدصورت ہو لیکن مرد ہو اسی کو بھوگ کرتی ہین۔

۱۵- عورت تدبیر نیک سے محفوظ بھی ہو تاہم اپنی بداطواری و تلوّن طبعی و بیوفائی و عادات ان باتون سے شوہر کو رنجیدہ کرتی ہے

۱۶- وقت پیدایش سری برمہا جی سے عورتون کی یہ عادت جانکر حفاظت کیواسطے مرد تدبیر کرے۔

۱۷- پلنگ دامن دنار وغیرہ بنانیکی عادت و کام کرودھ ٹھگورپن و نفسانیت و بدچلنی ان سب کو منو جی نے شروع پیدایش مین عورتون کو دیا اسلیے تدبیر سے حفاظت کرنا چاہیے۔

۱۸- عورتون کی کریا منترون سے نہین ہے یہ دہرم مین داخل ہے اندری اور منتر ان دونون سے عورت علیحدہ ہے و دروغ کے مانند نامبارک ہے یہ شاستر کا حکم ہے۔

स्वां प्रसूतिं चरित्रं च कुलमात्मानमेव च ॥ स्वं च धर्मं प्रयत्नेन जायां रक्षन्हि रक्षति ॥ ७ ॥ पतिर्भार्यां सम्प्रविश्य गर्भो भूत्वेह जायते ॥ जायायास्तद्धि जायात्वं यदस्यां जायते पुनः ॥ ८ ॥ यादृशं भजते हि स्त्री सुतं सूते तथाविधम् ॥ तस्मात्प्रजाविशुद्ध्यर्थं स्त्रियं रक्षेत्प्रयत्नतः ॥ ९ ॥ न कश्चिद्योषितः शक्तः प्रसह्य परिरक्षितुम् ॥ एतैरुपाययोगैस्तु शक्यास्ताः परिरक्षितुम् ॥ १० ॥ अर्थस्य संग्रहे चैनां व्यये चैव नियोजयेत् ॥ शौचे धर्मेऽन्नपक्त्यां च पारिणाह्यस्य चेक्षणे ॥ ११ ॥ अरक्षिता गृहे रुद्धाः पुरुषैराप्तकारिभिः ॥ आत्मानमात्मना यास्तु रक्षेयुस्ताः सुरक्षिताः ॥ १२ ॥

۷۔ عورت کی حفاظت کرنیسے اپنے خاندان و اولاد و تما و دھرم وغیرہ کی حفاظت ہوتی ہی
۸۔ شوہر اپنی عورت مین داخل ہو کر بشکل حمل دنیا مین پیدا ہوتا ہی عورت مین عورت سے نسبت رکھنے والا دھرم وہی ہے کہ عورت مین آپ پیدا ہووے
۹۔ جس قسم کے مرد کا استعمال عورت کرتی ہو ویسا ہی بیٹا پیدا کرتی ہی اسلیئے اولاد پاک ہونے کے لیے حتی المقدور عورت کی حفاظت کرنا چاہیے۔
۱۰۔ کوئی آدمی ضد کرکے عورت کی حفاظت مین صاحب قدرت نہین ہوتا ہی بلکہ جو تدبیر آگے کہینگے اُسکے وسیلہ سے آدمی حفاظت کرنے مین صاحب قدرت ہوتا ہے۔
۱۱۔ مطلبون کا حاصل کرنا خرچ خانہ پاکیزگی و دھرم خانہ بنانا گھر کی چیزون کو دیکھنا ان سب کامون مین عورت کو اختیار دینا چاہیے۔
۱۲۔ حکم کرکے اچھے آدمی سے عورت گھر مین محفوظ لیگئی ہو اُسپر بھی محفوظ نہین ہوتی بلکہ جو عورت اپنے کو آپ حفاظت کرتی ہو وہی محفوظ رہتی ہے۔

पुरुषस्य स्त्रियाश्चैव धर्म्ये वर्त्मनि तिष्ठतोः ॥ संयोगे विप्रयोगे च धर्मान्वक्ष्यामि शाश्वतान् ॥ १ ॥ अस्वतंत्राः स्त्रियः कार्याः पुरुषैस्स्वै र्दिवानिशम् ॥ विषयेषु च सज्जन्त्यः संस्थाप्या आत्मनो वशे ॥ २ ॥ पिता रक्षति कौमारे भर्त्ता रक्षति यौवने ॥ रक्षन्ति स्थविरे पुत्रा न स्त्री स्वातंत्र्यमर्हति ॥ ३ ॥ कालेऽदाता पिता वाच्यो वाच्यश्चानुपयन्पतिः ॥ मृते भर्त्तरि पुत्रस्तु वाच्यो मातुररक्षिता ॥ ४ ॥ सूक्ष्मेभ्योऽपि प्रसंगेभ्यः स्त्रियो रक्ष्या विशेषतः ॥ द्वयोर्हि कुलयोः शोकमावहेयुररक्षिताः ॥ ५ ॥ इमं हि सर्ववर्णानां पश्यन्तो धर्ममुत्तमम् ॥ यतन्ते रक्षितुं भार्यां भर्त्तारो दुर्बला अपि ॥ ६ ॥

۱- دھرم کی راہ پر چلنے والے جو مرد و عورت ہین ان دونون کے وصل و جدائی مین جو دھرم قدیم ہے اسکو کہتے ہین۔

۲- رات دن عورتون کو شوہر وغیرہ کے وسیلہ سے بے اختیار کرنا مناسب ہے جو عورت بِشیون مین لگی ہے اسکو اختیار مین رکھنا چاہیے۔

۳- لڑکپن مین باپ اور جوانی مین شوہر اور بڑھاپے مین بیٹا عورتون کی حفاظت کرے کیونکہ عورتین خود مختار ہونیکے لائق نہین ہین۔

۴- کنیا دان کیوقت کنیا کو نہ دیوے تو باپ اسکا پاپی ہوتا ہے اور حیض سے فراغت ہوئے پر شوہر اس سے جماع نکرے تو وہ پاپی ہوتا ہے اور بحالت وفات شوہر کے بیٹا اپنی مان کی حفاظت نکرے تو وہ پاپی ہوتا ہے۔

۵- تھوڑی صحبت سے بھی خصوصًا عورتونکی حفاظت کرنا چاہیے عورتین غیر محفوظ رہنے سے دونون کل (یعنے خاندان شوہر و خاندان والدین) کو رنج پہونچاتی ہین۔

۶- سب ورنون کے اتم دھرم کو دیکھتے ہوئے کمزور شوہر بھی عورت کی حفاظت کیواسطے کوشش و تدبیر کرتے ہین

वैश्यशूद्रौप्रयत्नेनस्वानिकर्माणिकारयेत्॥तौहिच्युतौस्वकर्मभ्यःक्षोभयेतामिदंजगत्॥४१८॥अहन्यहन्यवेक्षेतकर्मान्तान्वाहनानिच॥आयव्ययौचनियतावाकरान्कोशमेवच॥४१९॥एवंसर्वानिमान्राजाव्यवहारान्समापयन्॥व्यपोह्यकिल्बिषंसर्वंप्राप्नोतिपरमांगतिम्॥४२०॥

इतिमानवेधर्मशास्त्रेभृगुप्रोक्तायांसंहितायामष्टमोऽध्यायः ८

۴۱۸ - ویشیہ اور شودر یہ دونوں اپنے کام سے بیکار ہونے نہ پاویں اگر یہ دونوں اپنے دھرم سے علیحدہ ہوں تو زمانہ کو پُر آشوب کریں۔

۴۱۹ - کام کا ہو جانا و سواری و حاصل زر و خرچ و خزانہ و معدن ان سبھوں کو ہر روز راجہ ملاحظہ کیا کرے

۴۲۰ - اس طریق سے راجہ تمام کاموں کو کرتا ہوا پاپ کو چھوڑ کر پرم گت کو پاتا ہے۔

منو جی کا دھرم شاستر بھرگ جی کی سنگھتا کا

آٹھواں ادھیائے سماپت ہوا۔

शूद्रंतुकारयेद्दास्यंक्रीतमक्रीतमेववा ॥ दास्यायैवहिसृष्टोऽसौब्राह्मणस्यस्वयंभुवा ॥ ४१३ ॥ नस्वामिनानिसृष्टोऽपिशूद्रोदास्याद्विमुच्यते ॥ निसर्गजंहितत्तस्यकस्तस्मात्तदपोहति ॥ ४१४ ॥ ध्वजाहृतोभक्तदासोगृहजः क्रीतदत्त्रिमौ ॥ पैत्रिकोदण्डदासश्चसप्तैतेदासयोनयः ॥ ४१५ ॥ भार्यापुत्रश्चदासश्चत्रयएवाधनाः स्मृताः ॥ यत्तेसमधिगच्छन्तियस्यतेतस्यतद्धनम् ॥ ४१६ ॥ विस्रब्धंब्राह्मणः शूद्राद्द्रव्योपादानमाचरेत् ॥ नहितस्यास्तिकिंचित्स्वंभर्तृहार्य्यधनोहिसः ॥ ४१७ ॥

۴۱۳ - جو شودر خرید کیا گیا ہو یا نہ خرید کیا گیا ہو اُس سے داس کا کام کرانا چاہئے کیونکہ براہمن کا داس کرم کیواسطے سری برہما جی نے شودر کو پیدا کیا ہے۔

۴۱۴ - جو مالک داس کرم سے داس کو آزاد نہیں کرتا تو وہ داس اس کرم سے آزاد نہیں ہوتا کیونکہ داس کرم شودر کے سوبھاؤ سے پیدا ہے اس کرم کو کون چھوڑا سکتا ہے۔

۴۱۵ - دھوجاہرت* بھگت داس گھر میں داسی سے پیدا ہوا مول لیا ہوا ان میں ملا ہو بزرگوں سے چلا آیا ڈنڈ داس یہ سات بھی داس ہی ہیں۔

۴۱۶ - زوجہ و فرزند و داس یہ تینوں بے زر ہیں اور دولت کو فراہم کریں تو جسکے یہ تینوں ہیں اوسکی دولت ہے

۴۱۷ - براہمن داس شودر سے دولت لے لیوے اُسمیں کچھ بچار نہ کرے کیونکہ وہ دولت کچھ اوسکی ملکیت نہیں ہے وہ بے زر ہے وہ جو دولت فراہم کرے اس دولت کا مالک اُسکا سوامی ہے۔

* جسکو میدان جنگ سے فتح کر کے لائے۔

† یعنے بھوجن کیواسطے داس کرم کو منظور کرنیوالا

‡ یعنے کسی قصور کی سزا کے عوض میں داس بھاؤ کو منظور کرنیوالا۔

यन्नावि किंचिद्दासानां विशीर्येतापराधतः ॥ तद्दासैरेव दातव्यं समागम्य स्वतोंऽशतः ॥ ४०८ ॥ एष नौयायिनामुक्तो व्यवहारस्य निर्णयः ॥ दासापराधतस्तोये दैविके नास्ति निग्रहः ॥ ४०९ ॥ वाणिज्यं कारयेद्वैश्यं कुसीदं कृषिमेव च ॥ पशूनां रक्षणं चैव दास्यं शूद्रं द्विजन्मनाम् ॥ ४१० ॥ क्षत्रियं चैव वैश्यं च ब्राह्मणो वृत्तिकर्शितौ ॥ बिभृयादानृशंस्येन स्वानि कर्माणि कारयन् ॥ ४११ ॥ दास्यन्तु कारयँल्लोभाद्ब्राह्मणः संस्कृतान्द्विजान् ॥ अनिच्छतः प्राभवत्याद्राज्ञा दण्ड्यः शतानि षट् ॥ ४१२ ॥

۴۰۸ - کشتی مین ملاحون کے قصور سے کسی چیز کی بربادی ہو تو اُسکو سب ملاح ملکر اپنے حصہ سے دیوین -

۴۰۹ - ملاحون کے قصور سے پانی مین بہا گئی چیزون کی تنقیح کو کہا - آفت آسمانی ملاحون کا جرم و سزا نہین ہے -

۴۱۰ - ویشیہ کا کام کھیتی کرنا اور سود لینا اور چارپایہ کی پرورش کرنا ہے ان سب کامون کو ویشیہ سے کراوے برہمن اور کشتری اور ویشیہ کی سوا شودرون سے کراوے -

۴۱۱ - جو کشتری یا ویشیہ رزق نہونے سے پریشان ہو اُسکو برہمن رحم سے کام کو کراتا ہوا پرورش کرے -

۴۱۲ - جو برہمن کشتری ویشیہ جنیو وغیرہ سنسکار کو پاکر کام کرنیکی خواہش نہین کرتے اُنسے جو برہمن بوسیلہ اپنے پربھاؤ کے لوبھ سے کام کرنیوالا ہے اُس برہمن سے راجہ چھ سو پن ڈنڈ دیوے -

पणंयानंतरेदाप्यंपौरुषोऽर्द्धपणंतरे।।पादंपशुश्चयोषिच्चपा-
दार्द्धंरिक्तकःपुमान्।। ४०४।।भाण्डपूर्णानियानानितार्यंदा-
प्यानिसारतः।। रिक्तभाण्डानियत्किंचित्पुमांसश्चापरीच्छदाः
।।४०५।।दीर्घाध्वनियथादेशंयथाकालंतरोभवेत्।। नदीतीरेषु
तद्विद्यात्समुद्रेनास्तिलक्षणम्।।४०६।।गर्भिणीतुद्विमासा-
दिस्तथाप्रव्रजितोमुनिः।।ब्राह्मणालिंगिनश्चैवनदाप्यास्ता-
रिकंतरे।। ४०७।।

۴۰۴ - کشتی پر سوار ہو کر عبور کرنے میں سواری پیچھے ایک پن لینا چاہئے اور مع بوجھ فی آدمی آدھا پن اور چار پایہ اور استری پیچھے پن کا چوتھا حصہ اور بوجھ رکھنے والے آدمی پیچھے پن کا آٹھواں حصہ لینا چاہئے۔

۴۰۵ - گاڑی وغیرہ محمولہ اشیاء وغیرہ سے بلحاظ چیز یا محمول کے سارا سارا بچار کر کے محصول مقرر کرنا چاہئے اور جس گاڑی وغیرہ میں اشیاء وغیرہ نہیں ہے اور جو آدمی کچھ سامان وغیرہ نہیں رکھتا ان سے تھوڑا محصول لینا چاہئے۔

۴۰۶ - دریا کے راستے سے دور جانے میں دریا کی تیز روی و قیام اور موسم گرمی و برسات وغیرہ کا لحاظ کر کے کشتی کی اجرت مقرر کرنا چاہئے اور سمندر میں چلنا ہوا کے اختیار میں ہے اس لئے اوپر لکھی ہوئی بات کا لحاظ نہیں ہے بلکہ جو مناسب ہو وہی لینا چاہئے۔

۴۰۷ - دو مہینہ سے زیادہ کی حاملہ عورت و سنیاسی و بان پرستھ و برہمن و برہمچاری ان سب سے عبور دریا کا محصول نہ لینا چاہئے۔

शुल्कस्थानेषु कुशलाः सर्वपराय विचक्षणाः ॥ कुर्युरर्घं यथापरायं ततो विंशं नृपो हरेत् ॥ ३९८ ॥ राज्ञः प्रख्यातभाराडानि प्रतिषिद्धानि यानि च ॥ तानि निर्हरतो लोभात्सर्वहारं हरेन्नृपः ॥ ३९९ ॥ शुल्कस्थानं परिहरन्नकाले क्रयविक्रयी ॥ मिथ्यावादी च संख्याने दाप्योऽष्टगुणमत्ययम् ॥ ४०० ॥ आगमं निर्गमं स्थानं तथा वृद्धिक्षयावुभौ ॥ विचार्य सर्वपरायानां कारयेत्क्रयविक्रयौ ॥ ४०१ ॥ पंचरात्रे पंचरात्रे पक्षे पक्षेऽथवा गते ॥ कुर्वीत चैषां प्रत्यक्षमर्घसंस्थापनं नृपः ॥ ४०२ ॥ तुलामानं प्रतीमानं सर्वं च स्यात्सुलक्षितम् ॥ षट्सु षट्सु च मासेषु पुनरेव परीक्षयेत् ॥ ४०३ ॥

۳۹۸ - خراج سلطنت کو جاننے والے اور ہر چیز کو فروخت کرنے مین ہوشیار ایسا آدمی جس چیز کی جو قیمت مقرر کرے اُسمین جو نفع ہو اُسکے بیسوین حصہ کو راجہ لیوے۔

۳۹۹ راجہ کے لائق جو چیز ہے اور جس چیز کو دوسرے کے پاس فروخت کرنے کو راجہ نے منع کیا ہے اُن چیزون کو حرص سے دوسرے مقام پر فروخت کرے تو اُسکا تمام مال راجہ لیوے

۴۰۰ - جس مقام پر خراج کا محصول لیا جاتا ہے اُس مقام کو ترک کرنیوالا و بے وقت خرید و فروخت کرنیوالا و تول مین کم تولنے والا محصول سرکاری کا ہشت چند تاوان دیوے

۴۰۱ - سب چیزونکا آنا جانا و قیام و ردان کو دیکھکر خرید و فروخت کرنا چاہیے۔

۴۰۲ - بعد آخر ہونے پانچ پانچ دن یا ہفتہ ہفتہ کے سب چیزون کی قیمت قائم کرے۔

۴۰۳ - ماشہ و تولہ و سیر و پانچ سیری وغیرہ پسنگھ دورون وغیرہ کے باٹون کی کمی و بیشی کو راجہ دیکھے پھر چھٹھوین چھٹھوین مہینہ مین اُونکا امتحان کرے اور سب چیزون پر راج مُہر کا نشان کر دے

प्रातिवेश्यानुवेशौ च कल्याणे विंशतिद्विजे ॥ अर्हावभोजय-न्विप्रो दण्डमर्हति माषकम् ॥ ३९२ ॥ श्रोत्रियः श्रोत्रियं साधुं भूतकृत्येष्वभोजयन् ॥ तदन्नं द्विगुणं दाप्यो हिरण्यं चैव माषक-म् ॥ ३९३ ॥ अन्धो जडः पीठसर्पी सप्तत्या स्थविरश्च यः ॥ श्रोत्रि-येषूपकुर्वंश्च न दाप्याः केनचित्करम् ॥ ३९४ ॥ श्रोत्रियं व्याधि-तार्तौ च बालवृद्धावकिंचनम् ॥ महाकुलीनमार्यं च राजा संपूजये-त्सदा ॥ ३९५ ॥ शाल्मलीफलके श्लक्ष्णे नेनिज्यान्नेजकः शनैः ॥ न च वासांसि वासोभिर्निर्हरेन्न च वासयेत् ॥ ३९६ ॥ तन्तुवायो दशपलं दद्यादेकपलाधिकम् ॥ अतोऽन्यथा वर्तमानो दाप्यो द्वादशकं दमम् ॥ ३९७ ॥

۳۹۲- منگل شانت کرم میں برہمن کو ویشیہ بھوجن کراتا ہوا اور اپنے گھر کے روبرو رہنے والے اور اپنے گھر سے ایک گھر چھوڑ کر دوسرے گھر میں رہنے والے لیاقت برہمن کو بھوجن نکرادے تو ایک ماشہ چاندی ڈنڈ دیوے۔

۳۹۳- شادی وغیرہ خوشی کے کاموں میں وید پاٹھی اور اپنے گھر کے سامنے یا ایک گھر چھوڑ کر دوسرے گھر میں رہنے والا وید پاٹھی برہمن کو بھوجن نکرادے تو ایک ماشہ سونا اور بھوجن کا دوچند تاوان دیوے۔

۳۹۴- اندھا بہرا لنگڑا ستر برس کی عمر والا دھن دھانیہ سے وید پاٹھیوں کا اپکار کرنیوالا ان سبھوں سے راجہ باوجود خالی ہونے خزانے کے اپنے لینے کے لائق محصول کو نہ لیوے۔

۳۹۵- وید پاٹھی بیادھی دکھی بالک بڈھا نہایت نردھن عالی خاندانی شریف ان سبھوں کا پوجن ہر وقت راجہ کرے۔

۳۹۶- سیمر کے چکنے پاٹا پر آہستگی سے دھوبی کپڑے دھووے اور ایک کا کپڑا دوسرے کو نہ دیوے اور بہت دن تک اپنے گھر میں نہ رکھے۔

۳۹۷- کپڑا بننے والا کپڑا بنانے کے واسطے بمقدار وزن دس گنڈہ چمپا کے سوت لیوے تو بمقدار وزن گیارہ گنڈہ کے کپڑا دیوے اگر اس سے کم دیوے تو بمقدار بارہ پن ڈنڈ راجہ کو دیوے یا مالک سوت کو راضی کرے

यस्यस्तेनः पुरेनास्तिनान्यस्त्रीगोनदुष्टवाक् ॥ नसाहसिकद
ण्डघ्नौसराजाशक्रलोकभाक् ॥ ३८६ ॥ एतेषांनिग्रहोराज्ञः
पंचानांविषयेस्वके ॥ साम्राज्यकृत्सजात्येषुलोकेचैवयश-
स्करः ॥ ३८७ ॥ ऋत्विजंयस्त्यजेद्याज्योयाज्यंचर्त्विक्त्यजे-
द्यदि ॥ शक्तंकर्मण्यदुष्टंचतयोर्दण्डःशतंशतम् ॥ ३८८ ॥
नमातानपितानस्त्रीनपुत्रस्त्यागमर्हति ॥ त्यजन्नपतिता-
नेतान्राज्ञादण्ड्यःशतानिषट् ॥ ३८९ ॥ आश्रमेषुद्विजाती
नांकार्येविवदतांमिथः ॥ नविब्रूयान्नृपोधर्मंचिकीर्षन्हित
मात्मनः ॥ ३९० ॥ यथार्हमेतानभ्यर्च्यब्राह्मणैःसहपार्थिवः
॥ सांत्वेनप्रशमय्यादौस्वधर्मंप्रतिपादयेत् ॥ ३९१ ॥

۳۸۶ - چور اور دوسرے کی زوجہ سے جماع کرنیوالا اور کھوٹے بچن بولنے والا اور زبردستی سے کام کرنیوالا اور ڈنڈا وغیرہ سے مارنیوالا سب جسکی راج مین نہین ہین وہ راجہ اندرلوک کو پاتا ہی

۳۸۷ - اپنی راج مین ان پانچونکو سزا دینے والا راجہ راجاؤن مین منڈلیشور راجہ کا کام کرتا ہی اور اس دنیا مین نیکنامی پاتا ہے -

۳۸۸ - اپنے کام مین لائق اور کھوٹے پن سے علیحدہ رتوگ اور یجمان ان دونون مین سے ایک کو ایک ترک کرے تو ترک کرنیوالے کو سو پن ڈنڈ دینا چاہیے -

۳۸۹ - ماں و باپ و زوجہ و فرزند جو اپنے درن سے بھرشٹ ہوگئے ہون انہین سے کسی ایک کو ترک کرے تو وہ چھہ سو پن ڈنڈ کے لائق ہوتا ہے -

۳۹۰ - گرہستھ وغیرہ آشرم مین براہمن و کشتری و ویشیہ کے باہم بحث مطالب شاستر کی ہوتی ہو تو اپنا بھلا چاہنے والا راجہ ساہس کرکے ایسا نہ بولے کہ یہ مطلب شاستر کا ہی -

۳۹۱ - راجہ مع براہمنون کے بحث کرنیوالون کو حسب لیاقت آرام صورت کام سے پوجن کرکے اسکے غصہ کو دور کرکے اپنے دھرم کو بیان کرے -

नजातुब्राह्मणंहन्यात्सर्व्वपापेष्वपिस्थितम्॥ राष्ट्रादेनंबहि-
कुर्य्यात्समग्रधनमक्षतम्॥ ३८०॥ नब्राह्मणवधाद्भूयानध-
र्मोविद्यतेभुवि॥ तस्मादस्यवधंराजामनसापिनचिन्तयेत्॥
३८२॥ वैश्यश्चेत्क्षत्रियांगुप्तांवैश्यांवाक्षत्रियोव्रजेत्॥ यो-
ब्राह्मण्यामगुप्तायांतावुभौदण्डमर्हतः॥ ३८२॥ सहस्रंब्रा-
ह्मणोदण्डंदाप्योगुप्तेतुतेव्रजन्॥ शूद्रायांक्षत्रियविशोःसा-
हस्रोवैभवेद्दमः॥ ३८३॥ क्षत्रियायामगुप्तायांवैश्येपंचशतं
दमः॥ मूत्रेणमौण्ड्यमिच्छेत्तुक्षत्रियोदण्डमेववा॥ ३८४॥
अगुप्तेक्षत्रियावैश्ये शूद्रांवाब्राह्मणोव्रजन्॥ शतानिपंच-
दण्ड्यःस्यात्सहस्रंत्वन्त्यजस्त्रियम्॥ ३८५॥

۳۸۰ - تمام پاپوں کو برہمن نے کیا ہو تو بھی اسکو قتل نہ کرنا چاہئے بدون دیئے سزاے بدنی
کے مع سامان خانگی راج سے باہر نکالدینا چاہئے۔

۳۸۱ - دنیا مین برہمن کے قتل سے زیادہ کوئی دوسرا ادھرم نہین ہے اسلیئے راجہ دل مین بھی
برہمن کے قتل کا خیال نکرے۔

۳۸۲ - شوہر وغیرہ سے محفوظ ویشیہ کی زوجہ سے کشتری جماع کرے یا ویسی ہی کشترانی سے
ویشیہ جماع کرے تو شوہر وغیرہ سے غیر محفوظ برہمنی کے جماع مین جو سزا لکہی ہے وہی سزا دونون کو دینا۔

۳۸۳ - شوہر وغیرہ سے محفوظ کشتری یا ویشیہ کی زوجہ سے جماع کرنیوالے برہمن کو ہزار ڈنڈ
دینا چاہئے اور شوہر وغیرہ سے محفوظ شودر کی زوجہ سے جماع کرنیمین ویشیہ کو ہزار ڈنڈ دینا چاہیئے

۳۸۴ - شوہر وغیرہ سے غیر محفوظ کشتری کی زوجہ سے جماع کرنیمین ویشیہ کو پانسو ڈنڈ دینا چاہیئے
اور اسکے ساتھ جماع کرنیوالے کشتری کو گدھے کے پیشاب سے سر مونڈا دینا بھی سزا کافی ہے۔

۳۸۵ - شوہر وغیرہ سے غیر محفوظ کشتری یا ویشیہ یا شودر کی زوجہ سے جماع کرنیوالے برہمن کو پانسو
ڈنڈ دینا چاہیئے اور چانڈال وغیرہ کی زوجہ سے جماع کرنیمین برہمن کو ہزار ڈنڈ دینا چاہیئے۔

वैश्यः सर्वस्वदण्डः स्यात्संवत्सरनिरोधतः ॥ सहस्रं क्षत्त्रियो दण्ड्यो
मौण्ड्यं मूत्रेण चार्हति ॥ ३७५ ॥ ब्राह्मणीं यद्यगुप्तां तु गच्छेतां-
वैश्यपार्थिवौ ॥ वैश्यं पंचशतं कुर्य्यात्क्षत्त्रियन्तु सहस्रिणम् ॥
३७६ ॥ उभावपि तु तावेव ब्राह्मण्या गुप्तया सह ॥ विप्लुतौ शू-
द्रवद्दण्ड्यौ दग्धव्यौ वा कटाग्निना ॥ ३७७ ॥ सहस्रं ब्राह्मणो
दण्ड्यो गुप्तां विप्रां बलाद्व्रजन् ॥ शतानि पंच दण्ड्यः स्यादि-
च्छन्त्या सह संगतः ॥ ३७८ ॥ मौण्ड्यं प्राणान्तिको दण्डो-
ब्राह्मणस्य विधीयते ॥ इतरेषान्तु वर्णानां दण्डः प्राणान्ति
को भवेत् ॥ ३७९ ॥

٣٧٥- محفوظ براہمنی سے جماع کرنیمین ویشیہ کو ایک سال تک جیلخانہ مین قید رکھنا چاہیئے
اُسکے بعد سب مال کا چھین لینا یہ سزا اُسکو دینا چاہیئے اور اسی جرم مین کشتری کو ہزار پن ڈنڈ
دیوے اور گدھے کے پیشاب سے مونڈ مونڈوا دیوے-
٣٧٦- شوہر وغیرہ سے غیر محفوظ براہمنی سے جماع کرنیوالے کشتری و ویشیہ پانسو پن سلسلہ وار
وہزار پن ڈنڈ دیوے-
٣٧٧- شوہر وغیرہ سے محفوظ براہمنی سے جماع کرنیوالے کشتری و ویشیہ دونون شودر
کیطرح ڈنڈ کے لائق ہین یعنے سب اعضا سے معذور کرنا چاہیئے خواہ لال کش سے ڈھک کر
ویشیہ کو اور سپر تر یعنے سرہری سے ڈھککر کشتری کو جلانا چاہیئے یہ سزا براہمنی صاحب صفت
کی جماع مین جاننا چاہیئے-
٣٧٨- شوہر وغیرہ سے محفوظ براہمنی کے ساتھ زبردستی جماع کرنیوالے براہمن کو ہزار پن ڈنڈ
دینا چاہیئے اور اسی براہمنی کی خواہش سے جماع کرنیوالے براہمن کو پانسو پن ڈنڈ دینا چاہیئے
٣٧٩- سزائے قتل کے مقام مین براہمن کو مونڈ مونڈانا ہی سزا ہے اور دیگر قوم کو قتل
ہی کی سزا دینا چاہیئے-

यातुकन्यांप्रकुर्यात्स्त्रीसासद्योमौण्ड्यमर्हति॥ अंगुल्योरेव वाछेदंखरेणोद्वहनंतथा॥ ३७०॥ भर्त्तारंलंघयेद्यातुस्त्रीज्ञाति गुणदर्पिता॥ तांश्वभिःखादयेद्राजासंस्थानेबहुसंस्थिते ३७१ ॥पुमांसंदाहयेत्पापंशयनेतप्तआयसे॥ अभ्यादध्युश्चकाष्ठा नितत्रदह्येतपापकृत्॥ ३७२॥ संवत्सराभिशस्तस्यदुष्टस्यद्वि गुणोदमः॥ व्रात्ययासहसंवासेचाण्डाल्यातावदेवतु॥३७३ शूद्रोगुप्तमगुप्तंवाद्वैजातंवर्णमावसन्॥ अगुप्तमंगसर्वस्वैर्गु प्तंसर्वेणहीयते॥ ३७४॥

۳۷۰ - جو استری کنیا کی فرج مین انگلی ڈالکر باعیب کرے اوسکا مونڈ مونڈانا اور انگلیان کاٹنا اور گدھے پر چڑھا کر شہر میں گشت کرانا چاہئے [illegible] بعض سزا [illegible]

۳۷۱ - [illegible] ذات صفات کے غرور سے اپنے شوہر کو ترک کرنیوالی عورت کو راجہ بہت آدمیون کے روبرو کتّون سے بھوجن کرادے۔

۳۷۲ - دوسرے کی عورت مرقومہ بالا سے جماع کرنیوالے آدمی کو لوہے کے گرم پلنگ مین سولاکر چارو طرف لکڑی رکھکر آگ لگادے جس سے وہ پاپی جل جاے۔

۳۷۳ - دوسرے کی عورت رکھنا جسکا جنیو وغیرہ وقت محکومہ شاستر پر نہین ہوا اسکی عورت اور چانڈال کی عورت۔ انھون سے جماع کرکے نالائق آدمی بغیر پانے سزا کے ایک سال کے بعد پھر اسی عورت سے جماع کرے تو جو سزا لکھے گئے ہین اسکی دو چند سزا دیوے۔

۳۷۴ - براہمن کشتری ویشیہ کی عورت شوہر وغیرہ سے محفوظ ہو خواہ غیر محفوظ ہو اس سے جماع کرنیوالے شودر کا عضو تناسل قطع کرنا و تمام دولت چھین لینا و سزاے قتل دینا چاہئے مگر بحالت غیر محفوظ عورت سے جماع کرنے مین قطع عضو تناسل و تمام دولت کا چھین لینا صرف یہی سزا دینا چاہئے اور محفوظ عورت سے جماع کرنے مین دونون سزا ہاے مرقومہ بالا مع سزاے قتل دینا چاہئے

कन्यां भजन्तीमुत्कृष्टं न किंचिदपि दापयेत्॥ जघन्यं सेवमानां तु संयतां वासयेद्गृहे॥ ३६५॥ उत्तमां सेवमानस्तु जघन्यो वधमर्हति॥ शुल्कं दद्यात्सेवमानः समामिच्छेत्पिता यदि॥ ३६६॥ अभिषह्य तु यः कन्यां कुर्याद्दर्पेण मानवः॥ तस्याशु कर्त्ये अंगुल्यौ दण्डं चार्हति षट्शतम्॥ ३६७॥ सकामां दूषयंस्तुल्यो नांगुलिच्छेदमाप्नुयात्॥ द्विशतं तु दमं दाप्यः प्रसंगविनिवृत्तये॥ ३६८॥ कन्यैव कन्यां या कुर्यात्तस्याः स्याद्विशतो दमः॥ शुल्कं च द्विगुणं दद्याच्छिफाश्चैवाप्नुयाद्दश॥ ३६९॥

۳۶۵ - اپنی ذات سے اونچی ذات کو چاہنے والی کنیا تھوڑا بھی ڈنڈ نہیں پا سکتی اور اپنی ذات سے نیچ ذات کو چاہنے والی کنیا کو گھر میں باندھکر رکھنا چاہیے۔

۳۶۶ - جو اونچی ذات کی کنیا خواہش کرنیوالی یا نکرنیوالی ہے اس سے رذیل آدمی جماع وغیرہ کرنیوالا تفاوت ذات کی سبب سے قطع اعضا و قتل کے لائق ہوتا ہے اور خواہش کرنیوالی ہمقوم کنیا کو کچھہ دیکر اس سے جماع وغیرہ کرنیوالا سزا کے لائق نہیں ہوتا اور اگر اس کنیا کا باپ راضی ہو تو اوسکو کچھہ معاوضہ دیکر شادی کرلے۔

۳۶۷ - جو آدمی زبردستی اور مغروری سے اپنی ذات کی کنیا کی فرج میں جو کہ ناقابل جماع ہے انگلی ڈالکر با عیب کرتا ہے اوسکی دو انگلی کاٹنا چاہیے اور چھہ سو پن ڈنڈ لینا چاہیے

۳۶۸ - اور اگر خواہش کرنیوالی ہمقوم کنیا کو بطریق مرقومہ بالا باعیب کرے تو قطع انگشتان کی سزا دینا چاہیے لیکن کچھہ سزا دینے کے واسطے دو سو پن ڈنڈ لینا چاہیے۔

۳۶۹ - جو کنیا دوسری کنیا کی فرج میں انگلی ڈالکر باعیب کرے اسکو دو سو پن ڈنڈ دینا چاہیے اور انگلی ڈالنے والی کنیا کا باپ دو چند معاوضہ (شلک) دیوے

भिक्षुकाबन्दिनश्चैवदीक्षिताःकारवस्तथा।।संभाषणांसहस्त्री
भिःकुर्युरप्रतिवारिताः।। ३६०।। नसंभाषांपरस्त्रीभिःप्रतिषि
द्धःसमाचरेत।। निषिद्धोभाषमाणस्तुसुवर्णंदण्डमर्हति।।
३६१।। नैषचारणदारेषुविधिर्नात्मोपजीविषु।। सज्जयन्ति
हितेनारीर्निगूढाश्चारयन्तिच।। ३६२।। किंचिदेवतुदाप्यःस्या
त्संभाषांताभिराचरन्।। प्रैष्यासुचैकभक्तासुरहःप्रव्रजिता
सुच।। ३६३ ।। योऽकामांदूषयेत्कन्यांससद्योवधमर्हति।।
सकामांदूषयंस्तुल्योनवधंप्राप्नुयान्नरः।। ३६४।।

۳۶۰ - بھکھاری و بھاٹ و دیکشت (یعنی جسنے یگیہ کیواسطے دیکشا لی ہو) - اور سوئین بنانیوالا یہ سب بھیکھ وغیرہ اپنے کام کیواسطے عورتوں سے باتیں کریں - تو انکو منع نکرنا چاہیے -

۳۶۱ - ایک بار منع کیا کہ تم اس عورت سے نہ بولنا اور پھر وہ آدمی اسی عورت سے باتیں کرے تو ایک سورن (یعنے سولہ ماشہ) سونا ڈنڈ دیوے -

۳۶۲ - نٹ اور گانے بجانیوالے کی عورت اور جو شخص عورت کے قسبہ سے اپنی اوقات بسر کرتے ہیں انکی عورتوں کے واسطے آئین مندرجہ بالا نہیں ہے کیونکہ وہ لوگ تو خود اپنی عورتوں کو پوشیدہ سب جگہ بھیجتے ہیں

۳۶۳ - لیکن تاہم وہ دوسرے کی عورتیں ہیں اسواسطے انکے ساتھ بات کرنے سے بات کرنیوالا تھوڑا سا ڈنڈ پاوے ہی اور ایک گھر میں جس عورت کو روک رکھا ہے وہ - اور سنیاسی کی عورت انکون کے ساتھ بات کرنیوالا تھوڑا ڈنڈ پاوے -

۳۶۴ - جو ہمقوم دختر خواہش نہیں کرتی اور مرد اس سے جماع کرتا ہے اسکو قطع عضو تناسل کی سزا اسی وقت دینا چاہیے لیکن برہمن کو یہ سزا نہ دینا چاہیے کیونکہ اسکو سزا سے بدلی دینے کی ممانعت ہے اور جو شخص خواہش کرنیوالی دختر ہمقوم سے جماع کرے وہ سزائے قطع اعضا نہ پاوے

परस्यपत्न्यापुरुषःसंभाषांयोजयन्रहः॥पूर्वमाक्षारितोदो-
षैःप्राप्नुयात्पूर्वसाहसम्॥ ३५४॥यस्त्वनाक्षारितःपूर्वमभि
भाषेतकारणात्॥नदोषंप्राप्नुयात्किंचिन्नहितस्यव्यतिक्र
मः॥ ३५५॥परस्त्रियंयोऽभिवदेत्तीर्थेऽरण्येवनेऽपिवा॥न-
दीनांवापिसंभेदेससंग्रहणमाप्नुयात्॥ ३५६॥उपचारक्रि-
याकेलिःस्पर्शोभूषणवाससाम्॥सहखट्वासनंचैवसर्वंसं-
ग्रहणंस्मृतम्॥ ३५७॥स्त्रियंस्पृशेददेशेयःस्पृष्टोवामर्षयेत्त-
या॥परस्परस्यानुमतेसर्वंसंग्रहणंस्मृतम्॥ ३५८॥अब्रा-
ह्मणःसंग्रहणेप्राणान्तंदण्डमर्हति॥चतुर्णामपिवर्णानां
दारारक्ष्यतमाःसदा॥ ३५९॥

۳۵۴ - دوسرکی عورت سے جو شخص خلوت مین باتین کرتاہے اور پہلے سے اسکا
عیب جاناگیاہے اسکو پورب ساہس دنڈ دینا چاہیے-
۳۵۵ - جسکا عیب پہلے سے جانا نہین گیاہے اور کسی باعث سے خلوت مین دوسر
کی عورت سے باتین کرتاہے تو اسکو دنڈ نہ دینا چاہیے-
۳۵۶ - پانیمین جانیکا رستہ اور گھاس پھوس سے شامل اور آدمیون سے علیحدہ مکان جو گانوکی باہر
ہو اور جنگل اور ندی کا سنگم ان مقامات مین دوسری عورت سے باتین کرے تو سنگرہن نام پاپ کو پاتاہے
۳۵۷ - مالا پہننا عطر لگانا اور کپڑا اور زیور بھیجنا و ٹھٹھا و بغلگیری وغیرہ کرنا ایک چارپائی پر
بیٹھنا یہ سب سنگرہن کہلاتاہے اسبات کو من وغیرہ رشیون نے کہاہے-
۳۵۸ - جس مرد نے عورت کی ران وغیرہ کو چھوا خواہ عورت نے مرد کے فوطہ وغیرہ کو پکڑا اور مرد
عصہ نہ کیا تو باہمی محبت سے یہ سنگرہن کہلاتاہے من وغیرہ رشیون نے کہاہے-
۳۵۹ - سوا برہمنون کے اور ذات والون کو سنگرہن کی عوض مین قتل کی سزا دینا چاہیے
کیونکہ چارو ورن کی استری نہایت حفاظت کے لائق ہین-

आत्मनश्चपरित्राणेदक्षिणानांचसंगरे॥ स्त्रीविप्राभ्युपपत्तौचघ्नन्धर्मेणानदुष्यति॥ ३४९॥ गुरुंवाबालवृद्धौवाब्राह्मणांवाबहुश्रुतम्॥ आततायिनमायान्तंहन्यादेवाविचारयन्॥ ३५०॥ नाततायिवधेदोषोहन्तुर्भवतिकश्चन॥ प्रकाशंवाऽप्रकाशंवामन्युस्तंमन्युमृच्छति॥ ३५१॥ परदाराभिमर्शेषुप्रवृत्तान्नॄन्महीपतिः॥ उद्वेजनकरैर्दण्डैश्छिन्नयित्वाप्रवासयेत्॥ ३५२॥ तत्समुत्थोहिलोकस्यजायतेवर्णसंकरः॥ येनमूलहरोऽधर्मःसर्वनाशायकल्पते॥ ३५३॥

۳۴۹- آتما اور یگیہ کے سامان اور استری اور برہمن انکی حفاظت کرنے میں اور میدان جنگ میں دھرم سے مارنیوالے کو دوش نہیں ہوتا۔

۳۵۰- گرو و بالک و بوڑھا و بہت پڑھا ہوا برہمن یہ سب آتتائی ہوکر آدین تو انکو مارنا چاہئے - کچھ بچار نکرنا چاہئے۔

۳۵۱- آتتائی کے قتل میں مارنیوالے کو پاپ نہیں ہوتا جو شخص ظاہر یا پوشیدہ مارنیوالے کے کرودھ سے مارے گئے اسکے ظاہر و پوشیدہ کرودھ کو سلسلہ وار پاتا ہے۔

۳۵۲ جو آدمی دوسرے کی عورت سے بدفعلی کرنیوالے ہیں انکو ہیبت کرنیوالے ڈنڈ کے وسیلے سے بدن پریشان کرکے ملک سے باہر نکالدے

۳۵۳- زمانہ میں عورتوں کی بدفعلی سے ورن سنکر پیدا ہوتے ہیں اور اس ورن سنکر سے جڑ اکھاڑنیوالا ادھرم پیدا ہوتا ہے جس سے جگت کی ناش ہوتی ہے -

* آگ لگانا و زہر دینا و کسی دولت و کھیت و عورت کو چھین لینا ان چھ امور کا کرنیوالا آتتائی کہلاتا ہے -

अनेनविधिनाराजाकुर्वाणः स्तेननिग्रहम् ॥ यशोस्मिन्प्राप्नु-याल्लोकेप्रेत्यचानुत्तमंसुखम् ॥ ३४३ ॥ ऐन्द्रंस्थानमभिप्रेप्सुर्य-शश्चाक्षयमव्ययम् ॥ नोपेक्षेतक्षणमपिराजासाहसिकंनरम् ॥ ३४४ ॥ वाग्दुष्टात्तस्कराच्चैवदण्डेनैवचहिंसतः ॥ साहसस्यन-रः कर्ता विज्ञेयःपापकृत्तमः ॥ ३४५ ॥ साहसेवर्त्तमानन्तुयोम-र्षयतिपार्थिवः ॥ सविनाशंव्रजत्याशुविद्वेषंचाधिगच्छति ॥ ३४६ ॥ नमित्रकारणाद्राजाविपुलाद्वाधनागमात् ॥ समुत्सृ-जेत्साहसिकान्सर्वभूतभयावहान् ॥ ३४७ ॥ शस्त्रंद्विजातिभि-र्ग्राह्यंधर्मोयत्रोपरुध्यते ॥ द्विजातीनांचवर्णानांविप्लवेकाल-कारिते ॥ ३३८ ॥

۳۴۳ - اس طریق سے چورون کا ڈنڈ دینے والا راجہ اس لوک مین یس اور پرلوک مین اتم سکھ کو پاوے -

۳۴۴ - جو راجہ اندر کی پدوی پانے کی خواہش کرنیوالا اور نہ زوال نیکنامی کا چاہنے والا ہے وہ زبردستی بھی زبردستی سے کام کرنیوالے آدمی کی دلداری نکرے -

۳۴۵ - گالی دینے والا اور چور ڈنڈ سے مارنیوالا ان سبھون سے ساہس کرنیوالا پاپی ہے

۳۴۶ - جو راجہ زبردستی سے کام کرنیوالے آدمی کے جرم کا تحمل کرتا ہے وہ جلد عداوت و فنا کو پاتا ہے -

۳۴۷ - تمام جاندارون کو خوف دینے والے اور زبردستی سے کام کرنیوالے آدمی کو راجہ دوستی سے یا بہت دولت پانے سے رہا نہ کرے -

۳۴۸ - دھرم مٹانے کی حالت مین زمانہ کی تحریک سے براہمن کشتری ویشیہ تینون ورن ہتھیارون کو دھارن کرین -

अष्टापाद्यन्तुशूद्रस्यस्तेयेभवतिकिल्बिषम्॥ षोडशैवतुवैश्यस्यद्वात्रिंशत्क्षत्रियस्यच॥३३७॥ ब्राह्मणस्यचतुःषष्टीःपूर्णं-वापिशतम्भवेत्॥ द्विगुणावाचतुःषष्टिस्तद्दोषगुणविद्धिसः॥३३८॥ वानस्पत्यंमूलफलंदार्वग्न्यर्थंतथैवच॥ तृणांचगो-भ्योग्रासार्थमस्तेयंमनुरब्रवीत्॥३३९॥ योऽदत्तादायिनोह-स्ताल्लिप्सेतब्राह्मणोधनम्॥ याजनाध्यापनेनापियथास्ते-नस्तथैवसः॥३४०॥ द्विजोध्वगःक्षीणवृत्तिर्द्वाविक्षूद्वेचमूल-के॥ आददानःपरक्षेत्रान्नदण्डंदातुमर्हति॥३४१॥ असंधि-तानांसन्धातासन्धितानांचमोक्षकः॥ दासाश्वरथहर्ताच-प्राप्तःस्याच्चौरकिल्बिषम्॥३४२॥

۳۳۷ ۔ جو شودر ویشیہ کشتری و براہمن چیزوں کے گن اور دوش کو نہیں جانتے اونکا چوری میں جو ڈنڈ کہا ہے اُسکا آٹھ گنا سولہ گنا بتیس گنا۔

۳۳۸ ۔ چونسٹھ گنا یا سو گنا یا ایک سو اٹھائیس گنا ڈنڈ بسلسلہ وار شودر ویشیہ کشتری براہمن پاویں درحالیکہ چیزوں کے گن و دوش کو جانتے ہوں۔

۳۳۹ ۔ جو درخت وغیرہ محافظ کی حفاظت میں نہیں ہے اُس درخت کا مول پھل و پھول اور ہوم کیواسطے لکڑی اور گئو کے کھانیکے واسطے گھاس وغیرہ اِن سب کو لیوے تو اُسکو سزا نہ دینا کیونکہ وہ چوری نہیں ہے منُ جی نے کہا ہے۔

۳۴۰ ۔ جو براہمن چور کو پڑھاکر اور یگیہ کرا کر اُسکے ہاتھ سے دولت لینے کی خواہش کرتا ہے وہ براہمن بھی مثل چور کے ہے

۳۴۱ ۔ براہمن کشتری و ویشیہ سب راستہ میں چلے جاتے ہوں اور کھانیکو کچھ پاس نہو تو دوسرے کے کھیت سے دو گنا یعنی اوکھ اور دو مولی لے لیویں تو ڈنڈ کے لائق نہیں ہیں۔

۳۴۲ ۔ دوسرے کا گھوڑا جو بندھا ہو اُسکو کھولدینے والا اور طویلہ میں بندھے ہوئے گھوڑے وغیرہ کو چھوڑنیوالا اور غلام اور گھوڑا اور رتھ انکو لیجانیوالا چور کے پاپ کو پاتا ہے۔

परिपूतेषुधान्येषुशाकमूलफलेषुच॥ निरन्वयेशतंदण्डः सान्वयेऽर्द्धशतंदमः॥ ३३१॥ स्यात्साहसंत्वन्वयवत्प्रसभंकर्मयत्कृतम्॥ निरन्वयंभवेत्स्तेयंहृत्वापव्ययतेचयत्॥ ३३२॥ यस्त्वेतान्युपक्लृप्तानिद्रव्याणिस्तेनयेन्नरः॥ तमाद्यंदण्डयेद्राजायश्चाग्निंचोरयेद्गृहात्॥ ३३३॥ येनयेनयथाङ्गेनस्तेनोनृषुविचेष्टते॥ तत्तदेवहरेत्तस्यप्रत्यादेशायपार्थिवः॥ ३३४॥ पिताचार्यःसुहृन्माताभार्यापुत्रःपुरोहितः॥ नादण्ड्योनामराज्ञोऽस्तियःस्वधर्मेनतिष्ठति॥ ३३५॥ कार्षापणंभवेद्दण्ड्योयत्रान्यःप्राकृतोजनः॥ तत्रराजाभवेद्दण्ड्यःसहस्रमितिधारणा॥ ३३६॥

۳۳۱ - صاف و مصفا دھان و ساگ مول و پھل انھوں میں سے کسی ایک چیز کے چرانے میں چرانیوالا اگر مالک کا رشتہ دار ہو یعنے ہم وطنی وغیرہ رشتہ رکھتا ہو تو پچاس پن ڈنڈ اور اگر رشتہ اور نسبت نہ رکھتا ہو تو سو پن ڈنڈ دیوے۔

۳۳۲ - مالک کے دیکھتے ہوئے زبردستی سے چیز کو لیجا دے اور وقت استفسار کے لینے سے انکار کرے تو وہ بھی چور کہلاتا ہے۔

۳۳۳ - جو آدمی دوسرے کی چیز کو چرا دیا اگن ہوتر کے مقام سے اگن ہوتر کی اگن کو اور گھر کی آگ کو چرا دے وہ پرتھم ساہس ڈنڈ پاوے اور اگن استھاپن میں جو کچھ خرچ ہو وہ اگن مالک اگن کو دیوے۔

۳۳۴ - جس جس عضو سے دوسرے کی چیز کو چرا دے اس اس عضو کو قطع کرنا چاہئے تاکہ پھر ایسا کام نہ کرے۔

۳۳۵ - راجہ کے نزدیک کوئی آدمی ایسا نہیں کہ وہ بحالت جرم قابل سزا نہ ہو بلکہ ماں و باپ و آچارج و دوست و زوجہ و فرزند و پروہت سب کے سب دھرم میں قائم نہ ہوں تو لائق سزا دینے کے ہیں۔

۳۳۶ - جس جرم میں سوا راجہ کے اور آدمی کارشاپن ڈنڈ کے لائق ٹھہرتے ہیں اس جرم میں راجہ ہزار پن ڈنڈ کے لائق ہوتا ہے۔

गोषुब्राह्मणसंस्थासुछुरिकायाश्चभेदने ॥ पशूनांहरणेचैव
सद्यःकार्य्योऽर्धपादिकः ॥ ३२५ ॥ सूत्रकार्प्पासकिण्वा-
नांगोमयस्यगुडस्यच ॥ दध्नःक्षीरस्यतक्रस्यपानीयस्यतृ-
णस्यच ॥ ३२६ ॥ वेणुवैदलभाण्डानांलवणानांतथैवच ॥
मृन्मयानांचहरणेमृदोभस्मनएवच ॥ ३२७ ॥ मत्स्यानांपक्षि-
णांचैवतैलस्यचघृतस्यच ॥ मांसस्यमधुनश्चैवयच्चान्यत्पशु-
सम्भवम् ॥ ३२८ ॥ अन्येषांचैवमादीनामद्यानामोदनस्यच
॥ पक्वान्नानांचसर्व्वेषांतन्मूल्याद्द्विगुणोदमः ॥ ३२९ ॥ पुष्पे-
षुहरितेधान्येगुल्मवल्लीनगेषुच ॥ अन्येष्वपरिपूतेषुदण्डः
स्यात्पंचकृष्णलः ॥ ३३० ॥

۳۲۵ براہمن کی گئو چھین لینے اور سواری کے واسطے بانجھ گئو کی ناک چھید دینے اور بکرا وبھیڑا وغیرہ یگیہ کے لائق چارپایوں کے چرانے میں آدھا پانون فورًا کاٹنا چاہیئے

۳۲۶- اور تانا سوت اور کپاس کا سوت اور مھوا اور گوبر اور گڑ اور دہی اور دودھ اور چھاچھ اور جل اور ترن یعنی گھاس وغیرہ۔

۳۲۷- اور بانس کے ٹکڑے کا بنا ہوا پانی کا برتن اور مٹی کا برتن و مٹی و راکھ و نمک۔

۳۲۸- و مچھلی و پرند و تیل و گھی و گوشت و شراب و اقسام مرگ چرم و شاخ گوزن وغیرہ۔

۳۲۹- اسی قسم کی اور جو چیزیں ہیں دال و بھات و لڈو وغیرہ پکوان انہیں سے کسی ایک چیز کے چرانے میں اسکی قیمت سے دو چند تاوان دیوے۔

۳۳۰- پھولے ہوئے کھیت میں قائم سبزہ و دھانیہ اور مع پوست گلم لتا درخت اور ایک آدمی کے لیجانیکے لائق دھانیہ انہیں سے کسی چیز کے چرانے میں ملک وقت کو دیکھکر ایک ماشہ سونا یا چاندی تاوان دیوے۔

धान्यंदशभ्यःकुम्भेभ्योहरतोऽभ्यधिकंवधः॥ शेषेऽप्येकादशगु-
णंदाप्यस्तस्यचतद्धनम्॥ ३२०॥ तथाधरिममेयानांशतादभ्य-
धिकेवधः॥ सुवर्णरजतादीनामुत्तमानांचवाससाम्॥ ३२१
॥ पंचाशतस्त्वभ्यधिकेहस्तच्छेदनमिष्यते॥ शेषेत्वेकादश
गुणंमूल्याद्दण्डंप्रकल्पयेत्॥ ३२२॥ पुरुषाणांकुलीनानां
नारीणांचविशेषतः॥ मुख्यानांचैवरत्नानांहरणेवधमर्ह-
ति॥ ३२३॥ महापशूनांहरणेशस्त्राणामौषधस्यच॥ का-
लमासाद्यकार्यंचदण्डंराजाप्रकल्पयेत्॥ ३२४॥

۳۲۰ - دس کنبھ* سے زیادہ غلہ چراوے تو اسکو سزا بدنی دینا مگر چور و مالک مال کی حیثیت
دیکھکر تنبیہ و قطع اعضا و قتل کی سزا اون کو دینا چاہیے اگر اس مقدار سے کم چراوے تو مال مسروقہ
کا گیارہ گنا تاوان دینا چاہیے اور شئے مسروقہ کو مالک پاوے۔

۳۲۱ - سونا چاندی و کپڑا ان سبھوں کو سو گنڈے سے اوپر چرانیوالے کو قتل کرنا چاہیے
سزا کا حکم اخیر ملک و زمانہ و چور و مالک کی قومیت و حیثیت دیکھکر دینا چاہیے اسیطرح اشلوک آئندہ
مین بھی جاننا۔

۳۲۲ - اگر اشیاء مرقومہ بالا پچاس گنڈے سے اوپر اور سو گنڈے کے اندر ہو تو اسکے چرانے
مین ہاتھ کاٹنا اور پچاس گنڈے کے نیچے جتنا ہو اسکا گیارہ گنا تاوان دیوے۔

۳۲۳ - خاندانی آدمی یا بڑے خاندان کی عورت یا عمدہ جواہراتون مین سے کسی ایک
چیز کے چرانے یا غائب کر دینے مین قتل کرنا۔

۳۲۴ - ہاتھی گھوڑا بھینس گئو ہتھیار او دیہ ان سبھون مین سے کسی ایک کے چرانے مین قحط
وغیرہ زمانہ و مطلب کو دیکھکر تنبیہ و قطع اعضا و قتل کی سزا راجہ دیوے۔

* ۲۰۰ گنڈے پیسے کے وزن کو درون کہتے ہین اور ۲۰ درون کا ایک کنبھ کہلاتا ہے۔

राजा स्तेनेन गन्तव्यो मुक्तकेशेन धावता ॥ आचक्षाणेन त-
त्स्तेयमेवंकर्मास्मि शाधि माम् ॥ ३१४ ॥ स्कन्धेनादाय मुसलं-
लगुडं वापि खादिरम् ॥ शक्तिं चोभयतस्तीक्ष्णामायसं दण्डमे-
व वा ॥ ३१५ ॥ शासनाद्वा विमोक्षाद्वा स्तेनः स्तेयाद्विमुच्यते ॥
अशासित्वा तु तं राजा स्तेनस्याप्नोति किल्बिषम् ॥ ३१६ ॥ अन्ना-
दे भ्रूणहा मार्ष्टि पत्यौ भार्यापचारिणी ॥ गुरौ शिष्यश्च याज्यश्च
स्तेनो राजनि किल्बिषम् ॥ ३१७ ॥ राजनिर्धृतदण्डास्तु कृत्वा-
पापानि मानवाः ॥ निर्मलाः स्वर्गमायान्ति सन्तः सुकृतिनो-
यथा ॥ ३१८ ॥ यस्तु रज्जुं घटं कूपाद्धरेद्भिन्द्याच्च यः प्रपाम् ॥ स द-
ण्डं प्राप्नुयान्माषं तच्च तस्मिन्समाहरेत् ॥ ३१९ ॥

۳۱۴ - براہمن کا دھن یا شہ سونا وغیرہ چرانے والا آپنے چوٹی کو کھولکر دوڑکر راجہ کے
روبرو جاکر -
۳۱۵ - موسل یا کھیر کی لاٹھی یا دونوں طرف سے تیز برچھی یا لوہے کا ڈنڈا کندھے پر رکھکر
کہے کہ ایسا کام کرنیوالا میں ہون مجھکو سزا دیجیے -
۳۱۶ - راجہ اسکو سزا دے یا چھوڑ دے تو وہ مجرم چوری کے پاپ سے چھوٹ جاتا اور اگر راجہ
اسکو رحم سے سزا نہ دیوے تو چور کے پاپ کو پاوے -
۳۱۷ - اسقاط حمل کرنیوالا وقت عورت و چیلا دیگیہ کرنیوالا وچور یہ سب اپنا پاپ کو سلسلہ وار
بھوجن دینے والے وشوہر وگرو وراجہ انھون مین دھو دیتے ہین -
۳۱۸ - جسطرح نیکی کرنیوالے سورگ مین جاتے ہین اسیطرح پاپ کرنیوالے راجہ سے سزا پاکر پاک و صاف ہوکر سورگ مین جاتے ہین
۳۱۹ - کنوئیں سے رسی اور گھڑا چرانیوالا و پوسالہ کو گرانیوالا ایک ماشہ سونا تاوان دیوے
اور گھڑے اور رسی کو کنوئیں پر رکھدیوے -

अरक्षितारंराजानंबलिषड्भागहारिणम्॥ तमाहुःसर्वलोक
स्यसमग्रमलहारकम्॥ ३०८॥ अनपेक्षितमर्य्यादंनास्तिकं
विप्रलुम्पकम्॥ अरक्षितारमत्तारंनृपंविद्यादधोगतिम् ३०९
॥ अधार्म्मिकंत्रिभिर्न्यायैर्निगृह्णीयात्प्रयत्नतः॥ निरोधनेन
बन्धेनविविधेनबधेनच॥ ३१०॥ निग्रहेणहिपापानांसाधू-
नांसंग्रहेणाच॥ द्विजातयइवेज्याभिःपूयन्तेसततंनृपाः ॥
३११॥ क्षन्तव्यंप्रभुणानित्यंक्षिपतांकार्य्यिणांनृणाम् ॥ बा-
लवृद्धातुराणांचकुर्वताहितमात्मनः॥ ३१२॥ यःक्षिप्तोम-
र्षयत्यार्त्तैस्तेनस्वर्गेमहीयते॥ यस्त्वैश्वर्य्यान्नक्षमतेनरकंते
नगच्छति॥३१३॥

۳۰۸- جو راجہ رعیت کی حفاظت نہیں کرتا اور رعیت سے اپنا حصہ یعنے محصول لیتا ہے۔ وہ تمام آلایش وآخور کو لیتا ہے۔

۳۰۹- مرجاد کو چھوڑنے والا اور ناستک (یعنے پرلوک کو نہ ماننے والا) اور کوٹنے والا اور رعیت کی حفاظت نکرکے اپنا محصول لینے والا جو راجہ ہے وہ نرک میں جاتا ہے۔

۳۱۰- روکنا اور باندھنا اور انواع اقسام کی سزا سے بدلی دینا ان تینوں سزاؤں سے بوسیلہ تدبیر نیک مجرموں کو سزا دیوے۔

۳۱۱- مجرموں کو سزا دینے اور سادھو مہاتماؤں کی حفاظت اور نگہ کرنے سے راجا مثل براہمن وکشتری و ویشیہ کے پاک ہوتا ہے۔

۳۱۲- اپنا بھلا چاہنے والا آدمی مدعی و مدعا علیہ اور بالک اور بوڑھے اور دکھی آدمیوں کی باتوں کی برداشت کرے جو کہ رنج کی حالت میں کہتے ہوں۔

۳۱۳- مصیبت زدہ کی نالائق باتوں کو سنکر جو برداشت کرتا ہے وہ سورگ میں عزت پاتا ہے اور جو حکومت کی خیال سے برداشت نہیں کرتا وہ نرک میں جاتا ہے۔

परसंयत्नमातिष्ठेत्स्तेनानां निग्रहेन्नृपः॥ स्तेनानां निग्रहादस्य यशोराष्ट्रंचवर्द्धते॥ ३०२॥ अभयस्यहियोदातासपूज्यःसततं नृपः॥ सत्रंहिवर्द्धतेतस्यसदैवाभयदक्षिणाम्॥ ३०३॥ सर्वतो धर्म्मषड्भागोराज्ञोभवतिरक्षतः॥ अधर्म्मादपिषड्भागोभवत्यस्यह्यरक्षतः॥ ३०४॥ यदधीतेयद्यजतेयद्ददातियदर्चति॥ तस्यषड्भागभाग्राजासम्यग्भवतिरक्षणात्॥ ३०५॥ रक्षन्धर्मेणभूतानिराजावध्यांश्चघातयन्॥ यजतेऽहरहर्यज्ञैः सहस्रशतदक्षिणैः॥ ३०६॥ योऽरक्षन्बलिमादत्तेकरंशुल्कंचपार्थिवः॥ प्रतिभागंचदण्डंचससद्योनरकंव्रजेत्॥ ३०७

۳۰۲- چورون کو سزا دینے مین بڑی تدبیر کرے اُس سے راجہ کا یش (نیکنامی) اور راج ترقی پاتا ہے-

۳۰۳- رعیت کو بیخوف کرنیوالا راجہ ہر ایک وقت پرلائق تعظیم ہوتا ہے اور ہمیشہ اُس راجہ کی بیخوف دکشنا والی یگیہ بڑھتی ہے-

۳۰۴- چارو طرف سے رعیت کی حفاظت کرنے سے رعیت کے دھرم کا چھٹوان حصّہ راجہ پاتا ہے اور حفاظت نکرنے سے اُسکے ادھرم کا چھٹوان حصّہ پاتا ہی-

۳۰۵- رعیت کی حفاظت کرنیسے رعیت کے کئے ہوئے پاٹھ دیگیہ دان دپوجا کے چھٹوین حصّہ کو راجہ پاتا ہے-

۳۰۶- دھرم سے سب جاندارون کی حفاظت کرتا ہوا اور قطع اعضا خواہ قتل کے لائق مجرمون کو سزا دیتا ہوا راجہ لاکھ دکشنا والی یگیہ کو ہر روز کرتا ہی-

۳۰۷- جو راجہ بدون حفاظت کرنے رعیت کے رعایا سے محصولات وغیرہ لیتا ہی وہ راجہ جلد نرک مین جاتا ہے

मनुष्यमारणोक्षिप्रंचौरवत्किल्बिषंभवेत्॥प्राणाभृत्सुमहत्स्वर्द्धंगोगजोष्ट्रहयादिषु॥२९६॥क्षुद्रकाणांपशूनान्तु हिंसायांद्विशतोदमः॥पंचाशत्तुभवेद्दण्डःशुभेषुमृगपक्षिषु॥२९७॥गर्दभाजाविकानान्तुदण्डःस्यात्पंचमाषिकः॥माषकस्तुभवेद्दण्डःश्वसूकरनिपातने॥२९८॥भार्य्यापुत्रश्चदासश्चप्रेष्योभ्राताचसोदरः॥प्राप्तापराधास्ताड्याःस्युरज्ज्वावेणुदलेनवा॥२९९॥पृष्ठतस्तुशरीरस्यनोत्तमांगेकथंचन॥अतोन्यथातुप्रहरन्प्राप्तःस्याच्चौरकिल्बिषम्॥३००॥एषोऽखिलेनाभिहितोदण्डपारुष्यनिर्णयः॥स्तेनस्यातःप्रवक्ष्यामिविधिंदण्डविनिर्णये॥३०१॥

۲۹۶ - آدمی کے مارنے مین جلد چور کی طرح مجرم ہوتا ہے اتم ساہس ڈنڈ کے لایق ہوتا ہے اور گئو و ہاتھی و گھوڑا و اونٹ وغیرہ جو بڑے جانور ہین انھون کے مارنے مین مدھیم ساہس ڈنڈ دیوے۔

۲۹۷ - چھوٹے چارپایہ کے مارنے مین دوسو پن یعنے ڈنڈ دیوے اور جو پرند وہرن اچھے ہین انھون کے مارنے مین پچاس پن ڈنڈ دیوے۔

۲۹۸ - گدہا بکری بھیڑا انھون کے مارنے مین ایک ماشہ چاندی ڈنڈ دیوے۔

۲۹۹ - استری و بیٹا و غلام و شاگرد و برادر حقیقی انھون سے جرم سرزد ہو تو رسی اور بانس کی چھڑی سے انکو سزا دینا چاہیے۔

۳۰۰ - پیشانی چھوڑکر پشت مین مارنا چاہیے اسکے خلاف تنبیہ کرے تو چور کے پاپ کو پاوے یعنے تنبیہ و جرمانہ کے لایق ہووے۔

۳۰۱ - یہ سب مارپیٹ کے جرمون کی تنقیح کو بیان کیا اسکے بعد چور کی سزا دہی کے طریق کو بیان کرینگے۔

छिन्नेचैवयंत्राणांयोक्त्ररश्म्योस्तथैवच ॥ आक्रन्देचाप्यपै-
हीतिनदण्डंमनुरब्रवीत् ॥ २९२ ॥ यत्रापवर्त्ततेयुग्यंवैगुण्या
त्प्राजकस्यतु ॥ तत्रस्वामिभवेद्दण्ड्योहिंसायांद्विशतंदम-
म् ॥ २९३ ॥ प्राजकश्चेद्भवेदाप्तःप्राजकोदण्डमर्हति ॥ यु-
ग्यस्थाःप्राजकेऽनाप्तेसर्वेदण्ड्याःशतंशतम् ॥ २९४ ॥ स-
चेत्तुपथिसंरुद्धःपशुभिर्वारथेनवा ॥ प्रमापयेत्प्राणभृत-
स्तत्रदण्डोऽविचारितः ॥ २९५ ॥

۲۹۲- بانڈھنے کا چمڑا چارپایہ کے گلے کی رسّی کوڑا یہ سب ٹوٹ گئے ہوں اور آواز بلند سے سارتھی (یعنے رتھ ہانکنے والا) نے پکارا ہو کہ ہٹ جاؤ تو رتھی و سارتھی و مالک رتھ انہیں سے کسیکو ڈنڈ نہ دینا چاہئے۔

۲۹۳- جس مقام پر رتھ سارتھی کے قصور سے جیسا چلنا چاہئے ویسا نہیں چلتا ہو اور اس چال سے کوئی مرگیا ہے تو اوس مقام پر بدون سیکھے ہوئے سارتھی کو رتھ پر نوکر رکھنے سے مالک رتھ کا دوسوپن ڈنڈ دیوے۔

۲۹۴- سارتھی رتھ ہانکنے میں ہوشیار ہو اور رتھ سے کوئی مرگیا ہو تو سوپن ڈنڈ سارتھی دیوے سارتھی ہوشیار نہو اور رتھ سے کوئی مرگیا ہو تو بدون سیکھے ہوئے سارتھی کو رتھ پر مقرر کرنے سے مالک رتھ و سارتھی و رتھ کا سوار یہ سب سو سو پن ڈنڈ دیویں۔

۲۹۵- سارتھی کے روبرو دوسرا رتھ آیا خواہ بہت گئو وغیرہ چارپایہ روبرو آگئے اور اسکی رتھ رک گیا اور سارتھی آپ رتھ کو پیچھے لیجانے کی قدرت نہیں رکھتا ہو اور گھوڑے کو کوڑا مارکر آگے لیجاتا ہے اسمیں کوئی مرگیا تو بیچار نکرنا سارتھی کو ڈنڈ دینا۔

अंगावपीडनायां चव्रणशोणितयोस्तथा ॥ समुत्थानव्ययं दाप्यः सर्वदण्डमथापिवा ॥ २८७ ॥ द्रव्याणि हिंस्याद्यो यस्य ज्ञानतोऽज्ञानतोपिवा ॥ सतस्योत्पादयेत्तुष्टिं राज्ञेदद्याच्चतत्समम् ॥ २८८ ॥ चर्मचार्मिकभांडेषु काष्ठलोष्टमयेषुच ॥ मूल्यात्पंचगुणोदण्डः पुष्पमूलफलेषुच ॥ २८९ ॥ यानस्यचैवयातुश्चयानस्वामिनएवच ॥ दशातिवर्तनान्याहुः शेषेदण्डोविधीयते ॥ २९० ॥ छिन्ननास्येभग्नयुगे तिर्यक्प्रतिमुखागते ॥ अक्षभंगेचयानस्यचक्रभंगेतथैवच ॥ २९१ ॥

۲۸۷- ہاتھ پاؤں وغیرہ میں سوراخ کرنے اور خون نکلنے سے دکھ دینے والا آدمی اُس حمی کو خرچ و خوراک وادویہ اُتنے دنوں کا دیوے جتنے دنوں میں وہ زخمی صحیح البدن ہو جاوے اور اگر اُس خرچ کے دینے سے انکار کرے تو خرچ اور ڈنڈ دونوں دیوے۔

۲۸۸- کوئی آدمی دانستہ خواہ نادانستہ کسیکی دولت برباد کرے تو اُسکو راضی و خوش کرے اور اُس دولت کے برابر راجہ کو ڈنڈ دیوے۔

۲۸۹- چمڑا چمڑے کا برتن کاٹھ کا برتن مٹی کا برتن پھول پھل مول انھوں کو برباد کرنیوالا اصل چیز سے پچگنا ڈنڈ دیوے۔

۲۹۰- سواری و سوار و سواری کا مالک ان سب کو دس مقام پر ڈنڈ دینا چاہئے اور مقام پر ڈنڈ دینا مناسب ہے۔

۲۹۱- بیل کے ناتھ کی رسّی اور جوا ٹوٹ گیا ہو زمین کے اونچے نیچے ہونے سے رتھ وغیرہ ٹیڑھا ہو گیا ہو اور روبرو آیا ہو رتھ کے پایہ کے اندر کی لکڑی ٹوٹ گئی ہو رتھ کا پایہ ٹوٹ گیا ہو۔

सहासनमभिप्रेप्सुरुत्कृष्टस्यापकृष्टजः ।। कट्यांकृतांकोनि-
र्वास्यःस्फिचंवास्यावकर्त्तयेत् ।।२८१।। अवनिष्ठीवतोदर्प्पा
द्द्वावोष्ठौछेदयेन्नृपः ।। अवमूत्रयतोमेढ्रमवशर्धयतोगुदम् ।।
२८२ ।। केशेषुगृह्णतोहस्तौछेदयेदविचारयन् ।। पादयोर्दाढि-
कायांचग्रीवायांवृषणेषुच ।। २८३ ।। त्वग्भेदकःशतंदण्ड्यो
लोहितस्यचदर्शकः ।। मांसभेत्तातुषण्निष्कान्प्रवास्यस्त्वस्थि
भेदकः ।।२८४।। वनस्पतीनांसर्वेषामुपभोगंयथायथा ।। तथा
तथादमःकार्योहिंसायामितिधारणा ।। २८५ ।। मनुष्याणां
पशूनांचदुःखायप्रहृतेसति ।। यथायथामहद्दुःखंदण्डंकुर्या
त्तथातथा ।।२८६ ।।

۲۸۱- چھوٹا آدمی بڑے آدمی کے ساتھ ایک آسن پر بیٹھے تو اُسکی کمر مین نشان کرکے نکال
دیوے خواہ اسطرح اُسکے چوتڑ کو کاٹ دے کہ وہ مرنے نہ پاوے۔

۲۸۲- غرور سے بدن پر تھوکے تو دونون ہونٹھ چھید ڈالے اور پیشاب کرے تو عضو تناسل کو
کاٹ ڈالے اور پراز کرے تو مقعد کاٹ ڈالے۔

۲۸۳- جو شودر براہمن کے بال و پانون و داڑھی و گلا و فوطہ کو غرور سے پکڑنیوالا ہے اسکا
ہاتھ کاٹنا چاہیے یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ اُسکو تکلیف ہوگی۔

۲۸۴- جلد بدن کو چھیدنے والا خون نکالنے والا یہ دونون سوپن ڈنڈ پاوین اور گوشت
بدن کو علیحدہ کرنیوالا چھ نشک ڈنڈ کو پاوے اور استخوان بدن کو چھیدنیوالا دیش سے نکالا جاوے
یہ ڈنڈ یکسان ذات مین جاننا چاہیے۔

۲۸۵- تمام درختونکا جیسا جیسا تصرف کرے ویسا ویسا ڈنڈ پاوے مارنے مین ویسا ہی
جاننا یہ شاستر کا حکم ہے۔

۲۸۶- آدمی و چارپایہ انھون کو جیسا جیسا دکھ دیوے ویسا ویسا ڈنڈ پاوے۔

मातरंपितरंजायांभ्रातरंतनयंगुरुम्।। आक्षारयञ्छतंदाप्यः
पन्थानंचाददद्गुरोः।।२७५।।ब्राह्मणक्षत्रियाभ्यांतुदण्डःका-
र्योविजानता।। ब्राह्मणेसाहसःपूर्वःक्षत्रियेत्वेवमध्यमः ।।
२७६।। विट्शूद्रयोरेवमेवस्वजातिंप्रतितत्त्वतः।।छेदवर्जंप्रणा
यनंदण्डस्येति विनिश्चयः।।२७७।।एषदण्डविधिःप्रोक्तो-
वाक्पारुष्यस्यतत्त्वतः।। अतऊर्ध्वंप्रवक्ष्यामिदण्डपारुष्य
निर्णयम्।।२७८।।येनकेनचिदङ्गेनहिंस्याच्चेच्छ्रेष्ठमन्त्यजः।।
छेत्तव्यंतत्तदेवास्यतन्मनोरनुशासनम्।।२७९।।पाणिमुद्य-
म्यदण्डंवापाणिच्छेदनमर्हति।। पादेनप्रहरन्कोपात्पादच्छे-
दनमर्हति।।२८०।।

۲۷۵۔ ماتا پتا استری بھائی بیٹا گرو ان سب کو اگر ایسا کہے کہ تم پاتکی ہو اور گرو کو راہ نہ دیوے تو سو پن ڈنڈ دیوے۔

۲۷۶۔ براہمن کو کشتری یا کشتری کو براہمن کلمات حقارت آمیز یا دار بلند کہے تو براہمن کو پورب ساہس ڈنڈ اور کشتری کو مدھیم ساہس ڈنڈ دیوے۔

۲۷۷۔ اسیطرح ویشیہ اور شودر میں بھی اپنی ذات میں سوائے زبان میں سوراخ کرنے کے باقی سب ڈنڈ جاننا یہ شاستر کا حکم ہے۔

۲۷۸۔ سخت گفتاری کی سزا دین کا بیان کیا اسکے بعد مار پیٹ کی سزا دین کا طریق کہتے ہیں۔

۲۷۹۔ چانڈال وغیرہ جس عضو سے بڑے آدمیوں کے عضو پر ضرب کرے اس عضو کو کاٹ ڈالنا یہی منو جی کا حکم ہے۔

۲۸۰۔ ہاتھ کے ضرب سے مارے تو ہاتھ کاٹنا چاہیے پاؤن کے ضرب سے مارے تو پاؤں کو کاٹنا چاہیے۔

समवर्णो द्विजातीनांद्वादशैवव्यतिक्रमे॥वादेष्ववचनीयेषुत-
देवद्विगुणंभवेत॥२६९॥एकजातिर्द्विजातींस्तुवाचादारुणा-
याक्षिपन्॥ जिह्वायाः प्राप्नुयाच्छेदंजघन्यप्रभवोहिसः॥२७०
॥ नामजातिग्रहंत्वेषामभिद्रोहेणकुर्वतः॥निक्षेप्योऽयोमयः
शंकुर्ज्वलन्नास्येदशांगुलः॥२७१॥धर्मोपदेशंदर्पेणविप्रा वि-
प्राणामस्यकुर्वतः॥तप्तमासेचयेत्तैलंवक्त्रेश्रोत्रेचपार्थिवः
॥२७२॥श्रुतंदेशंचजातिंचकर्मशारीरमेवच॥वितथेनब्रुवन्द
र्पाद्दाप्यःस्याद्द्विशतंदमम्॥२७३॥काणंवाप्यथवाखंजम-
न्यंवापितथाविधम्॥ तथ्येनापिब्रुवन्दाप्योदण्डंकार्षाप-
णावरम्॥२७४॥

۲۶۹ - ہمقوم میں سخت گفتاری مرقومہ بالا کے کرنے سے بارہ پن اور جو بات کہنے کے لائق نہیں ہے اسکے کہنے سے چوبیس پن ڈنڈ ہوتا ہے۔

۲۷۰ - اگر شودر براہمن یا کشتری یا ویشیہ سے سخت زبانی کرے تو اسکی زبان میں سوراخ کیا جاوے کیونکہ وہ عضو حقیر سے یعنے پانوں سے پیدا ہوا ہے۔

۲۷۱ - جو شودر (ارے تو فلانے براہمن سے نیچ) ایسا آواز بلند براہمن وغیرہ کے نام اور ذات کو کہے تو اسکے منھ میں بارہ انگل کی سیخ آہنی جلتی ہوئی ڈالنا چاہیئے۔

۲۷۲ - جو شودر براہمنوں کو غرور سے دھرم کا اپدیش کرنیوالا ہے اسکے منھ اور کان میں گرم تیل راجہ ڈالے۔

۲۷۳ - اپکیان ذات میں ڈنڈ کہتے ہیں کہ جو شخص کسیکو غرور سے کہے کہ تمھارا اپنا نہیں ہے تم اس ملک میں پیدا نہیں ہوئے ہو تمھارے یہ ذات نہیں ہے تمھارا جنیو وغیرہ نہیں ہے ایسا غرور سے کہنے والا دو سو پن ڈنڈ دیوے۔

۲۷۴ - جو کانا یا لنگڑا ہے اسکو راستی سے بھی کانا یا لنگڑا نہ کہنا چاہیئے اور جو کبھی کہے تو ایک کارشاپن ڈنڈ دیوے۔

सामन्ताश्चेन्मृषा ब्रूयुः सेतौ विवदतां नृणाम्॥ सर्वे पृथक्पृथग्दण्ड्या राज्ञा मध्यमसाहसम्॥२६३॥ गृहं तडागमारामं क्षेत्रं वा भीषया हरन्॥ शतानि पंच दण्ड्यः स्यादज्ञानाद्द्विशतो दमः॥२६४॥ सीमायामविषह्यायां स्वयं राजैव धर्मवित्॥ प्रदिशेद्भूमिमेकेषामुपकारादिति स्थितिः॥२६५॥ एषोऽखिलेनाभिहितो धर्मः सीमाविनिर्णये॥ अत ऊर्ध्वं प्रवक्ष्यामि वाक्पारुष्यविनिर्णयम्॥२६६॥ शतं ब्राह्मणमाक्रुश्य क्षत्रियो दण्डमर्हति॥ वैश्योऽप्यर्द्धशतं द्वे वा शूद्रस्तु वधमर्हति॥२६७॥ पंचाशद्ब्राह्मणो दण्ड्यः क्षत्रियस्याभिशंसने॥ वैश्ये स्यादर्द्धपंचाशच्छूद्रे द्वादशको दमः॥२६८॥

۲۶۳ - گانون والے جھوٹھ بولیں تو راجہ ایک ایک کو مدہیم ساہس ڈنڈ دیوے۔

۲۶۴ - گھر تالاب باغیچہ کھیت ان سب کو خوف دکھا کر چھین لینے والے کو پانسو پن ڈنڈ دیوے اور اگیان سے چھین لینے والے کو دوسو پن ڈنڈ دیوے۔

۲۶۵ - نشان و گواہ وغیرہ مرقومہ بالا کے نہونے میں دھرم جاننے والا راجہ اس شخص کو زمین دیوے جسکا اس زمین کے پانے سے بہت اپکار ہوتا ہو یہ شاستر کی مرجاد ہے۔

۲۶۶ - یہ سب تحقیقیں حدود کی کہی گئیں اسکے بعد سخت گفتاری کے جرم اور سزا کی تشریح کرینگے۔

۲۶۷ - اگر کشتری کسی براہمن کو چور کہے تو سو پن ڈنڈ دیوے اور اگر ویشیہ ایسی بات کہے تو ڈیڑھ سو یا دوسو پن ڈنڈ دیوے اور اگر شودر ایسی بات کہے تو قطع عضو کے لائق ہے۔

۲۶۸ - اگر براہمن سخت بات مرقومہ بالا (یعنے چور) کشتری کو کہے تو پچاس ڈنڈ دیوے ویشیہ کو کہے تو پچیس ۲۵ پن ڈنڈ دیوے شودر کو کہے تو بارہ پن ڈنڈ دیوے۔

साक्ष्यभावेतुचत्वारोग्रामाः सामन्तवासिनः ॥ सीमाविनिर्णयंकुर्युः प्रयताराजसन्निधौ ॥ २५८ ॥ सामन्तानामभावेतुमौलानांसीम्निसाक्षिणाम् ॥ इमानप्यनुयुञ्जीतपुरुषान्वनगोचरान् ॥ २५९ ॥ व्याधाञ्छाकुनिकान्गोपान्कैवर्त्तान्मूलखानकान् ॥ व्यालग्राहानुञ्छवृत्तीनन्यांश्चवनचारिणः ॥ २६० ॥ तेपृष्टास्तुयथाब्रूयुः सीमासन्धिषुलक्षणम् ॥ तत्तथास्थापयेद्राजाधर्म्मेणाग्रामयोर्द्वयोः ॥ २६१ ॥ क्षेत्रकूपतडागानामारामस्यगृहस्यच ॥ सामन्तप्रत्ययोज्ञेयः सीमासेतुविनिर्णयः ॥ २६२ ॥

۲۵۸ - گواہ بھی نہ ملیں تو گانون کے چارو طرف کے رہنے والون میں سے چار آدمی نیک تدبیر سے راجہ کے روبرو حد کی تنقیح کرین۔

۲۵۹ - گانونکے رہنے والے بھی نہ ملیں تو جو لوگ اور آبادی گانونسے پشت در پشت اُسی گانونکے رہنے والے بھی نہ ملیں تو جو لوگ اور آبادی گانونسے پشت در پشت اُسی گانونکے رہنے والے ہون اُنسے تنقیح حدود کرانا چاہئے یہ بھی نہ ملیں یا تنقیح نہ کر سکیں تو جنگل کے رہنے والون کو تنقیح کے واسطے حکم دینا چاہئے۔

۲۶۰ - شکاری اور پرند پکڑنیوالے اور گئو چرانیوالے و مچھلی بیچنے سے اوقات بسر کرنیوالے و کند مول اُوکھاڑ کر بیچنے والے و سانپ پکڑنیوالے و اُنچھ سے اوقات بسر کرنیوالے و جنگل کے رہنے والے یہ سب اپنے مطلب کیواسطے اُس گانونسے ہر وقت جنگل کو جاتے ہوئے اُس گانون کی حد کو جاننے والے ہوتے ہین۔

۲۶۱ - وقت استفسار کے یہ سب جیسا نشان حد کا بیان کرین اُسی طرح راجہ دھرم سے دونون گانون کی حدود قائم کرے۔

۲۶۲ - کھیت - کنوان - تالاب باغیچہ گھر ان سبھون کی حد کی تنقیح گانون والون کے بیان سے جاننا چاہئے۔

एतैर्लिंगैर्नयेत्सीमां राजा विवदमानयोः॥ पूर्वभुक्त्या च सततमुदकस्यागमेन च॥२५२॥ यदि संशय एव स्याल्लिंगानामपि दर्शने॥ साक्षिप्रत्यय एव स्यात्सीमावादविनिर्णयः॥२५३ ग्रामीयककुलानां च समक्षं सीम्नि साक्षिणः॥ प्रष्टव्याः सीमलिंगानि तयोश्चैव विवादिनोः॥२५४॥ ते पृष्टास्तु यथा ब्रूयुः समस्ताः सीम्नि निश्चयम्॥ निबध्नीयात्तथा सीमां सर्वांस्तांश्चैव नामतः॥२५५॥ शिरोभिस्ते गृहीत्वोर्वीं स्रग्विणो रक्तवाससः॥ सुकृतैः शापिताः स्वैःस्वैर्नयेयुस्ते समञ्जसम्॥ २५६॥ यथोक्तेन नयन्तस्ते पूयन्ते सत्यसाक्षिणः॥ विपरीतं नयन्तस्तु दाप्याः स्युर्द्विशतं दमम्॥२५७॥

۲۵۲- یہ سب نشانات اور زمانہ ماضی مین قبضہ وتصرف اور نالہ وغیرہ پانی کا راستہ ان سب کے وسیلہ سے راجہ حدود کی تنقیح وتصفیہ کرے۔

۲۵۳- جب نشان کے دیکھنے مین شک ہو تب گواہون کے بیانات سے تنازع حدود کی تنقیح وتصفیہ کرے۔

۲۵۴- گانون کے آدمیون اور فریقین کے روبرو گواہون سے نشانات حدود پوچھنا چاہئے۔

۲۵۵- وے سب ایک صلاح ہوکر جیسا تصفیہ کرین اسیطرح حدبندی کرے اور اُن سب گواہونکا نام بھی تصفیہ حدود کے کاغذ پر لکھے۔

۲۵۶- وے سب گواہ پھولون کی مالا اور لال کپڑے پہنکر سر پر مٹی کا ڈھیلا رکھکر اور تنقیح کرنیوالے سے ایسا کلام (کہ نشان دروغ دکھلاوگے تو تمھارا پنیہ جاتا رہیگا) سنکر جیون کا تیون حد کی تنقیح کرین۔

۲۵۷- وے جو تنقیح کرین تو بوجہ راست بیانی کے پاک ہوجاتے ہین اور غلط تنقیح کرین تو ہر ایک دو سو پن تاوان دیوے۔

सीमावृक्षांश्चकुर्वीतन्यग्रोधाश्वत्थकिंशुकान्॥ शाल्मलीशालतालांश्चक्षीरिणश्चैवपादपान्॥२४६॥गुल्मान्वेणूंश्चविविधाञ्छमीवल्लीस्थलानिच॥ शरान्कुब्जकगुल्मांश्चतथासीमाननश्यति॥२४७॥तडागान्युदपानानिवाप्यःप्रस्रवणानिच॥ सीमासन्धिषुकार्याणिदेवतायतनानिच॥२४८॥उपच्छन्नानिचान्यानिसीमालिंगानिकारयेत्॥सीमाज्ञानेनृणांवीक्ष्यनित्यंलोकेविपर्ययम्॥२४९॥ अश्मनोऽस्थीनिगोवालांस्तुषान्भस्मकपालिकाः॥ करीषमिष्टकांगाराञ्छर्करावालुकास्तथा॥२५०॥यानिचैवंप्रकाराणिकालाद्भूमिर्नभक्षयेत्॥ तानिसन्धिषुसीमायामप्रकाशानिकारयेत्॥२५१॥

۲۴۶- برگد- پیپل- ڈھاک- سنبھل- شال- تال- شیر دار درخت ان سے کسی ایک کو حدود کے درمیان میں لگانا چاہیے-

۲۴۷- جھاڑی و بانس و انواع اقسام کے کم و زیادہ کٹیلے درخت اور اونچی زمین اور ٹیڑھی جھاڑی ان میں سے کسی ایک کو حد کے درمیان لگانا چاہیے- اس سے حد کا نشان ملتا ہے

۲۴۸- تالاب و چاہ و باولی و جھرنا و دیو استھان ان میں سے کسی کو حدود کی مینڈ میں قائم کرنا چاہیے-

۲۴۹- حدود کی پہچان میں آدمیوں کو الٹ پلٹ دیکھکر اور بھی پوشیدہ نشانات قائم کرنا چاہیے

۲۵۰- پتھر- ہڈی- گئو کے بال- بھوسہ- راکھ- ٹھکرا- کرسی- اینٹ- کوئلا- کنکرا- بالو-

۲۵۱- جلکو بیت دن تک زمین نہ کھائے ایسی جو چیزیں ہیں اُن سب کو حد کے اندر رکھنا چاہیے- یہ پوشیدہ نشانات ہیں-

क्षेत्रेष्वन्येषुतुपशुःसपादंपणमर्हति॥ सर्वत्रतुसदोदेयःक्षे-
त्रिकस्येतिधारणा॥ २४१ ॥ अनिर्दशाहांगांसूतांवृषान्देव
पशूंस्तथा॥ सपालान्वाविपालान्वानदण्ड्यान्मनुरब्रवी-
त्॥२४२॥क्षेत्रियस्यात्ययेदंडोभागाद्दशगुणोभवेत्॥ततो
ऽर्द्धदंडोभृत्यानामज्ञानात्क्षेत्रियस्यतु॥२४३॥एतद्विधान-
मातिष्ठेद्धार्मिकःपृथिवीपतिः॥ स्वामिनांचपशूनांचपाला
नांचव्यतिक्रमे॥२४४॥सीमांप्रतिसमुत्पन्नेविवादेग्रामयो
र्द्वयोः॥ज्येष्ठेमासिनयेत्सीमांसुप्रकाशेषुसेतुषु॥२४५॥

۲۴۱- راستہ اور گاؤن کے متصل والے کھیت کے سوا دوسرے کھیت مین چارپایہ اُس کھیت کی چیز کو برباد کرے تو چرواہا سلوین ڈنڈ دیوے اور جرم کے موافق مالک چارپایہ یا چرواہا یقیناً حاصل اراضی مالک زمین کو دیوے۔

۲۴۲- چرواہا ساتھ ہو یا نہو ایسی گئو جو بچہ جنے ہوئے دس دن نہ گذرے ہون اور دس دن کے اندر کھیت کو برباد کرے یا سانڈ کھیت کو برباد کرے تو سزا کے لائق نہین ہے یہ من جی نے کہا ہے۔

۲۴۳- بٹائی کے کھیت کے غلہ وغیرہ کو کاشتکار کے چارپایہ نے کھالیا ہو یا وقت تردد کے تخمریزی نکی ہو تو جسقدر منافع سرکاری کا نقصان ہوا ہو اسکا دس گنا تاوان دیوے اور اگر کاشتکار کے نوکرون نے ہو تو فی سے اُسکی زراعت کا مطابق بیان بالا کیا ہو تو نوکر پنج گنا تاوان دیوے۔

۲۴۴- مالک چرواہا و چارپایہ انھون کے جھگڑے مین اسطرحکی بدھ دھرماتما راجہ کرے۔

۲۴۵- دو گاؤن کی حدود کے جھگڑے کے تصفیہ کو جیٹھ کے مہینہ مین بروقت ظاہر ہونے نشانات حدود کے کرے۔

अजाविकेतुसंरुद्धेवृकैःपालेत्वनायति।। यांप्रसह्यवृकोह-
न्यात्पालेतत्किल्बिषंभवेत्।।२३५।। तासांचेदवरुद्धानांचर
न्तीनांमिथोवने।। यामुत्प्लुत्यवृकोहन्यान्नपालस्तत्रकिल्बि
षी।।२३६।। धनुःशतंपरीहारोग्रामस्यस्यात्समन्ततः।। शम्या
पातास्त्रयोवापित्रिगुणोनगरस्यतु।।२३७।। तत्रापरिवृतं
धान्यंविहिंस्युःपशवोयदि।। नतत्रप्रणयेद्दण्डंनृपतिःप-
शुरक्षिणाम्।।२३८।। वृत्तिंतत्रनकुर्वीतयामुष्ट्रोनविलोकये-
त्।। छिद्रंचवारयेत्सर्वंश्वसूकरमुखानुगम्।।२३९।।पथि-
क्षेत्रेपरिवृतेग्रामान्तीयेऽथवापुनः।। सपालःशतदण्डार्हो-
विपालान्वारयेत्पशून्।।२४०।।

۲۳۵- بکری یا بھیڑی کو بھیڑیا نے گھیرا اور اُسوقت نہیں آیا اور زبردستی سے بھیڑیے
نے بکری یا بھیڑی کو مارا تو اہیر پاپی ہوتا ہے۔
۲۳۶- اہیر کی حفاظت میں ہوکر جنگل میں چرتی ہوئی بکری یا بھیڑی کو بھیڑیے اُچھلکر مارا
تب اہیر کا دوش نہیں ہے۔
۲۳۷- گئو کے چرنے کیواسطے گانوں کے چاروطرف سَو دھنش (یعنی چارسَو ہاتھ) تک زراعت
نکرنا یا ہاتھ سے لاٹھی پھینکنا جہاں جاکر لاٹھی گرے اتنی زمین کی سہ چند زمین تک کھیتی نہ کرنا
اور شہر کے چاروطرف زمین مرقومہ بالا کا سہ چند چھوڑنا۔
۲۳۸- احاطہ نہ رکھنے والی غیر مزروعہ زمین کے روبرو جو دھان ہے اُسکو چارپایہ برباد کر
تو راجہ اہیر کو سزا نہ دیوے۔
۲۳۹- احاطہ ایسا بنادے کہ جسکو اونٹ نہ دیکھ سکے تمام سوراخونکو بند کردے جنمیں کتّا یا سُور کا منھہ اسمیں جا سکے
۲۴۰- رستہ کے پاس کا کھیت یا گانوں کے پاس کا کھیت احاطہ رکھتا ہو اور اُس کھیت کی چیز کو چارپایہ
نے برباد کیا ہو تو اہیر سَو پن ڈنڈ دیوے اور جس چارپایہ کے ساتھ اہیر نہ ہو اسکو اپنے کھیت سے نکالدے۔

दिवावक्तव्यतापालेरात्रौस्वामिनितद्गृहे ॥ योगक्षेमेऽन्य-
थाचेत्तुपालोवक्तव्यतामियात्॥ २३० ॥ गोपःक्षीरभृतोय-
स्तुसदुह्याद्दशतोवराम्॥ गोस्वाम्यनुमतेभृत्यःसास्यात्पा-
लेऽभृतेभृतिः॥ २३१ ॥ नष्टंविनष्टंकृमिभिःश्वहतंविषमेमृ-
तम्॥ हीनंपुरुषकारेणप्रदद्यात्पालएवतु॥ २३२ ॥ विघु-
ष्यतुहृतंचौरैर्नपालोदातुमर्हति॥ यदिदेशेचकालेचस्वा-
मिनःस्वस्यशंसति॥ २३३ ॥ कर्णौचर्मचवालांश्चबस्तिंस्ना-
युंचरोचनाम्॥ पशुषुस्वामिनांदद्यान्मृतेष्वङ्गानिदर्शयेत्॥
२३४ ॥

۲۳۰- دن میں گئو چرانے والے کے پاس گئو موقعہ نا مالک کی حفاظت نہو سکے تو وہ گئو چرانے والا ملزم ہوتا ہی اور رات میں مالک کے گھر میں اہیر کی سپرد کی ہوئی گائے کی حفاظت نہو سکے تو مالک ملزم ہوتا ہے اگر رات میں بھی اہیر کے گھر گئو رہے اور اسکی حفاظت نہو سکے تو اہیر ہی ملزم ہوتا ہے۔

۲۳۱- جس اہیر کی کچھ مزدوری مقرر نہیں ہوئی وہ مالک کی صلاح سے دس گئو چراوے تو ایک اچھی گئو کا دودھ لیوے۔

۲۳۲- جو گئو گم ہو جاوے یا کیڑا اسکو کھا جاوے یا کتا مار ڈالے یا ٹیڑھی زمین میں گر گیا اہیر سے علیحدہ ہو کر مر جاوے تو اسکا تاوان اہیر دیوے۔

۲۳۳- آواز دیکر چور لیجاوے تو اسکو اہیر نہ دیوے بشرطیکہ اسیوقت مالک کو خبر کرے۔

۲۳۴- مر جانے پر گئو کے اعضا کو مالک کو دکھلاوے اور گئو کا کان اور چمڑا اور بال مثانہ (یعنی حقہ رگ زیر ناف) ان سب کو گئو کے مالک کو دیوے۔

अकन्येतितुयःकन्यांब्रूयाद्द्वेषेणमानवः॥ सशतम्प्राप्नुयाद्द
गडंतस्यादोषमदर्शयन्॥ २२५॥ पाणिग्रहणिकामंत्राः-
कन्यास्वेवप्रतिष्ठिताः॥ नाकन्यासुक्वचिन्नृणांलुप्तधर्म्म
क्रियाहिताः॥२२६॥पाणिग्रहणिकामंत्रानियतंदारलक्ष
णम्॥ तेषांनिष्ठातुविज्ञेयाविद्वद्भिःसप्तमेपदे॥ २२७॥य-
स्मिन्यस्मिन्कृतेकार्य्येयस्येहानुशयोभवेत्॥ तमनेनविधा
नेनधर्म्मेपथिनिवेशयेत्॥२२८॥ पशुषुस्वामिनांचैवपा-
लानांचव्यतिक्रमे॥ विवादंसंप्रवक्ष्यामियथावद्धर्म्मतत्त्व-
तः॥ २२९॥

۲۲۵- دشمنی سے کنیا کو باعیب کہے اور اُس عیب کو ثابت نکرے تو سو پن ڈنڈ دیوے۔

۲۲۶- وواہ کرنیکا منتر کنیا ہی کو کہا ہے اور جو اکنیا یعنی باعیب ہے، اُسکی دھرم کریا لوپ ہو جاتی ہے اُسکو وواہ کا منتر نہین ہے۔

۲۲۷- نیم کرکے وِواہ کے منتر ہی سے زوجہ کہلاتی ہے اُس زوجیت کی تکمیل ساتوین پھیرے (یعنی بھانور) مین ہوتی ہے وواہ مین منتر سے سات پھیرے مرد و عورت ہوتے ہین ساتوین پھیرے مین وہ کنیا اُس مرد کی زوجہ ہو جاتی ہے۔

۲۲۸- جو جو کام کرتے ہوئے جسکو افسوس ہو اُسکو اس طریق سے دھرم کی راہ پر قائم کرے۔

۲۲۹- چوپایہ کے مالک اور اُسکے رکھنے والے اہیر وغیرہ اُنھون کے جھگڑے کو جیون کا تیون دھرم سے کہینگے۔

योग्रामदेशसंघानांकृत्वासत्येनसंविदम्॥ विसंवदेन्नरोलोभा-त्तंराष्ट्राद्विप्रवासयेत्॥२१९॥ निगृह्यदापयेच्चैनंसमयव्यभि-चारिणम्॥ चतुःसुवर्णान्षण्निष्कांश्छतमानंचराजतम्॥२२०॥ एतद्दण्डविधिंकुर्याद्धार्मिकःपृथिवीपतिः॥ ग्रामजातिसमूहेषुसमयव्यभिचारिणाम्॥२२१॥ क्रीत्वाविक्रीयवाकिंचिद्यस्येहानुशयोभवेत्॥ सोऽन्तर्दशाहात्तद्द्रव्यंदद्याच्चैवाददीतच॥२२२॥ परेणतुदशाहस्यनदद्यान्नापिदापयेत्॥ आददानोददच्चैवराज्ञादण्ड्यःशतानिषट्॥२२३॥ यस्तुदोषवतींकन्यामनाख्यायप्रयच्छति॥ तस्यकुर्यान्नृपोदण्डंस्वयंषण्णवतिंपणान्॥२२४॥

۲۱۹- جو آدمی گانوٗن وملک وعلاقہ کی صلاح کو راستی سے کرکے پھر طمع سے اُسکو نہین کرتا ہی اُسکو راج سے باہر نکالدینا چاہیئے۔

۲۲۰- پکڑکر اُس سے چار سُبرن چھ نشک ایک ست مان (یعنی ۳۲۰ رتی) چاندی تاوان لیوے اور یعنی حصہ معاملہ کی خوردی وبزرگی پر منحصر کرکے ایک ایک کو یا سب کو لینا۔

۲۲۱- دھرماتما راجہ گرام جات کے سموہ مین صلاح چھوڑنے والون کی اِس ڈنڈ بدھ کو کرے

۲۲۲- کسی چیز کو مول لیکر یا فروخت کرکے پچھتاوے (یعنی کچھ اچھا نہ بیچا یا اچھا نہ مول لیا ایسا کہے) تو دس دن کے اندر پھیر پھار کرے۔

۲۲۳- دس دن کے بعد پھیر پھار نہین ہوتا اور اگر کرے تو چھ سو پن ڈنڈ دیوے۔

۲۲۴- جو شخص عیب دار لڑکی کا عیب نہ کہکر اُسکا وِواہ کرے وہ چھیانوے پن تاوان دیوے۔

यदिसंसाधयेत्तत्तुदर्पाल्लोभेनवापुनः॥राज्ञादाप्यःसुवर्णंस्या-त्तस्यस्तेयस्यनिष्कृतिः॥२१३॥दत्तस्यैषोदिताधर्म्यायथावद-नपक्रिया॥ अतऊर्ध्वंप्रवक्ष्यामिवेतनस्यानपक्रियाम्॥२१४॥भृतोनार्त्तोनकुर्याद्योदर्पात्कर्मयथोदितम्। सदण्ड्यःकृ-ष्णलान्यष्टौनदेयंचास्यवेतनम्॥२१५॥ आर्त्तस्तुकुर्यात्स्व-स्थःसन्यथाभाषितमादितः॥ सुदीर्घस्यापिकालस्यतल्ल-भेतैववेतनम्॥२१६॥ यथोक्तमार्त्तःसुस्थोवायस्तत्कर्मनका-रयेत्॥ नतस्यवेतनंदेयमल्पोनस्यापिकर्मणः॥२१७॥एष धर्मोऽखिलेनोक्तोवेतनादानकर्मणः॥ अतऊर्ध्वंप्रवक्ष्यामि धर्मंसमयभेदिनाम्॥२१८॥

۲۱۳- جب لوبھ سے وہ نذر لوسے خواہ داتا دینے کو کہکر نہیں دیتا ہے اور لینے والا نذر لیکر دھرم میں نہیں لگاتا تو راجہ ان دونوں سے اس چوری کے پرایشچت کیواسطے ایک سبرن دنڈ لیوے اور اس دینیہ کو داتا پاوے یہ تو دنڈ لینے ہی سے ثابت ہے-

۲۱۴- دی ہوئی چیز کو واپس لینے کے طریق کو کہا اب اسکے بعد مزدور کی مزدوری نہ دینے کے طریق کو کہتے ہیں-

۲۱۵- صحیح وسالم آدمی نے ایک کام کو کرنا قبول کیا اور اہنکار یعنی خودی سے نہیں کرتا ہے تو راجہ اس سے آٹھ رتی سونا تاوان لیوے اور مزدوری اسکو دلاوے-

۲۱۶- کام کرنیوالا آدمی بیماری میں مبتلا ہوکر کام کو ترک کرے اور تندرست ہوکر کام کرے تو پچھلے دنوں کی بھی مزدوری پاوے

۲۱۷- بیمار ہو یا تندرست ہو کام کرنیوالا جس کام کو قبول کرکے اس کام کو کرتا ہے اور وہ کام پورا ہونے سے تھوڑا رہگیا ہے اسکو نہ آپ کرتا ہے نہ دوسرے سے ختم کراتا ہے تو اسکو بھی کچھ نہ دینا چاہئے-

۲۱۸- مزدوری نہ دینے کے طریق کو کہا اب اسکے بعد کوئی کام کرنے کی صلاح کرکے اسکو نہیں کرتا اسکا دھرم کہینگے

यस्मिन्कर्मणि यास्तु स्युरुक्ताः प्रत्यंगदक्षिणाः ॥ सएवता
आददीतभजेरन्सर्वेएववा ॥ २०८ ॥ रथंहरेतचाध्वर्युर्ब्रह्माधा-
नेचवाजिनम् ॥ होतावापिहरेदश्वमुद्गाताचाप्यनः क्रये
॥ २०९ ॥ सर्वेषामर्द्धिनोमुख्यास्तदर्द्धेनार्द्धिनोऽपरे ॥ तृती-
यिनस्तृतीयांशाश्चतुर्थांशाश्चपादिनः ॥ २१० ॥ सम्भूयस्वा
निकर्माणिकुर्वद्भिरिहमानवैः ॥ अनेनविधियोगेनक
र्त्तव्यांशप्रकल्पना ॥ २११ ॥ धर्मार्थंयेनदत्तंस्यात्कस्मै-
चिद्याचतेधनम् ॥ पश्चाच्चनतथातत्स्यान्नदेयंतस्यतद्भ-
वेत् ॥ २१२ ॥

۲۰۸- جس کام میں جس انگ کی جو دکشنا ہے اُسکو اُس انگ کے کرم کرنیوالے پاویں خواہ سب
رتوگ ملکر بانٹ لیویں -

۲۰۹- ادھوریج رتھ کو پاوے برہما اور ہوتا گھوڑا کو پاویں اودگاتا گاڑی کو پاوے -

۲۱۰- جس یگیہ کی سو گئو دکشنا ہے اُسکی تقسیم کا طریق لکھتے ہیں کہ یگیہ میں سولہ رتوگ ہوتے
ہیں اُنمیں چار رتوگ مقدم میں یعنے ہوتا ادھوریج برہما اودگاتا یہ چارو تمام دکشنا کی نصفی پاویں
اور پھر ایرن پرستوتا برہما چھنسی پرتیستوتا یہ چار مقدم رتوگ کا آدھا پاویں اور اچھاواک نیشٹا
اگنیدھر پرتیہرتا یہ چارو مقدم رتوگ کا تیسرا حصہ پاویں اور گراوستت انیتا پوتا سبرہمنیہ یہ چارو
مقدم رتوگ کا چوتھا حصہ پاویں اس نظام پر سب کو مطابق بیان کے دکشنا لے اسلیئے سب کا
آدھا اگرچہ پچاس ہے تو بھی اڑتالیس ہی لیا تب پہلی کہی ہوئی تعداد پوری ہوگی

۲۱۱- اپنے کام کو ملکر کرنے والے آدمی اس طریق سے حصہ معین کریں -

۲۱۲- کسی نے کسی مانگنے والے کو دھرم کیواسطے کچھ دیا اور وہ لیکر دھرم میں کچھ نہیں لگاتا
تو اُس دولت کو اُس سے واپس پھیر لے -

अथमूलमनाहार्यंप्रकाशक्रयशोधितः।। अदण्ड्योमु-
च्यतेराज्ञानाष्टिकोलभतेधनम्।।२०२।।नान्यदन्येनसंसृष्ट
रूपंविक्रयमर्हति।।नचासारंनचन्यूनंनदूरेणतिरोहितम्।।
२०३।।अन्यांचेद्दर्शयित्वान्यावोढुःकन्याप्रदीयते।।उभेतए
कशुल्केनवहेदित्यब्रवीन्मनुः।।२०४।।नोन्मत्तायानकुष्ठि-
न्यानचयास्पृष्टमैथुना।।पूर्वंदोषानभिख्याप्यप्रदातादण्ड
मर्हति।।२०५।।ऋत्विग्यदिवृतोयज्ञेस्वकर्मपरिहापयेत्।।
तस्यकर्मानुरूपेणदेयोंऽशःसहकर्तृभिः।।२०६।।दक्षिणा-
सुचदत्तासुस्वकर्मपरिहापयन्।।कृत्स्नमेवलभेतांशमन्ये-
नैवचकारयेत्।।२०७।।

٢٠٢ - جس سے مول لیا اُسکو دکھلا نہیں سکتا اور سب کے روبرو مول لینا ثابت کرتا ہے تو اُسکو راجہ سزا نہ دیوے اور مول لی ہوئی چیز کو جسکی چیز برباد ہوئی ہے وہ مالک پاوے جتنے روپیے وہ چیز مول لی گئی اتنا روپیہ مول لینے والے کا گیا۔

٢٠٣ - زعفران وغیرہ چیزوں میں کسم ملاکر فروخت نکرنا اور ناکارہ چیز کو اچھی کہکر فروخت نکرنا وزن میں کم نہ تولنا روبرو دبینا اور رنگ سے اچھا بناکر فروخت نکرنا۔

٢٠٤ - اور کنیا دکھلاکر دوسری کنیا دیکر تو وواہ کرنیوالا ایک ہی شلک (معاوضہ) سے دونوں کنیا کا وواہ کرے یہ منو جی نے کہا ہے۔

٢٠٥ - جو کنیا بیاولی ہو یا کوڑھن ہے یا ہمبستری میں یا عیب ہے اُسکا وواہ بدون اُسکے عیوب ظاہر کئے ہوئے کردیوے تو اُس کنیا کا دینے والا سزا کے لائق ہے۔

٢٠٦ - یگیہ میں ورن لیکر جو رتوگ اپنے کام کو نہ کریں تو جتنا کام کیا ہے اتنا ہی حصہ کرم کرنیوالوں کے ساتھ پاوے۔

٢٠٧ - تمام دکشنا دیکر بیماری وغیرہ سے اپنے کام کو ترک کرے تو اپنا کرم دوسرے سے کرا دیوے

निक्षेपस्य धनस्यैवं प्रीत्योपनिहितस्य च ॥ राजा विनिर्णयं कुर्यादक्षिण्वन्न्यासधारिणम् ॥१९६॥ विक्रीणीते परस्य स्वं योऽस्वामी स्वाम्यसम्मतः ॥ न तं नयेत साक्ष्यं तु स्तेनमस्तेनमानिनम् ॥१९७॥ अवहार्यो भवेच्चैव सान्वयः षट्शतं दमम् ॥ निरन्वयोऽनपसरः प्राप्तः स्याच्चौरकिल्बिषम् ॥१९८॥ अस्वामिना कृतो यस्तु दायो विक्रय एव वा ॥ अकृतः स तु विज्ञेयो व्यवहारे यथा स्थितिः ॥१९९॥ संभोगो दृश्यते यत्र न दृश्येतागमः क्वचित् ॥ आगमः कारणं तत्र न संभोग इति स्थितिः ॥२००॥ विक्रयाद्यो धनं किंचिद्गृह्णीयात्कुलसन्निधौ ॥ क्रयेण स विशुद्धं हि न्यायतो लभते धनम् ॥२०१॥

۱۹۶- جو چیز دکھلا کر شمار کرا کر کسیکے پاس امانت رکھی گئی اور جو چیز بغیر لیئے بدون دکھلانے و شمار کرانیکے کسیکے پاس امانت رکھی گئی اور جو چیز محبت سے دیگئی ان تینوں قسم کی تحقیقات راجہ اسطرح کرے کہ جسمین امانت رکھنے والے کو رنج نہ پہونچے۔

۱۹۷- جسکی چیز اسکی صلاح بدون دوسرا شخص اس چیز کو فروخت کرے تو اسکو گواہ نکرنا چاہیئے کیونکہ وہ چور ہے اگرچہ وہ اپنے کو چور نہیں مانتا۔

۱۹۸- اگر فروشندہ مالک چیز کا رشتہ دار ہو تو چھ سو پن تاوان دیوے اور اگر رشتہ دار نہو تو اسکو وہی سزا دیجاوے جو چور کو دیجاتی ہے۔

۱۹۹- جو شخص چیز کا مالک نہیں ہے اور اسنے اسکو دیدیا یا مول لیا یا فروخت کیا تو وہ بیوہار کے طریقہ مین جائز نہین ہوتا۔

۲۰۰- جس چیز کا تصرف دیکھ پڑتا ہے اور ثبوت تحریری نہین دیکھ پڑتا ہے اسمین ثبوت تحریری ہی باعث ہے تصرف نہین یہ شاستر کی مرجاد ہے۔

۲۰۱- بیوپار کرنیوالے کے روبرو بازار سے کسی چیز کو کسینے مول لیا اور مول لینا ثابت ہوا تو انصاف سے اس چیز کو مول لینے والا پاتا ہے

निक्षेपस्यापहर्त्तारमनिक्षेप्तारमेवच॥ सर्वैरुपायैरन्विच्छे-
च्छपथैश्चैववैदिकैः॥१९०॥ योनिक्षेपंनार्पयतियश्चानि-
क्षिप्ययाचते॥ तावुभौचौरवच्छास्यौदाप्यौवातत्समंदमम्
॥१९१॥ निक्षेपस्यापहर्त्तारंतत्समंदापयेद्दमम्॥ तथोपनि
धिहर्त्तारमविशेषेणपार्थिवः॥१९२॥ उपधाभिश्चयःकश्चि-
त्परद्रव्यंहरेन्नरः॥ ससहायःसहन्तव्यःप्रकाशंविविधैर्वधैः
॥१९३॥ निक्षेपोयःकृतोयेनयावांश्चकुलसन्निधौ॥ ता-
वानेवसविज्ञेयोविब्रुवन्दण्डमर्हति॥१९४॥ मिथोदायः
कृतोयेनगृहीतोमिथएववा॥ मिथएवप्रदातव्योयथादा-
यस्तथाग्रहः॥१९५॥

۱۹۰- شے امانت کو لینے والا اور بدون امانت رکھنے کے اسکو مانگنے والا ان دونون کو وید مین جو قسم اور تمام تدبیرین لکھی ہین انکے وسیلہ سے اصل مطلب کو جانے-

۱۹۱- جو شخص شے امانت کو نہین دیتا اور جو بدون رکھنے کے امانت کو مانگتا ہے دونو کو چور کیطرح سزا دینا چاہیے یا شے امانت کے برابر تاوان لینا چاہیے-

۱۹۲- سرکشادہ و سربمہر ان دونون قسمون کی امانتون کو جو نہین دیتا ہے اسکو ان دونو قسم کی امانت کے برابر تاوان دینا چاہیے-

۱۹۳- جو شخص فریب کرکے کیسکی دولت لیتا ہے اسکو مع سب مددگاران اس شخص کے سب آدمیون کے روبرو انواع و اقسام کی سزا دیکر مارے-

۱۹۴- کل کی موجودگی مین جتنی امانت رکھی ہے اسمین خلاف بیان کرے تو اتنا ہی تاوان دیوے-

۱۹۵- جسنے بغیر گواہ کے دیا تو وہ بے گواہی لیوے کیونکہ جیسا دیا ویسا لینا-

निक्षेपोपनिधीनित्यंनदेयौप्रत्यनन्तरे॥ नश्यतोविनिपाते-
तावनिपातेत्वनाशिनौ॥ १८५॥ स्वयमेवतुयोदद्यान्मृतस्य
प्रत्यनन्तरे॥ नसराज्ञानियोक्तव्योननिक्षेप्तुश्चबन्धुभिः॥१८६
॥ अच्छलेनैवचान्विच्छेत्तमर्थंप्रीतिपूर्वकम्॥ विचार्यत-
स्यवावृत्तंसाम्नैवपरिसाधयेत्॥१८७॥ निक्षेपेष्वेषुसर्वेषु
विधिःस्यात्परिसाधने॥ समुद्रेनाप्नुयात्किंचिद्यदितस्मा-
न्नसंहरेत्॥ १८८॥ चौरैर्हृतंजलेनोढमग्निनादग्धमेववा॥
नदद्याद्यदितस्मात्सनसंहरतिकिंचन॥ १८९॥

۱۸۵- جو چیز جانی ہوئی امانت رکھی جاوے اور جو چیز بغیر جانی ہوئی امانت رکھی جاوے (ان دونوں طرح کی) امانت کو مالک کے بیٹے وغیرہ کو نہ دیوے بلکہ جسکی امانت ہو اُسی کو دیوے۔

۱۸۶- کوئی آدمی کچھ امانت رکھکر مرگیا تو جسکے پاس شئے امانت ہو وہ از خود اس چیز کو جسکے سپرد کرے جسنے متوفی کے مال پر قبضہ پایا ہو اور متوفی کے بیٹے وغیرہ اور راجہ یہ دونوں اس سے دوسری چیز نہ طلب کریں (یعنی یہ نہ کہیں کہ دوسری چیز بھی تمھارے گھر امانت رکھی ہو اُسکو بھی لاؤ۔

۱۸۷- سام نام تدبیر جو فریب سے علیحدہ ہے اُسکے ذریعہ سے براہ محبت جسکے پاس امانت رکھی گئی ہے اُسکے آچرن کو بچار کرکے اپنا مطلب حاصل کرے۔

۱۸۸- امانت کا طریقہ بیان کیا اور بند چیز کو جیسا لے ویسا ہی دے اشرفی کو توڑکر اُسمیں سے کچھ نہ لیوے تو کچھ دوش نہیں پاتا۔

۱۸۹- امانت رکھی گئی چیز چوری گئی ہو یا پانی میں بہ گئی ہو یا آگ میں جل گئی ہو تو جسکے پاس رکھی گئی ہے وہ نہ دیوے بشرطیکہ اُسمیں سے کچھ آپ نہ لی ہو۔

कुलजेवृत्तसम्पन्नेधर्मज्ञेसत्यवादिनि ॥ महापक्षेधनिन्या-
र्येनिक्षेपंनिक्षिपेद्बुधः ॥ १७९ ॥ योयथानिक्षिपेद्धस्तेयमर्थं-
यस्यमानवः ॥ सतथैवग्रहीतव्योयथादायस्तथाग्रहः ॥१८०
॥ योनिक्षेपंयाच्यमानोनिक्षेप्तुर्नप्रयच्छति ॥ सयाच्यःप्राड्वि-
वाकेनतन्निक्षेप्तुरसन्निधौ ॥ १८१ ॥ साक्ष्यभावेप्रणिधि-
भिर्वयोरूपसमन्वितैः ॥ अपदेशैश्चसंन्यस्यहिरण्यंतस्यत-
त्त्वतः ॥ १८२ ॥ सयदिप्रतिपद्येततयथान्यस्तंयथाकृतम् ॥ न-
तत्रविद्यतेकिंचिद्यत्परैरभियुज्यते ॥ १८३ ॥ तेषान्नदद्याद्य-
दितुतद्धिरण्यंयथाविधि ॥ उभौनिगृह्यदाप्यःस्यादितिध-
र्मस्यधारणा ॥ १८४ ॥

۱۷۹- کلین سادھو یعنے خاندانی عابد دا چار کرنیوالا دھرم جاننے والا سچ بولنے والا بہت بیٹے پوتے والا ودولتمند جو آدمی ہے اوسکے پاس امانت کو رکھنا چاہیے۔

۱۸۰- جو آدمی جس آدمی کے ہاتھ مین جس چیز کو جسطرح دیوے وہ اس سے اوس چیز کو اوسیطرح لیوے جیسا دینا ویسا لینا۔

۱۸۱- جانی ہوئی چیز کو امانت رکھنے والے نے اپنی چیز کو اوس آدمی سے جسکے پاس امانت رکھی ہو مانگا اور وہ نہین دیتا ہو تب امانت رکھنے والے کی غیر حاضری مین جسکے پاس امانت رکھی گئی اوس سے حاکم سوال کرے

۱۸۲- گواہ کے نہونے مین امانت مین خیانت کرنیوالا شخص اہالیان حکمہ یا ایک کو اگر چیز امانت شدہ نہین دیتا ہے تو اوسکے پاس کچھ سونا رکھا کرے۔

۱۸۳- بعدہ امانت رکھنے والا اپنی امانت کو اوس یعنے امانت دار سے طلب کرے اگر وہ دیدے تو اوسکو سچا جاننا اور اس سے جو شخص اپنی امانت مانگتا ہے وہ جھوٹا ہے۔

۱۸۴- اور جبکہ اہالیان دربار یا وکیل کو جنھون نے سونا وغیرہ کوئی چیز امانت رکھی ہو انکو بھی وہ امانت دار نہ دیوے تو اوس سے دونون امانت کو راجہ لیوے یہ بات دھرم مین داخل ہے۔

यस्त्वधर्म्मेणाकार्य्याणिमोहात्कुर्य्यान्नराधिपः।। अचिरात्तं
दुरात्मानंवशेकुर्व्वन्तिशत्रवः।। १७४।।कामक्रोधौतुसंयम्य
योऽर्थान्धर्म्मेणपश्यति।। प्रजास्तमनुवर्त्तन्तेसमुद्रमिवसि-
न्धवः।। १७५।।यःसाधयन्तंछन्देनवेदयेद्धनिकंनृपे।। सराज्ञा
तच्चतुर्भागंदाप्यस्तस्यचतद्धनम्।। १७६।।कर्म्मणापिसमंकु-
र्य्याद्धनिकायाधमर्णिकः।। समोऽवकृष्टजातिस्तुदद्याच्छ्रे-
यांस्तुतच्छनैः।। १७७।। अनेनविधिनाराजामिथोविवदतांनृ-
णाम्।।साक्षिप्रत्ययसिद्धानिकार्य्याणिसमतांनयेत्।। १७८।।

۱۷۴ - جو راجہ موہ سے ادھرم کرکے کام کو کرے اُس دُرآتما راجہ کو دشمن لوگ اپنے قابو میں کر لیتے ہیں

۱۷۵ - جو راجہ کام کرودھ کو چھوڑ کر دھرم سے مطلب کو دیکھتا ہے اسکے پیچھے سب رعیت رہتی ہے جیسے سب ندی سمدر کے پیچھے رہتی ہیں یعنی سمدر میں جاکر پھر اُس سے علیحدہ نہیں ہوتی اسیطرح راجہ سے رعیت علیحدہ نہیں ہوتی۔

۱۷۶ - جو قرض دینے والا قرضدار سے اپنے دیئے ہوئے دھن کو اپنے زور سے لیتا ہے اور قرضدار راجہ کے پاس جا کر نالش کرے تو راجہ اُس قرضدار سے قرضہ کا چوتھا حصّہ تاوان میں لیوے اور قرضہ دہندہ کو زر قرضہ دلاوے۔

۱۷۷ - اگر شخص مذکور قرضہ دہندہ کا ہمقوم یا رذیل قوم ہو اور قرضہ ادا کرنے کی استطاعت نہ رکھتا ہو تو قرضہ دہندہ کا کام کرکے قرضہ ادا کرے اور اگر قرضدار قرضہ دہندہ کی قوم سے اونچی قوم والا ہے تو وہ قرضہ دہندہ کا کام نہ کرے بلکہ آہستہ آہستہ جب کچھ لے تب دیوے۔

۱۷۸ - اس طریق سے جو مقدمہ باہم بحث کرنیوالے آدمیوں کے گواہوں سے ثابت ہو راجہ انمیں خلاف باتوں کو دور کرکے اصل مطلب کو پہچان لے۔

त्रयः परार्थे क्लिश्यन्ति साक्षिणः प्रतिभूः कुलम् ॥ चत्वारस्तू-
पचीयन्ते विप्र आढ्यो वणिङ्नृपः ॥ १६९ ॥ अनादेयं ना-
ददीत परिक्षीणोऽपि पार्थिवः ॥ न चादेयं समृद्धोऽपि सू-
क्ष्ममप्यर्थमुत्सृजेत् ॥ १७० ॥ अनादेयस्य चादानादादेय-
स्य च वर्जनात् ॥ दौर्बल्यं ख्याप्यते राज्ञः स प्रेत्येह च नश्यति
१७१ ॥ स्वादानाद्वर्णसंसर्गात्त्वबलानां च रक्षणात् ॥ बलं सं-
जायते राज्ञः स प्रेत्येह च वर्द्धते ॥ १७२ ॥ तस्माद्यम इव स्वामी
स्वयं हित्वा प्रियाप्रिये ॥ वर्त्तेत याम्यया वृत्त्या जितक्रोधो-
जितेन्द्रियः ॥ १७३ ॥

۱۶۹- گواہ و ضامن و کل یہ تینون دوسرے کیواسطے تکلیف اُٹھاتے ہین اور براہمن و دولتمند و بنیا و راجہ یہ چار دوسرے کے واسطے ترقی پاتے ہین اسلیے پہلے کہے ہوئے تین آدمی اول ہی اپنے کام کو منظور کرین یعنی گواہی و ضامنی و بیوہار دیکھنا ان کامون کو نہ کرین اور پچھلے کہے جو چار ہین وہ سلسلے سے اپنے کام مین قوت سے مشغول ہووین یعنی براہمن و داتا کو دولتمند قرضدار کو بنیا خریدکرنیوالے کو راجہ بیوہار کرنیوالے کو زور سے کام مین مشغول کرین۔

۱۷۰- راجہ اگرچہ بے زر ہو لیکن جو چیز لینے کے قابل نہین ہے اسکو ہرگز نہ لیوے اور اگرچہ بڑا دولتمند ہو لیکن جو چیز چھوٹی بھی لینے کے قابل ہو اسکو لیوے۔

۱۷۱- لینے کے لائق چیز کو ترک کرنے سے اور نہ لینے کے لائق چیز کو لینے سے راجہ کی کم قوتی ظاہر ہوتی ہے اور وہ راجہ اس لوک مین اور پرلوک مین ناش کو پاتا ہے۔

۱۷۲- لینے کے لائق چیز کو لینے سے اور ہمقوم کا ہمقوم کے ساتھ شاستر کے موافق شادی وغیرہ نسبت کرانے سے و کم قوت رعایا کی حفاظت کرنے سے راجہ کو قوت ہوتی ہے اور وہ راجہ اس لوک اور پرلوک مین بڑھتا ہے۔

۱۷۳- اسلیے راجہ یم راج کے مانند مرغوب و نامرغوب کو ترک کرکے کرودھ و اندرینکو جیت کر

आधिश्चोपनिधिश्चोभौ न कालात्ययमर्हतः॥ अवहार्यौ भवे
तां तौ दीर्घकालमवस्थितौ॥१४५॥ संप्रीत्या भुज्यमानानि न
नश्यन्ति कदाचन॥ धेनुरुष्ट्रो वहन्नश्वो यश्च दम्यः प्रयुज्यते॥
१४६॥ यत्किंचिद्दशवर्षाणि संनिधौ प्रेक्षते धनी॥ भुज्यमा-
नं परैस्तूष्णीं न स तल्लब्धुमर्हति॥१४७॥ अजडश्चेदपोगण्डो
विषये चास्य भुज्यते॥ भग्नं तद्व्यवहारेण भोक्ता तद्द्रव्यमर्हति
॥१४८॥ आधिः सीमा बालधनं निक्षेपोपनिधिः स्त्रियः॥ रा-
जस्वं श्रोत्रियस्वं च न भोगेन प्रणश्यति॥१४९॥

۱۴۵ - شے مرہونہ براہ محبت استعمال کیلئے کسیکو کوئی چیز امانتاً دینا۔ یہ دونون قسم کی چیز جسوقت مالک طلب کرے اُسیوقت دینا چاہیئے یہ نہ کہنا کہ اِتنے دنون کیلئے اور بہت دن تک رہنے سے یہ دونون چیز کالعدم نہین ہو جاتی ہین اصل مالک کی ملکیت قائم رہتی ہے جسکے پاس رکھی ہے وہ مالک نہین ہوتا ہے۔

۱۴۶ - گئو اور اونٹ اور گھوڑا اور بیل اِن سب کو مالک کی محبت سے جوکوئی استعمال کرے تو سبکی وہ چیزین ہین اُسکی مالکیت زائل نہین ہوتی ہے۔

۱۴۷ - مالک دیکھتا ہے اور منع نہین کرتا ہے اُسکی چیز کو دس برس تک دوسرے آدمی نے استعمال کیا پھر مالک اس چیز کو پا نہین سکتا۔

۱۴۸ - کیونکہ استعمال کرنیوالا کہتا ہے کہ یہ دیوانہ یا نابالغ نہین ہے، اِسکے دیکھتے ہوئے ہمنے استعمال کیا ہے تب وہ کچھ جواب نہین دے سکتا اسواسطے بیوہار سے وہ خارج ہوتا ہے استعمال کرنیوالا اُس چیز کو پاتا ہے۔

۱۴۹ - شے مرہونہ و حد دو و نابالغ کی دولت و امانت جو دیکھا کر اور شمار کرا کے کسیکے پاس رکھی جا اور سربمہر (یعنی جو بدون دکھلائے اور شمار کرائے کے سربند چیز کسیکے پاس امانت رکھی جا) و استری و راجہ کی دولت و بید خوان کی دولت یہ سب استعمال کرنے سے کالعدم نہین ہوتی ہین یعنی اصل مالک کی ملکیت قائم رہتی ہے

वसिष्ठविहितांवृद्धिंसृजेद्वित्तविवर्द्धिनीम्॥ असीतिभागं
गृह्णीयान्मासाद्वार्द्धुषिकः शते॥ १४०॥ द्विकंशतंवागृह्णी-
यात्सतांधर्ममनुस्मरन्॥ द्विकंशतंहिगृह्णानोनभवत्यर्थ-
किल्विषी॥ १४१॥ द्विकंत्रिकंचतुष्कंचपंचकंचशतंसम-
म्॥ मासस्यवृद्धिंगृह्णीयाद्वर्णानामनुपूर्वशः॥ १४२॥ न-
त्वेवाधौसोपकारेकौसीदींवृद्धिमाप्नुयात्॥ नचाधेःका-
लसंरोधान्निसर्गोऽस्तिनविक्रयः॥ १४३॥ नभोक्तव्यो
बलादाधिर्भुञ्जानोवृद्धिमुत्सृजेत्॥ मूल्येनतोषयेच्चैनमा-
धिस्तेनोऽन्यथाभवेत्॥ १४४॥

۱۴۰- بسشٹ جی کا کہا ہوا سُود جو روپیہ کا بڑھانیوالا ہے اُسکو ترک کرے اور سَو روپیہ کا اسّی
دان حصّہ یعنے فیصدی سوا روپیہ سُود ماہواری مقرر کرے۔
۱۴۱- خواہ اچھے لوگوں کا دھرم خیال کرکے فیصدی دو روپیہ ماہواری لیوے اسکے لینے
سے دربتیہ پاپی نہیں ہوتا۔
۱۴۲- براہمن سے فیصدی دو روپیہ کشتری سے تین روپیہ ویشیہ سے چار روپیہ شودر سے
پانچ روپیہ سود فیصدی ماہواری لیوے۔
۱۴۳- اب رہن کے قواعد لکھتے ہیں کہ جو چیز نفع دینے والی مثل زمین و غلام و گئو وغیرہ رہن
کیجاوے اسمیں سود نہ لینا چاہئے جب رہن کو بہت دن ہو جاویں اور رہن رکھکر جتنا روپیہ لیا
تھا اُس سے دو چند روپیہ نفع شئی مرہونہ سے مالک نے پایا تب اُس شئی مرہونہ کو کسیکو دیدیوے
یا فروخت کرڈالے ایسا نکرے کہ جبتک زر اصل نہ پاوے تب تک اُسکی نفع کو حاصل کرتا رہے
۱۴۴- زبردستی سے شئی مرہونہ کو تصرف نکرے اگر کرے تو سود چھوڑ دے یا جسکی چیز ہو
اُسکو قیمت دیکر راضی کرے اگر ایسا نکرے تو شئی مرہونہ کا چور ہوتا ہے۔

सर्षपाःषड्यवोमध्यस्त्रियवंत्वेककृष्णलम्॥ पंचकृष्णल-
कोमाषस्तेसुवर्णस्तुषोडश॥१३४॥पलंसुवर्णाश्चत्वारःप-
लानिधरणंदश॥द्वेकृष्णलेसमधृतेविज्ञेयोरौप्यमाषकः॥
१३५॥तेषोडशस्याद्धरणंपुराणश्चैवराजतः॥कार्षापणस्तु-
विज्ञेयस्ताम्रिकःकार्षिकःपणः॥१३६॥धरणानिदशज्ञेयः
शतमानस्तुराजतः॥ चतुःसौवर्णिकोनिष्कोविज्ञेयस्तुप्रमा-
णतः॥१३७॥पणानांद्वेशतेसार्द्धेप्रथमःसाहसःस्मृतः॥ म-
ध्यमःपंचविज्ञेयःसहस्रंत्वेवचोत्तमः॥१३८॥ ऋणेदेयेप्रति-
ज्ञातेपंचकंशतमर्हति॥ अपह्नवेतद्द्विगुणंतन्मनोरनुशास-
नम्॥१३९॥

۱۳۴- چھ سرسون کا ایک مدھیم جو تین جو کی ایک رتی پانچ رتی کا ایک ماشہ سولہ ماشہ کا ایک سبرن ہوتا ہے-

۱۳۵- چار سبرن کا ایک پل دش پل کا ایک دھرن ہوتا ہے اب روپیہ کے وزن کی مقدار کو کہتے ہیں- کہ دو رتی کا ایک ماشہ-

۱۳۶- اور سولہ ماشہ کا ایک دھرن ہوتا ہے اور اوسکو پران بھی کہتے ہیں سولہ ماشہ تانبا کو مرک اور کارشاپن کہتے ہیں-

۱۳۷- دش دھرن کا ایک ست مان چار سبرن کا ایک نشک ہوتا ہے-

۱۳۸- ڈھائی سَو پن کا پورب ساہس اور پانسو پن کا مدھیم ساہس اور ہزار پن کا اُتم ساہس ہوتا ہے-

۱۳۹- دربار میں جا کر معروض کیے کہ قارض کا قرضہ ہمکو دینا ہے تو فیصدی پن پر پانچ پن ڈنڈ دیوے اور اگر کہے کہ ہم قرضدار نہیں ہیں اور گواہ تحریر کے ذریعہ سے مدعی کا دعویٰ ثابت ہو تو فیصدی پن پر دش پن ڈنڈ مدعا علیہ دیوے یہ منُ جی کا حکم ہے-

अदराड्यान्दराडयनूराजादराड्यांश्चैवाप्यदराडयन्॥ अयशो महदाप्नोति नरकं चैव गच्छति॥ १२८॥ वाग्दराडम्प्रथमं कुर्या द्धिग्दराडं तदनन्तरम्॥ तृतीयं धनदराडन्तु वधदराडमतः परम् ॥ १२९॥ वधेनापि यदा त्वेतान्निग्रहीतुं न शक्नुयात्॥ तदैषु सर्वमप्येतत्प्रयुञ्जीत चतुष्टयम्॥ १३०॥ लोकसंव्यवहारार्थं याः संज्ञाः प्रथिता भुवि॥ ताम्ररूप्यसुवर्णानां ताः प्रवक्ष्याम्यशेषतः॥ १३१॥ जालान्तरगते भानौ यत्सूक्ष्मं दृश्यते रजः॥ प्रथमं तत्प्रमाणानां त्रसरेणुं प्रचक्षते॥ १३२॥ त्रसरेणवोऽष्टौ विज्ञेया लिक्षैका परिमाणतः॥ ता राजसर्षपस्तिस्रस्ते त्रयो गौर सर्षपः॥ १३३॥

۱۲۸ - جو سزا کے لائق نہین ہے، اُسکو سزا دینے سے جو سزا کے لائق ہے اُسکو سزا نہ دینے سے راجہ بدنام ہوتا ہے - اور نرک مین جاتا ہے -

۱۲۹ - اول تو تم نے اچھا نہین کیا پھر ایسا نہ کرنا ایسی باتون سے خوف دینا یہ پہلا ڈنڈ ہے اسکے بعد یہ کہنا کہ تجھکو لعنت ہے بڑا پاپی و مُورکھ ہے تیری زندگی بھو یہ دُوسرا ڈنڈ ہے دھن ڈنڈ تیسرا ڈنڈ ہے اعضا کاٹ ڈالنا چوتھا ڈنڈ ہے -

۱۳۰ - صرف کسی عضو کے کاٹ ڈالنے سے بھی مجرم کو قابو مین نکر سکے تو چارو ڈنڈ دیوے

۱۳۱ - جگت کے اچھے بیوہار کے واسطے تانبا و روپا و سونا اِن کے وزن کی مقدار رکھی ہے اُس سب کو مین کہتا ہون -

۱۳۲ - جھروکھے مین سُورج کی کرن آنے سے جو ذرہ دیکھہ پڑتا ہے وہ مقدار مین اول کہلاتا ہے اُسکو ترسرین کہتے ہین -

۱۳۳ - آٹھہ ترسرین کا ایک لکشا تین لکشا کی ایک رائی اور تین رائی کی ایک پیلی سرسون

कौटसाक्ष्यन्तुकुर्वाणांस्त्रीन्वर्णान्धार्मिकोनृपः॥ प्रवासयेद्दंडयित्वाब्राह्मणान्तुविवासयेत्॥ १२३॥ दशस्थानानिदण्डस्यमनुःस्वायंभुवोऽब्रवीत्॥ त्रिषुवर्णेषुयानिस्युरक्षतोब्राह्मणोव्रजेत्॥ १२४॥ उपस्थमुदरंजिह्वाहस्तौपादौचपंचमम्॥ चक्षुर्नासाचकर्णौचधनंदेहस्तथैवच॥ १२५॥ अनुबन्धम्परिज्ञायदेशकालौचतत्त्वतः॥ सारापराधौचालोक्यदण्डंदण्ड्येषुपातयेत्॥ १२६॥ अधर्मदण्डनंलोकेयशोघ्नंकीर्त्तिनाशनम्॥ अस्वर्ग्यंचपरत्रापितस्मात्तत्परिवर्जयेत्॥ १२७॥

۱۲۳- کشتری ویشیہ شودر یہ تینوں ورن گواہ ہوکر جھوٹھ بولیں تو دھرماتما راجہ سزا (مرقومہ بالا) دیکر اپنے راج منڈل سے باہر نکالدے مگر براہمن کو جرم مرقومہ بالا مین صرف اپنے راج منڈل سے باہر نکالدے اُسکی جائیداد کو ضبط نکرے۔

۱۲۴- کشتری ویشیہ شودر ان تینوں ورنوں کے ڈنڈ کے مقامات سوئمبھو کے بیٹے من جی نے کہے براہمن تو بدون پانے سزا کے بدنی کے چلا جاے۔

۱۲۵- عضو تناسل شکم زبان دونوں ہاتھ دونوں پاؤں دونوں کان دونوں آنکھ ناک جائیداد جسم یہ دس ڈنڈ (یعنی سزا) کے مقام ہین۔

۱۲۶- خواہش سے متواتر جرم کرنا مقامات جرم وقت جرم مجرم کا جسم و جائداد وغیرہ سامان بڑا چھوٹا جرم ان سب کو دیکھکر سزا کے لائق آدمیوں کو سزا دینا چاہئے۔

۱۲۷- دھرم کے خلاف جو سزا ہے وہ یش اور کیرت کو نابود کرتی ہے اور پرلوک مین سورگ کو بھی چھوڑاتی ہے اسلیے دھرم کے خلاف سزا نہ دینا چاہیے۔

---

* جو نیکنامی بحالت زندگی ہو اُسکو یش کہتے ہین اور جو نیکنامی بعد وفات ہو اُسکو کیرت کہتے ہین۔

लोभान्मोहाद्भयान्मैत्रात्कामात्क्रोधात्तथैवच।। अज्ञानाद्बालभावाच्चसाक्ष्यंवितथमुच्यते।।११८।।एषामन्यतमेस्थाने यःसाक्ष्यमनृतंवदेत्।।तस्यदण्डविशेषांस्तुप्रवक्ष्याम्यनुपूर्वशः।।११९।।लोभात्सहस्रंदण्ड्यस्तुमोहात्पूर्वंतुसाहसम्।। भयाद्द्वौमध्यमौदण्डौमैत्रात्पूर्वंचतुर्गुणम्।।१२०।।कामाद्दशगुणंपूर्वंक्रोधात्तुत्रिगुणंपरम्।। अज्ञानाद्द्वेशतेपूर्णेबालिश्याच्छतमेवतु।।१२१।।एतानाहुःकौटसाक्ष्येप्रोक्तान्दण्डान्मनीषिभिः।। धर्मस्याव्यभिचारार्थमधर्मनियमायच।।१२२।।

۱۱۸۔ لوبھ۔ موہ ڈر متر کام کرودھ اگیان لڑکپن ان سببون مین سے کسی ایک سبب کے ہونے سے گواہ لوگ جھوٹھہ بولتے ہین۔

۱۱۹۔ انکے سوا اور مقامات مین جھوٹھی گواہی دے تو اسکے واسطے خاص سزا سلسلہ وار کہین گے۔

۱۲۰۔ اگر گواہ لوبھ سے جھوٹھہ بولے تو ہزار پن جرمانہ دیوے اور اگر موہ سے جھوٹھہ بولے تو بمقدار پورب ساہس جرمانہ دیوے اور اگر خوف سے جھوٹھہ بولے تو بمقدار دو مدھیم ساہس جرمانہ دیوے اور اگر بلحاظ دوستی جھوٹھہ بولے تو بمقدار چار پورب ساہس جرمانہ دیوے۔

۱۲۱۔ اگر گواہ کام کے غلبہ سے جھوٹھہ بولے تو دس پورب ساہس جرمانہ دیوے اور اگر کرودھ سے جھوٹھہ بولے تو بمقدار تین اتم ساہس جرمانہ دیوے اگر اگیانتا سے جھوٹھہ بولے تو بمقدار دو سو پن جرمانہ دیوے اور اگر لڑکپن سے جھوٹھہ بولے تو بمقدار ایک سو پن جرمانہ دیوے۔

۱۲۲۔ ادھرم کے بند ہونے اور دھرم کے جاری ہونے کے واسطے پنڈتون نے یہ ڈنڈ گواہون کے جھوٹھہ بولنے مین کہا ہے۔

† دیکھو اشلوک ۱۳۸۔

कामिनीषुविवाहेषुगवांभक्ष्येतथेन्धने। ब्राह्मणाभ्युपपत्तौच
शपथेनास्तिपातकम्॥११२॥सत्येनशापयेद्विप्रंक्षत्रियंवा-
हनायुधैः॥ गोबीजकांचनैर्वैश्यंशूद्रंसर्वैस्तुपातकैः॥११३॥
अग्निंवाहारयेदेनमप्सुचैनंनिमज्जयेत्॥पुत्रदारस्यवाप्येनं
शिरांसिस्पर्शयेत्पृथक्॥११४॥यमिद्धोनदहत्यग्निरापोनो
न्मज्जयन्तिच॥नचार्तिमृच्छतिक्षिप्रंसज्ञेयःशपथेशुचिः॥
११५॥वत्सस्यह्यभिशस्तस्यपुराभ्रात्रायवीयसा॥नाग्निर्द-
दाहरोमापिसत्येनजगतःस्पशः॥११६॥यस्मिन्यस्मिन्विवा
देतुकौटसाक्ष्यंकृतंभवेत्॥तत्तत्कार्यंनिवर्तेतकृतंचाप्य-
कृतंभवेत्॥११७

۱۱۲ - عورت و وواہ و گئو کے کھانے کی چیز و ایندھن و براہمن کی حفاظت مین جھوٹھی قسم
کھانیسے پاپ نہین ہوتا

۱۱۳ - براہمن کو سچ کی قسم اور کشتری کو سواری اور ہتھیارون کی اور ویشیہ کو گئو و بیج و سونے
کی اور شودر کو تمام پاپون کی قسم دلاوے -

۱۱۴ - آگ کو اٹھواوے یا پانی مین ڈبا دے اور عورت کے بیٹا کے سر کو چھواوے -

۱۱۵ - جسکو آگ جلاوے یا پانی نہ ڈباوے یا جو جلدی دکھ نہ پاوے اسکو قسم مین
پاک جاننا چاہیئے -

۱۱۶ - اگلے زمانہ مین بتس رشی کے چھوٹے بھائی نے اسکو عیب لگایا اور بتس رشی نے اپنی
صفائی کے واسطے آگ کو اٹھایا لیکن تمام دنیا کے عمل نیک و بد جاننے والی اگن نے رشی کا
ایک بال بھی نہ جلایا -

۱۱۷ - جو جو کام گواہون کے سچ بولنے سے صحیح ہوگئے ہین اور پھر پیچھے سے گواہونکا جھوٹھ
بولنا ثابت ہوگیا ہے تو اُس کام کو غلط سمجھنا چاہیئے

कुष्माण्डैर्वापिजुहुयाद्घृतमग्नौयथाविधि। उदित्यृचावा वारुणयातृचेनाब्दैवतेनवा॥२०६॥ त्रिपक्षादब्रुवन्साक्ष्यमृणादिषुनरोऽगदः॥ तदृणंप्राप्नुयात्सर्वंदशबन्धंचसर्वतः॥ १०७॥ यस्यदृश्येतसप्ताहादुक्तवाक्यस्यसाक्षिणः॥ रोगोऽग्निर्ज्ञातिमरणमृणंदाप्योदमंचसः॥ २०८॥ असाक्षिकेषुत्वर्थेषुमिथोविवदमानयोः॥ अविन्दंस्तत्त्वतःसत्यंशपथेनापिलम्भयेत्॥ २०९॥ महर्षिभिश्चदेवैश्चकार्य्यार्थंशपथाःकृताः॥ वशिष्ठश्चापिशपथंशेपेपैजवनेनृपे॥ ११०॥ नवृथाशपथंकुर्यात्स्वल्पेऽप्यर्थेनरोबुधः॥ वृथाहिशपथंकुर्वन्प्रेत्यचेहचनश्यति॥ १११॥

۱۰۶- خواہ کوشمانڈ منتر جو یجروید مین ہے اسکو پڑھکر یا اُدتم اپو تیشٹھا اِن دونون منترون مین سے کسی ایک منتر کو پڑھ پڑھکر گھی سے ہون کرے شاستر کی بدھ کے موافق۔

۱۰۷- قرض وغیرہ کے مقدمات مین تندرست گواہ ڈیڑھ مہینہ کے اندر کچھ نہ کہے تو جس مقدمہ مین گواہ ہوا ہے اُس مقدمہ کے قرضہ کو دسوان حصہ ڈنڈ کو دیوے۔

۱۰۸- عدالت سے گواہ گواہی دیکر آوے اور سات دن کے اندر بیماری و آگ کا لگنا و رشتہ دار کی موت اِنمین سے کوئی ایک رنج گواہ کو ہو تو وہ گواہ اُس قرضہ کو اور اُس قرضہ کا دسوان حصہ ڈنڈ کو دیوے۔

۱۰۹- جس مقدمہ مین گواہ نہین ہے، اور غور کرنے سے حاکم اصلی بات کو نہین پا سکتا تب آگے لکھی ہوئی سوگند کے وسیلے سے اصلی بات کو دریافت کرے۔

۱۱۰- دیوتا اور بڑے بڑے رشی لوگون نے کام کیواسطے سوگند کھائی ہے، اور بسوامتر کے جھگڑے مین بششٹ رشی نے پیون کے بیٹے سداس نام راجہ کے روبرو قسم کھائی تھی

۱۱۱- تھوڑے مطلب مین کبھی نادان آدمی جھوٹی سوگند نہ کھاوین کیونکہ جھوٹی قسم کھانے سے اِس لوک مین اور پرلوک مین نشٹ ہوتا ہے

अप्सुभूमिवदित्याहुःस्त्रीणांभोगेचमैथुने॥ अब्जेषुचैवरत्ने-
षुसर्वेष्वश्ममयेषुच॥१००॥ एतान्दोषानवेक्ष्यत्वंसर्वाननृ-
तभाषणे॥ यथाश्रुतंयथादृष्टंसर्वमेवाञ्जसावद॥१०१॥
गोरक्षकान्वाणिजिकांस्तथाकारुकुशीलवान्॥ प्रेष्यान्
वार्धुषिकांश्चैवविप्रान्शूद्रवदाचरेत्॥१०२॥ तद्वदन्धर्मतो
ऽर्थेषुजानन्नप्यन्यथानरः॥ नस्वर्गाच्च्यवतेलोकाद्दैवींवाचं
वदन्तिताम्॥१०३॥ शूद्रविट्क्षत्रविप्राणांयत्रर्तोक्तौभवेद्व-
धः॥ तत्रवक्तव्यमनृतंतद्धिसत्याद्विशिष्यते॥१०४॥ वा-
ग्दैवत्यैश्चचरुभिर्यजेरंस्तेसरस्वतीम्॥ अनृतस्यैनसस्तस्य
कुर्वाणानिष्कृतिंपराम्॥१०५॥

۱۰۰- پانی- عورت- جماع- موتی- جواہرات وغیرہ کے مقدمات میں بھی مثل زمین کے جاننا-
۱۰۱- جھوٹھ بولنے میں اتنے دوشوں کو دیکھکر جیسا دیکھا اور سنا ہے ویسا راست راست بولو-
۱۰۲- گئیو کی حفاظت سے اوقات بسر کرنیوالا ویشیا کا کام کرنیوالا دوسرے کی رسوئیں بنانیوالا
گانے والا غلامی کرنیوالا بیاج لینے والا جو براہمن ہے اسکو شودر کی طرح ماننا چاہئے-
۱۰۳- وغیرہ وہ لوگ رحم کی نظر سے جھوٹھ بولتے ہیں سورگ سے نہیں گرتا اور اسکی
بانی کو منو وغیرہ دیوتا کی بانی کے برابر سمجھتے ہیں-
۱۰۴- جہاں سچ بولنے سے براہمن کشتری ویشیہ شودر قتل ہوتا ہو وہاں جھوٹھ بولنا
سچ سے بھی زیادہ اچھا ہے-
۱۰۵- جھوٹھ بولکر گھر میں آکر سرسوتی دیبی کی یگیہ کرے تب جھوٹھ بولنے کے پاپ سے چھوٹے

अन्धोमत्स्यानिवाश्नातिसनरःकण्टकैःसह॥ योभाषतेऽर्थ
वैकल्यमप्रत्यक्षंसभांगतः॥९५॥यस्यविद्वान्हिवदतः क्षेत्रज्ञो
नाभिशंकते॥ तस्मान्नदेवाः श्रेयांसंलोकेऽन्यंपुरुषंविदुः९६
॥यावतोबान्धवान्यस्मिन्हन्तिसाक्ष्येऽनृतंवदन्॥ तावतः
संख्ययातस्मिन् शृणुसौम्यानुपूर्वशः॥९७॥ पंचपश्वनृते-
हन्तिदशहन्तिगवानृते॥ शतमश्वानृतेहन्तिसहस्रंपुरुषा-
नृते॥९८॥हन्तिजातानजातांश्चहिरण्यार्थेऽनृतंवदन्॥सर्वं
भूम्यनृतेहन्तिमास्मभूम्यनृतंवदीः॥९९॥

۹۵ - جو آدمی دربار مین جاکر رشوت لیکر جھوٹھ بولتا ہے وہ اندھے کی طرح مچھلی کو مع کانٹون کے کھاتا ہے۔

۹۶ - جس آدمی کے بولتے ہوئے اَنتر آتما شنک نہین کرتی ہے اُس سے اچھا دوسرے آدمی کو اس لوک مین دیوتا لوگ نہین جانتے۔

۹۷ - جس کام مین جھوٹھ بولنے سے جتنے رشتہ دارون کو مارتا ہے وہ سب اے رشی لوگو ہم سے سنئے۔

۹۸ - پشو یعنے چارپایہ کے مقدمہ مین جھوٹھی گواہی دینے سے پانچ پشت کی فنا کرتا ہے اور گئو کے مقدمہ مین دس پشت کی اور گھوڑے کے مقدمہ مین سو پشت کی اور آدمی کے مقدمہ مین ہزار پشت کی فنا کرتا ہے۔

۹۹ - سونے کے مقدمہ مین جھوٹھی گواہی دینے سے ہوئے اور ہونیوالے رشتہ دارون کو فنا کرتا ہے اور زمین کے مقدمہ مین جھوٹھی گواہی دینے سے سب کو تاباود کرتا ہے اسلیے زمین کی بابت گواہی دینے مین کبھی جھوٹھ نہ بولے۔

ब्रह्मघ्नोयेस्मृतालोकायेचस्त्रीबालघातिनाम्॥ मित्रद्रुहः
कृतघ्नस्यतेतेस्युर्ब्रुवतोमृषा॥८९॥जन्मप्रभृतियत्किंचित्पु-
ण्यंभद्रत्वयाकृतम्॥ तत्तेसर्वंशुनोगच्छेद्यदिब्रूयास्त्वमन्य-
था॥९०॥ एकोऽहमस्मीत्यात्मानंयत्त्वंकल्याणमन्यसे॥ नि-
त्यंस्थितस्तेहृद्येषपुण्यपापेक्षितामुनिः॥९१॥यमोवैवस्व-
तोदेवोयस्तवैषहृदिस्थितः॥ तेनचेदविवादस्तेमागंगांमाकु-
रून्गमः॥९२॥नग्नोमुण्डःकपालेनभिक्षार्थीक्षुत्पिपासितः
॥अन्धःशत्रुकुलंगच्छेद्यःसाक्ष्यमनृतंवदेत्॥९३॥ अवाक्
शिरास्तमस्यन्धेकिल्बिषीनरकंव्रजेत्॥ यःप्रश्नंवितथंब्रूया-
त्पृष्टःसन्धर्मनिश्चये॥९४॥

۸۹ - براہمن اور استری اور بالک ان تینوں کا مارنیوالا اور دوست سے دشمنی کرنیوالا
اور اُپکار کو نہ ماننے والا ان سب کو جو لوک ملتا ہے وہی لوک جھوٹھ بولنے سے تمکو ملے -

۹۰ - جو پنیہ تمام جنم مین تمنے کیا ہے وہ سب جھوٹھ بولنے سے کتے کو ملے -

۹۱ - اپنے کو تم ایسا مانتے ہو کہ مین اکیلا ہون سو نہ مانو کیونکہ ہمیشہ سے تمھارے سینہ مین
پاپ اور پنیہ کا دیکھنے والا ایشور قائم ہے

۹۲ - یم راج وویسوت دیوتا تمھارے دلمین قائم ہے اسکے ساتھ اگر تمھاری بحث ہو تو
گنگا اور کرکشیتر مین نجاؤ یعنے جھوٹھ بولنے سے یم راج کے ساتھ بحث ہوگی تو اس پاپ کے
دور ہونے کے واسطے گنگا جی اور کرکشیتر مین جانا پڑیگا -

۹۳ - جو گواہ جھوٹھ بولے وہ برہنہ مونڈ مونڈائے ہوئے بھوکھ پیاس سے دکھی اندھا ہوکر
بھیکھ مانگنے کیواسطے کپال لیکر دشمن کے خاندان مین جاوے -

۹۴ - جو شخص دھرم کے نشچے کر نہین پوچھا گیا اور جھوٹھ بولا وہ پاپی نیچے سر کئے ہوئے
بہت اندھیارے نرک مین جاتا ہے

आत्मैव ह्यात्मनः साक्षीगतिरात्मा तथात्मनः॥ मावमंस्थाः स्वमात्मानं नृणां साक्षिणमुत्तमम्॥८४॥ मन्यन्ते वै पापकृतो न कश्चित्पश्यतीति नः॥ तांस्तु देवाः प्रपश्यन्ति स्वस्यैवान्तरपूरुषः॥८५॥ द्यौर्भूमिरापो हृदयं चन्द्रार्काग्नियमानिलाः॥ रात्रिः सन्ध्ये च धर्मश्च वृत्तज्ञाः सर्वदेहिनाम्॥८६॥ देवब्राह्मणसान्निध्ये साक्ष्यं पृच्छेदृतं द्विजान्॥ उदङ्‌मुखान् प्राङ्‌मुखान्वा पूर्वाह्णे वै शुचिः शुचीन्॥८७॥ ब्रूहीति ब्राह्मणं पृच्छेत्सत्यं ब्रूहीति पार्थिवम्॥ गोबीजकाञ्चनैर्वैश्यं शूद्रं सर्वैस्तु पातकैः॥८८॥

۸۴- آتما کی گت اور گواہ آتما ہی ہے اسلئے سب آدمیوں میں اُتم اپنی آتما ہی اُسکا اپمان نکرنا چاہئیے۔

۸۵- پاپ کرنیوالے یہ جانتے ہیں کہ ہمکو کوئی نہیں دیکھتا ہے اور اُس پاپ کو دیوتا لوگ اور اپنے جسم کے اندر رہنے والا پرش دیکھتا ہے۔

۸۶- سورگ بھوم جل ہردے میں رہنے والا جیو آتما سورج چندرماں اگن یمراج ہوا ناسُن یہ دونوں سندھیا یہ سب آدمیونکے کرم کو دیکھتے و جانتے ہیں۔

۸۷- دیوتا اور براہمن کے سامنے گواہان قوم براہمن و کشتری و ویشیہ پاک ہوکر پورب منھ یا اُتر منھ کھڑے ہووین اور اُنسے حاکم پاک ہوکر دن کے حصہ اول میں سوال کرے۔

۸۸- کہو- اسطرح براہمن سے پوچھے سچ کہو اسطرح کشتری سے پوچھے گیوا اور بیج اور سونا کی قسم دے کر ویشیہ سے پوچھے اور جھوٹھ بولنے سے سب پاپوں کے بھوگ کرنیوالے ہوگے ایسا کہکر شودر سے پوچھے۔

स्वभावेनैवयद्ब्रूयुस्तद्ग्राह्यंव्यावहारिकम्।। अतोयदन्यद्विब्रू-
युर्धर्मार्थंतदपार्थकम्।।७८।।सभान्तःसाक्षिणःप्राप्तानर्थि-
प्रत्यर्थिसन्निधौ।। प्राड्विवाकोऽनुयुञ्जीतविधिनानेनसान्त्व-
यन्।।७९।।यद्द्वयोरनयोर्वेत्थकार्येऽस्मिंश्चेष्टितंमिथः।।तद्ब्रू-
तसर्वंसत्येनयुष्माकंह्यत्रसाक्षिता।।८०।।सत्यंसाक्ष्येब्रुवन्सा-
क्षीलोकानाप्नोतिपुष्कलान्।। इहचानुत्तमांकीर्तिंवागेषा-
ब्रह्मपूजिता।।८१।।साक्ष्येऽनृतंवदन्पाशैर्बध्यतेवारुणैर्भृश-
म्।।विवशःशतमाजातीस्तस्मात्साक्ष्यंवदेदृतम्।।८२।।सत्ये-
नपूयतेसाक्षीधर्मःसत्येनवर्द्धते।। तस्मात्सत्यंहिवक्तव्यंस-
र्ववर्णेषुसाक्षिभिः।। ८३।।

۷۸ - اپنی طبیعت سے جو بات کہے اسکو قبول کرنا چاہیے (یعنی درج اظہار کرنا چاہیے) اور جو بات سکھانے سے کہے وہ بیفائدہ ہے اُسکو قبول نکرنا چاہیے۔

۷۹ - راجہ کے حکم سے مقدمہ فیصل کرنیوالا برہمن دربار مین مدعی و مدعا علیہ کے روبرو مطابق طریقہ مندرجہ آیندہ بوسیلہ سام نام تدبیر کے گواہون کو حکم دے۔

۸۰ - کہ مدعی و مدعا علیہ کے مقدمہ مین باہم ظہور مین آئے ہوئے حال کو جو کچھ تم جانتے ہو براستی تمام کہو اس مقدمہ مین تمھاری گواہی ہے۔

۸۱ - گواہی مین سچ بولنے سے اونچا لوک (یعنی برہم لوک وغیرہ) کو پاتا ہے اور اس لوک مین بڑی نیکنامی کو پاتا ہے اور بانی اسکی شتری برھما جی سے پوجی ہوئی ہے یعنی برھما جی اسکی تعریف کرتے ہین

۸۲ - گواہی مین جھوٹھ بولنے سے ورن کے قابو مین پڑکر سو جنم تک برن دیوتا کے پاش سے سخت باندھا جاتا ہے اس سے سچی گواہی دینا چاہیے۔

۸۳ - سچ بولنے سے گواہ پاک ہوتا ہے اور اسکا دھرم ترقی پاتا ہے اسواسطے سب ورنون مین گواہ کو سچ بولنا چاہیے۔

बहुत्वंपरिगृह्णीयात्साक्षिद्वैधेनराधिपः॥ समेषुतुगुणोत्कृ-
ष्टान्गुणिद्वैधेद्विजोत्तमान्॥७३॥ समक्षदर्शनात्साक्ष्यंश्रव-
णाच्चैवसिध्यति॥ तत्रसत्यंब्रुवन्साक्षीधर्मार्थाभ्यांनहीयते
॥७४॥ साक्षीदृष्टश्रुतादन्यद्विब्रुवन्नार्यसंसदि॥ अवाङ्नरक-
मभ्येतिप्रेत्यस्वर्गाच्चहीयते॥७५॥ यत्रानिबद्धोऽपीक्षेतशृणु-
याद्वापिकिंचन॥ पृष्टस्तत्रापितद्ब्रूयाद्यथादृष्टंयथाश्रुतम्॥७६
॥ एकोऽलुब्धस्तुसाक्षीस्याद्बह्व्यःशुच्योऽपिनस्त्रियः॥ स्त्री-
बुद्धेरस्थिरत्वात्तुदोषैश्चान्येऽपियेवृताः॥७७॥

۷۳ - جہان گواہون کے دو قسم کے بیان ہون وہان زیادہ تعداد والے گواہون کا بیان ماننا چاہیے اگر تعداد مین برابر ہین اور دو قسم کے بیان ہین تو گواہان لائق و صاحب صفت کے بیان کو ماننا چاہیے اور صاحب صفت کے دو قسم کے بیانون مین برہمن کے بیان کو ماننا چاہیے۔

۷۴ - حالات بچشم دیدہ و بگوش خود شنیدہ مین گواہی دینا ٹھیک ہے، اور اسمین سچ بولنے سے دھرم و ارتھ کا نقصان نہین ہوتا۔

۷۵ - جو شخص امر واقعی بچشم دیدہ و بگوش شنیدہ کے برخلاف اچھے لوگون کی سبھا مین گواہی دیتا ہے وہ نیچے سر کئے ہوئے نرک مین جاتا ہے سورگ اسکو نہین ملتا۔

۷۶ - تم اسمین گواہ ہو اسطرح نہین کہا ہے اور کیفیت مقدمہ کو اسنے دیکھا ہے اُسکو طلب کرکے مقدمہ کا حال پوچھا جاوے تو جسطرح دیکھا اور سنا ہے اُسی طرح سے بیان کرے۔

۷۷ - طمع نرکھنے والا ایک آدمی بھی گواہ ہو سکتا ہے اور طہارت رکھنے والی بہت عورتین گواہ نہین ہو سکتین کیونکہ عورتون کی عقل ایک حالت پر قائم نہین رہتی اور جو آدمی عیب دار ہین وہ بھی گواہ نہین ہو سکتے۔

नित्यमुद्यतदण्डस्य कृत्स्नमुद्विजते जगत्॥ तस्मात्सर्वाणि भू-
तानि दण्डेनैव प्रसाधयेत्॥१०३॥ अमाययैव वर्त्तेत न कथंच
न मायया॥ बुध्येतारिप्रयुक्तां च मायां नित्यं सुसंवृतः॥१०४
॥ नास्य छिद्रं परो विद्याद्विद्याच्छिद्रं परस्य तु॥ गूहेत्कूर्म इवां-
गानि रक्षेद्विवरमात्मनः॥१०५॥ बकवच्चिन्तयेदर्थान्सिंहवच्च
पराक्रमेत्॥ वृकवच्चावलुम्पेत शशवच्च विनिष्पतेत्॥१०६
एवं विजयमानस्य येऽस्य स्युः परिपन्थिनः॥ तानानयेद्वशं स-
र्वान्सामादिभिरुपक्रमैः॥१०७॥ यदि ते तु न तिष्ठेयुरुपायैः
प्रथमैस्त्रिभिः॥ दण्डेनैव प्रसह्यैतांश्छनकैर्वशमानयेत्॥
१०८॥

۱۰۳- جسکی سزا زبردست ہو اُس راجہ سے تمام عالم ڈرتا ہے اسلیئے سزا کے وسیلے سے سب جاندارون کو اپنے اختیار مین کرے۔

۱۰۴- آپ فریب نہ کرے اور دشمن کے فریب کو ہمیشہ جانتا رہے اور اپنے تابعدارون کی حفاظت تدبیر نیک سے کرے۔

۱۰۵- اس راجہ کے عیب کو دوسرا نجانے مگر راجہ دوسرے کے عیب کو جان لیوے جسطرح کچھوا اپنے اعضا کو چھپاتا ہے اسطرح اپنے عیب کو چھپاوے۔

۱۰۶- بگلا کیطرح اپنے مطالب کا غور کرے سنگھ کے مانند پراکرم کرے بھیڑیا کیطرح چیزون کو لیوے خرگوش کیطرح بھاگے۔

۱۰۷- اسطرح فتح یافتہ راجہ اپنے دشمنون کو سام[1] دان[2] ڈنڈ[3] بھید[4] ان چار تدبیرون سے اپنے اختیار مین کرے

۱۰۸- جب دشمن اوپر کہی ہوئی تین تدبیرون سے قابو مین نہ آئے تو ڈنڈ ہی کے وسیلے سے اسکو قابو مین لاوے۔

[1] ملاپ و صلح - [2] روپیہ وغیرہ دینا [3] سزا - [4] دشمن کی فوج مین پھوٹ کرنا۔

समयोऽनुपस्कृतः प्रोक्तो योधधर्मः सनातनः ॥ अस्माद्धर्मान्न च्यवेत क्षत्रियो घ्नन्रणे रिपून् ॥ ९८ ॥ अलब्धं चैव लिप्सेत लब्धं रक्षेत्प्रयत्नतः ॥ रक्षितं वर्द्धयेच्चैव वृद्धं पात्रेषु निःक्षिपेत् ॥ एतच्चतुर्विधं विद्यात्पुरुषार्थप्रयोजनम् ॥ अस्य नित्यमनुष्ठानं सम्यक्कुर्यादतन्द्रितः ॥ १०० ॥ अलब्धमिच्छेद्दण्डेन लब्धं रक्षेदवेक्षया ॥ रक्षितं वर्द्धयेद्वृद्ध्या वृद्धं दानेन निःक्षिपेत् ॥ १०१ ॥ नित्यमुद्यतदण्डः स्यान्नित्यं विवृतपौरुषः ॥ नित्यं संवृतसंवार्यो नित्यं छिद्रानुसार्यरेः ॥ १०२ ॥

۹۸۔ پہلوانون کے دھرم بے عیب قدیم کو کہا کشتری لوگ لڑائی ہین دشمنونکو مارتے ہوئے اِس دھرم کو نہ چھوڑین۔

۹۹۔ جو چیز نہین ملی راجہ اُسکے ملنے کی خواہش کرے اور جو مل گئی اُسکی حفاظت تدبیر سے کرے محفوظ چیزون کو بڑھاوے اور بڑھی ہوئی چیزون کو سب پاترون مین قائم کرے۔

۱۰۰۔ راجہ کے پرشارتھ (یعنی سورگ وغیرہ) کا پریوجن بھی چار طرح کا ہے اسکو جانے اور سستی کو ترک کرکے اُن چارو کا سیون یعنے استعمال کرے جو اوپر کے اشلوک مین کہے گئے۔

۱۰۱۔ جو چیز نہین ملی اُسکی خواہش کرے اور جو ہنر اُسکے ذریعہ سے حاصل ہوئی (مثل جرمانہ وغیرہ) اسکی حفاظت کرے جسکی حفاظت دیکھنے سے ہوتی ہے اُسکی ترقی دیکھنے سے کرے بیاج بڑھی چیز کو دان سے قائم کرے۔

۱۰۲۔ ہاتھی گھوڑا وغیرہ کی سواری اور جنگ کے قاعدے سیکھنے کی مہارت کرے اور استر وغیرہ کے وسیلے سے اپنی شجاعت کی شہرت ہمیشہ کرے اور منتر اور اچار وچیشٹا وغیرہ کو ظاہر نکرے اور دشمن کے عیب کو جاننا رہے ان سب باتونکا ہمیشہ کرتا رہے۔

---

* یعنی جو براہم چاری اور بان پرستھ اور سنیاسی اور برہمن اگن ہوتری وغیرہ جنکا دن رات برہم کرم ہی میں گذرتا ہے ان لوگون کو ان چیزون کو دے۔

नसुप्तंनविसन्नाहंननग्नंननिरायुधम्॥नायुध्यमानंपश्यन्तंनप-
रेणसमागतम्॥९२॥नायुधव्यसनप्राप्तंनार्त्तंनातिपरिक्षितम्
॥नभीतंनपरावृत्तंसतान्धर्ममनुस्मरन्॥९३॥यस्तुभीतःपरा
वृत्तःसंग्रामेहन्यतेपरैः॥भर्त्तुर्यद्दुष्कृतंकिंचित्तत्सर्वंप्रतिपद्य-
ते॥९४॥यच्चास्यसुकृतंकिंचिदमुत्रार्थमुपार्जितम्॥भर्त्तात-
त्सर्वमादत्तेपरावृत्तहतस्यतु॥९५॥रथाश्वंहस्तिनंछत्रंधनं
धान्यंपशून्स्त्रियः॥सर्वद्रव्याणिकुप्यंचयोयज्जयतितस्यत-
त्॥९६॥राज्ञश्चदद्युरुद्धारमित्येषावैदिकीश्रुतिः॥राज्ञाच-
सर्वयोधेभ्योदातव्यमपृथग्जितम्॥९७॥

۹۲ - جو شخص سوتا ہو یا زرہ اُسکے بدن مین نہو بے ہتھیار ہو لڑائی کا ارادہ نرکھتا ہو
کسی کے ساتھہ تماشا دیکھنے کو آیا ہو ایسے آدمیون کو بھی نہ مارے۔

۹۳ - جسکا ہتھیار ٹوٹ گیا ہو سبب مر جانے فرزند وغیرہ کے رنج مین ہو زخم شدید مین مبتلا ہو
ڈرا ہوا ہو لڑائی سے بھاگا ہوا ہو ان سب کو اچھے لوگون کے دھرم کو خیال کرکے نہ مارے۔

۹۴ - جو آدمی ڈر کر بھاگ کر لڑائی مین دوسرے کے ہتھیار سے زخمی ہو کر مارا گیا ہے وہ اپنے
مالک کے پاپ کو پاتا ہے۔

۹۵ - جو آدمی بھاگ کر مارا گیا اُسکا پنیہ (یعنی نتیجہ فعل نیک) اسورگ کے ملنے کیواسطے جو فراہم
ہوا ہو اُسکو اسکا مالک پاتا ہے۔

۹۶ - رتھہ گھوڑا ہاتھی چھتری - دھن و دھانیہ چار پایہ عورت اور تمام دولت سوائے سونا چاندی
کے سیسا پیتل وغیرہ ان سب کو جو فتح کرے وہی اوسکا مالک ہوتا ہے۔

۹۷ - سونا چاندی زمین وغیرہ جو عمدہ چیزین فتح ہون انکا فتح کرنے والا اپنے راجہ کو
دلوے یہ ویدمین لکھا ہے اور راجہ اس چیز کو ان سب پہلوانون کو تقسیم کرے جنھون نے
ملک فتح کیا ہو۔

पात्रस्य हि विशेषेण श्रद्दधानतयैव च॥ अल्पं वा बहु वा प्रेत्य दानस्यावाप्यते फलम्॥ ८६॥ समोत्तमाधमै राजा त्वाहूतः पालयन्प्रजाः॥ न निवर्तेत संग्रामात्क्षात्रं धर्ममनुस्मरन्॥ ८७॥ संग्रामेष्वनिवर्तित्वं प्रजानां चैव पालनम्॥ शुश्रूषा ब्राह्मणानां च राज्ञां श्रेयस्करं परम्॥ ८८॥ आहवेषु मिथोऽन्योन्यं जिघांसन्तो महीक्षितः॥ युध्यमानाः परं शक्त्या स्वर्गं यान्त्यपराङ्मुखाः॥ ८९॥ न कूटैरायुधैर्हन्याद्युध्यमानो रणे रिपून्॥ न कर्णिभिर्नापि दिग्धैर्नाग्निज्वलिततेजनैः॥ ९०॥ न च हन्यात्स्थलारूढं न क्लीबं न कृताञ्जलिम्॥ न मुक्तकेशं नासीनं न तवास्मीति वादिनम्॥ ९१॥

۸۶ - جو براہمن دان لیتا ہے اسکی عبادت کی بزرگی اور دینے والے کی توفیق کی وجہ سے دان کا پھل تھوڑا یا بہت پرلوک مین ملتا ہے -

۸۷ - جو راجہ رعایا کی پرورش کرتا ہوا کشتری کے دھرم کا خیال رکھتا ہو اگر اسکو اس سے بڑا یا چھوٹا راجہ لڑائی کے واسطے بلاوے تو اوسکا مقابلہ کرے لڑائی سے منھ نہ پھیرے -

۸۸ - جنگ مین ثابت قدم رہنا رعیت کی پرورش کرنا برہمنون کی سیوا کرنا یقین تمام راجہ کے پرم کلیان کرنے والے ہین -

۸۹ - لڑائی مین مارتے ہوئے اور لڑائی مین منھ نہ پھیر کر جو کشتری مرتا ہے وہ سورگ مین جاتا ہے -

۹۰ - جو ہتھیار زہر سے بجھائے گئے اور جنکے اوپر لکڑی اور اندر سے لوہا ہے اور جس تیر کی گانسی کرنٹے کی صورت ہے اور جو ہتھیار آگ سے گرم کیا گیا ایسے ہتھیارون سے لڑائی مین دشمنون کو نہ مارے -

۹۱ - زمین پر کھڑا ہوا اور مخنث اور ہاتھ جوڑنے والا اور جسکے سر کے بال کھلے ہون اور ایسا کہنے والے کو مین تمھارا ہون اور بیٹھے ہوئے کو نہ مارے -

अध्यक्षान्विविधान्कुर्यात्तत्रतत्रविपश्चित:॥तेऽस्यसर्वाण्य
वेक्षेरन्नृणांकार्याणिकुर्वताम्॥८१॥आवृत्तानांगुरुकुला-
द्विप्राणांपूजकोभवेत्॥नृपाणामक्षयोह्येषनिधिर्ब्राह्मोऽ
भिधीयते॥८२॥नतंस्तेनानचामित्राहरन्तिनचनश्यति॥त-
स्माद्राज्ञानिधातव्योब्राह्मणेष्वक्षयोनिधि:॥८३॥नस्क-
न्दतेनव्यथतेनविनश्यतिकर्हिचित्॥वरिष्ठमग्निहोत्रेभ्योब्रा
ह्मणस्यमुखेहुतम्॥८४॥सममब्राह्मणेदानंद्विगुणंब्राह्म-
णब्रुवे॥प्राधीतेशतसाहस्रमनन्तंवेदपारगे॥८५॥

۸۱- ہر ایک جگہ پر ایک ایک عالم عہدہ دار انواع اقسام کا رکھے وہ عہدہ دار راجہ کے نوکرون کا کام دیکھے۔

۸۲- جو براہمن گروکل مین ودیا کو پڑھکر اپنے باپ کے گھر آوین راجہ انکا پوجن کرے وے براہمن راجہ کے خزانہ بے زوال ہین۔

۸۳- جو دولت وسامان براہمن کو دیا جاتا ہے وہ لازوال ہے اسکو چور چورا نہین سکتا پس راجہ اپنی دولت سے ایسے براہمنون کی سیوا اور پوجا کرے۔

۸۴- براہمن کے مکھ مین جو ہون کیا گیا یعنی دیوتا اور پتردن اور رشیون کیلئے جو انکو بھوجن کرایا گیا خواہ پرمیشر کی خوشی کیواسطے بھوجن کرایا گیا وہ گرتا نہین نہ خراب جاوے نہ کچھ دوی اور ایسا ہون (یعنی برہم بھوج) اگنی ہوتر سے بڑا ہے۔

۸۵- سواے براہمن کے کشتری وغیرہ کو جسقدر دیوے اسقدر ملتا ہے مورکھہ براہمن کو دینے سے دو چند ملتا ہے وید کے ایک ساکھا پڑھے ہوئے کو دینے سے لاکھ گنا ملتا ہے تمام وید پڑھے ہوئے کو دینے سے بے نہایت پھل ملتا ہے۔

* براہمن اسکو کہتے ہین کہ جو اپنے ورن و آشرم کے دھرم مین قایم ہوکر پرمیشر کی اپاسنا کرتا ہو اور گیانی گیا بالی ہو

तत्स्यादायुधसम्पन्नं धनधान्येन वाहनैः॥ ब्राह्मणैः शिल्पिभि
र्यन्त्रैर्यवसेनोदकेन च॥७५॥ तस्य मध्ये सुपर्याप्तं कारयेद्गृहमा
त्मनः॥ गुप्तं सर्वर्तुकं शुभ्रं जलवृक्षसमन्वितम्॥७६॥ तदध्या-
स्योद्वहेद्भार्यां सवर्णां लक्षणान्विताम्॥ कुले महति सम्भू-
तां हृद्यां रूपगुणान्विताम्॥ ७७॥ पुरोहितं च कुर्वीत वृणुयादे-
व चर्त्विजः॥ तेऽस्य गृह्याणि कर्माणि कुर्युर्वैतानिकानि-
च॥७८॥ यजेत राजा क्रतुभिर्विविधैराप्तदक्षिणैः॥ धर्मार्थं चै
व विप्रेभ्यो दद्याद्भोगान्धनानि च॥७९॥ सांवत्सरिकमाप्तैश्च
राष्ट्रादाहारयेद्बलिम्॥ स्याच्चाम्नायपरो लोके वर्तेत पितृवन्नृ
षु॥ ८०॥

۷۵ - قلعہ کے اندر یہ سامان موجود رہے ہتھیار - دھن دھانیہ - سواری - براہمن - کاریگر
جنتر یعنی کل - گھاس - پانی

۷۶ - اس قلعہ کے اندر اپنا مکان ایسا بناوے کہ جسمین علیحدہ علیحدہ سب رتوں کے اگنی ہوتر کے گھر ہون اور کھائین بھی ہو اور سب فصلوں کے پھل پھول بھی موجود ہون مکان سفید رنگ
اور اسمین باؤلی کنواں درخت ہون -

۷۷ - اس مکان مین بیٹھکر ایسی ہم قوم عورت کے ساتھ شادی کرے کہ جو اچھے خاندان کی
ہو اور دل کو پیاری ہو اور خوبصورت و ہنرمند و نیک خصلت ہو -

۷۸ - پروہت اور رتوگ (یعنی یگیہ کرانیوالا) ان دونوں کو اختیار دے وہ دونوں راجہ کے اگنی ہوتر وغیرہ گھر کا کام کریں

۷۹ - انیک پکار کی یگیہ بہت دکشنا دے کر کرے اور دھرم کیواسطے براہمنوں کو بھوگ دینے
مکان و چارپائی و زیور و کپڑا وغیرہ اور دھن کو دیوے -

۸۰ - راجہ اپنی راج سے اپنا حصہ سالانہ لیوے اور وید کے احکام کی تعمیل کرے اور تمام رعایا کو
مثل اپنی اولاد کے پرورش کرے اور رعیت اسکو باپ کیطرح سمجھکر اسکے حکم کی تعمیل کرے

धनुर्दुर्गंमहीदुर्गमब्दुर्गंवार्क्षमेववा॥ नृदुर्गंगिरिदुर्गंवासमा-
श्रित्यवसेत्पुरम्॥७०॥ सर्वेणतुप्रयत्नेनगिरिदुर्गंसमाश्रयेत्
॥एषांहिबाहुगुण्येनगिरिदुर्गंविशिष्यते॥७१॥ त्रीण्याद्यान्या
श्रितास्त्वेषांमृगगर्ताश्रयाऽप्सराः॥ त्रीण्युत्तराणिक्रमशः
प्लवंगमनरामराः॥७२॥ यथादुर्गाश्रितानेतान्नोपहिंसन्ति
शत्रवः॥ तथाऽरयोनहिंसन्तिनृपंदुर्गसमाश्रितम्॥७३॥एकः
शतंयोधयतिप्राकारस्थोधनुर्धरः॥ शतंदशसहस्राणितस्मा
द्दुर्गंविधीयते॥७४॥

۷۰- جسکے چاروطرف پانی ہو جہان کی زمین ٹھنڈی ہو جسکے چاروطرف پانی ہو جسکے
چاروطرف درخت ہوں جسکے چاروطرف آدمی جنگجو ہوں جسکے چاروطرف پہاڑ ہوں
یہ چھہ مقامات مانند قلعہ کے ہین ایسے مقام پر راجہ قیام کرے جہان پر دشمن کی فوج
نہ جاسکے—

۷۱- جس ملک کے چاروطرف پہاڑ ہین اس ملک مین قیام کرے جبتک ایسا ملک ملے
تب تک دوسرے ملک مین قیام نکرے ان سبھون مین ایسا ملک سب سے اچھا ہے—

۷۲- پہلے تین قلعہ مین ہرن- چوہا جل کے جیو رہتے ہین پچھلے تین قلعہ مین بندر آدمی دیوتا
رہتے ہین—

۷۳- جسطرح ہرن وغیرہ اپنے قلعہ مین رہنے سے دشمنون سے تکلیف نہین پاتے
اسیطرح راجہ قلعہ مین رہنے سے دشمنون سے تکلیف نہین پاتا—

۷۴- قلعہ مین رہنے والا ایک کماندار نیچے رہنے والے سو آدمی سے لڑائی کرسکتا ہے
اور قلعہ مین رہنے والے ایک سو آدمی نیچے رہنے والے دس ہزار آدمی سے لڑائی کرسکتے
ہین اسلیے قلعہ بنانے کا اپدیش کرتے ہین—

अमात्ये दण्ड आयत्तो दण्डे वैनयिकी क्रिया ॥ नृपतौ कोशराष्ट्रे च दूते सन्धिविपर्ययौ ॥ ६५ ॥ दूत एव हि सन्धत्ते भिनत्त्येव च संहतान् ॥ दूतस्तत्कुरुते कर्म भिद्यन्ते येन वा न वा ॥ ६६ ॥ स विद्यादस्य कृत्येषु निगूढेङ्गितचेष्टितैः ॥ आकारमिङ्गितं चेष्टां भृत्येषु च चिकीर्षितम् ॥ ६७ ॥ बुद्ध्वा च सर्वं तत्त्वेन परराजचिकीर्षितम् ॥ तथा प्रयत्नमातिष्ठेद्यथात्मानं न पीडयेत् ॥ ६८ ॥ जांगलं सस्यसम्पन्नमार्यप्रायमनाविलम् ॥ रम्यमानतसामन्तं स्वाजीव्यं देशमावसेत् ॥ ६९ ॥

۶۵ - وزیر کے اختیار میں سزا ہے اور سزا کے اختیار میں انصاف ہے راجہ کے اختیار میں خزانہ اور راج ہے دوت کے اختیار میں صلح اور لڑائی ہے -

۶۶ - دوت ہی بگڑے ہوئے کو ملاتا ہے اور ملے ہوئے کو بگاڑتا ہے جس سے ملاپ اور بگاڑ ہوتا ہے وہ کام دوت ہی کرتا ہے -

۶۷ - سب اہلکاروں میں دوت ہی راجہ کی بات اور اشارہ اور آثار اور قیافہ سے راجہ کے کرنے کے لائق سب کام کو جانے -

۶۸ - اور دوسرے راجاؤں کے دل کی اصلی بات اپنی حکمت سے معلوم کرے اور ایسی تدبیر کرے جس سے اپنی آتما کو تکلیف نہووے -

۶۹ - جس ملک میں تھوڑا پانی اور گھاس ہو اور سیت ہوا اور دھوپ اور غلہ ہو اسکو جانگل دیش کہتے ہیں اسمیں اور جس ملک میں اچھے آدمی ہوں اور بیمار نہوں اور وہ ملک پھل پھول لتا وغیرہ سے سرسبز ہو اور وہاں کے سب سمت کے آدمی ملائم ہوں اور زراعت و تجارت وغیرہ دولت ملنے کی تدبیریں وہاں پر آسانی تمام ممکن ہوں ایسے ملک میں راجہ قیام کرے -

नित्यं तस्मिन्समाश्वस्तः सर्वकार्याणि निःक्षिपेत् ॥ तेन सार्द्धं-
विनिश्चित्य ततः कर्म्म समारभेत् ॥ ५९ ॥ अन्यानपि प्रकुर्वीत
शुचीन्प्राज्ञानवस्थितान् ॥ सम्यगर्थसमाहर्तॄनमात्यान्सुप-
रीक्षितान् ॥ ६० ॥ निर्वर्त्तेतास्य यावद्भिरितिकर्त्तव्यता नृभिः ॥
तावतोऽतन्द्रितान्दक्षान्प्रकुर्वीत विचक्षणान् ॥ ६१ ॥ तेषाम-
र्थे नियुञ्जीत शूरान्दक्षान्कुलोद्गतान् ॥ शुचीनाकरकर्मान्ते
भीरूनन्तर्निवेशने ॥ ६२ ॥ दूतं चैव प्रकुर्वीत सर्वशास्त्रविशार-
दम् ॥ इङ्गिताकारचेष्टज्ञं शुचिं दक्षं कुलोद्गतम् ॥ ६३ ॥ अनुर-
क्तः शुचिर्दक्षः स्मृतिमान्देशकालवित् ॥ वपुष्मान्वीतभीर्वा-
ग्मी दूतो राज्ञः प्रशस्यते ॥ ६४ ॥

۵۹ - اعتماد پاکر اُسی برہمن وزیر کے ساتھ یقین کرکے کام شروع کرے -
۶۰ - جو آدمی پاک ہیں اور سب باتوں کے جاننے والے اور اچھی راہ سے دولت حاصل کرنیوالے
ہیں اور عمدہ طریق سے جنکا امتحان ہوگیا ایسے اور بھی وزیر مقرر کرے -
۶۱ - جتنے آدمیوں سے مطلب حاصل ہو سکے اتنے آدمیوں کو نوکر رکھے مگر وہ آدمی چالاک
و مستعد و ہوشیار و کام کرنے میں صاحب ہمت ہوں -
۶۲ - اُن وزیروں میں جو ہوشیار و عمدہ خاندانی و پاک و نیکخواہش و صابر ہوں اُنکو وہ کام
سپرد کرے جسمیں دولت کی پیدائش ہو اور جو آدمی ڈرنیوالے ہیں اُنکو قلعہ کے اندر رکھے
۶۳ - جو آدمی شاستر کا جاننے والا اور اشاروں اور قیافوں کا سمجھنے والا اور پاک اور
ہوشیار اور عمدہ خاندان ہو اُسکو دوت (یعنی سفیر و وکیل) مقرر کرے -
۶۴ - جو دوت اپنے مالک کو خوش رکھنے والا و پاک و ہوشیار و سب باتوں کو یاد رکھنے
والا و ملک و وقت کا جاننے والا اور اچھی صورت و شکل والا اور اچھی تقریر کرنیوالا و بیخوف ہو
وہ دوت راجہ کو اچھا ہوتا ہے -

व्यसनस्य च मृत्योश्च व्यसनं कष्टमुच्यते ॥ व्यसन्यधोऽधो व्रज-
ति स्वर्यात्यव्यसनी मृतः ॥ ५३ ॥ मौलाञ्छास्त्रविदः शूराँल्लब्ध
लक्षान्कुलोद्गतान् ॥ सचिवान्सप्त चाष्टौ वा प्रकुर्वीत परीक्षिता
न् ॥ ५४ ॥ अपि यत्सुकरं कर्म तदप्येकेन दुष्करम् ॥ विशेषतो
ऽसहायेन किन्तु राज्यं महोदयम् ॥ ५५ ॥ तैः सार्द्धं चिन्तयेन्नि-
त्यं सामान्यं सन्धिविग्रहम् ॥ स्थानं समुदयं गुप्तिं लब्धप्रशम-
नानि च ॥ ५६ ॥ तेषां स्वं स्वमभिप्रायमुपलभ्य पृथक्पृथक् ॥
समस्तानां च कार्य्येषु विदध्याद्धितमात्मनः ॥ ५७ ॥ सर्व्वेषां तु
विशिष्टेन ब्राह्मणेन विपश्चिता ॥ मन्त्रयेत्परमं मन्त्रं राजा षाड्गु-
ण्यसंयुतम् ॥ ५८ ॥

۵۳ ان اٹھارہ کا نام بیسن ہے بیسن اور موت مین بیسن نہ بون ہے کیونکہ بیسن والا نرک مین جاتا ہے اور جسنے بیسن کو ترک کیا وہ مرنے کے بعد سورگ مین جاتا ہے اسکو بیسن سے موت اچھی ہے

۵۴ - جو لوگ شاستر کے جاننے والے - و شجاع و علم انداز ہون اور اچھے خاندان مین پیدا ہوتے مین انکا امتحان لیکر راجہ انکو اپنا وزیر بناوے اور وہ وزیر تعداد مین سات یا آٹھ ہون

۵۵ - جو کام سہل ہے وہ بھی اکیلے نہین ہو سکتا اور راج کاج بڑا بھاری ہے وہ کسطرح اکیلے ہو سکے -

۵۶ ان وزیرون کیساتھ امور مفصلہ ذیل پر ہر روز غور کرے یعنی صلح و جنگ و خزانہ و شہر و راج و رتھ خانہ وغیرہ و فوج کی پرورش و غلہ و سونا وغیرہ کی پیدائش کا مقام و اپنی و راج کی حفاظت اور ملے ہوئے دھن کو اچھے لوگون کو دان دینا -

۵۷ - وزیر لوگ جو صلاح دین اسکو علیحدہ علیحدہ یا ایک ہی دفعہ سمجھکر حکم مناسب دیوے جسمین اپنا بھلا ہو -

۵۸ - سب وزیرون مین جو اچھا ہو اسکے ساتھ چھہ گن والے پرم منتر (یعنی صلاح) کو بچارے چھہ گن آگے کہینگے

* جسکا پرلتا نہ پر خطا کرے -

पैशुन्यंसाहसंद्रोहईर्ष्यासूयार्थदूषणम्।।वाग्दण्डजंचपारु-
ष्यंक्रोधजोऽपिगणोऽष्टकः।।४८।।द्वयोरप्येतयोर्मूलंयंसर्वे
कवयोविदुः।। तंयत्नेनजयेल्लोभंतज्जावेतावुभौगणौ ४९
पानमक्षाःस्त्रियश्चैवमृगयाचयथाक्रमम्।।एतत्कष्टतमंवि-
द्याच्चतुष्कंकामजेगुणे।।५०।।दण्डस्यपातनंचैववाक्पारु-
ष्यार्थदूषणे।। क्रोधजेऽपिगणेविद्यात्कष्टमेतत्त्रिकंसदा
।।५१।।सप्तकस्यास्यवर्गस्यसर्वत्रैवानुषंगिणः।।पूर्वंपूर्वंगु
रुतरंविद्याद्व्यसनमात्मवान्।।५२।।

۴۸- جو چیزین کرودھ سے پیدا ہوتی ہین وہ یہ ہین - بدون جانے عیب کو کہنا اپنے بل سے کام کرنا - دغا سے کیسیکو مارڈالنا - دوسری کی عظمت کو نہ سہنا - کیسیکے ہنر مین عیب لگانا - ارتھ کو چرانا - خواہ جو چیز دینے کے قابل ہے اوسکو نہ دینا - سخت زبانی سے گفتگو کرنا - ڈنڈے سے تاڑنا کرنا -

۴۹- اوپر جو دو طرحکی باتین واجب الترک کہہ آئے ہین اونکی جڑ لالچ ہے یعنے لالچ کرنے سے وہ پیدا ہوتی ہین اسواسطے لالچ کو حکمت عملی سے چھوڑنا چاہیے اسکو قابو مین کرنے سے سب قابو مین ہوجاتی ہین اسبات کو عقلمندون نے کہا ہے -

۵۰- کام سے پیدا ہوئی چیزون مین شراب پینا - پانسا کھیلنا - عورت کی اطاعت - شکار کھیلنا - یہ چارو ایک سے ایک زیادہ زبون ہین -

۵۱- کرودھ سے پیدا ہوئی چیزون مین ڈنڈے مارنا - گالی دینا - دینے کے لائق چیز کو نہ دینا یہ تین ہمیشہ سخت زبون ہین -

۵۲- یہ ساتوانک جگہ رہنے والے ہین انمین درجہ بدرجہ ایک سے ایک زیادہ زبون ہین -

त्रैविद्येभ्यस्त्रयीं विद्यां दण्डनीतिं च शाश्वतीम्॥ आन्वीक्षि-
कीं चात्मविद्यां वार्त्तारम्भांश्च लोकतः॥ ४३॥ इन्द्रियाणां ज-
ये योगं समातिष्ठेद्दिवानिशम्॥ जितेन्द्रियो हि शक्नोति वशे-
स्थापयितुं प्रजाः॥ ४४॥ दश कामसमुत्थानि तथाष्टौ क्रोधजा-
नि च॥ व्यसनानि दुरन्तानि प्रयत्नेन विवर्जयेत्॥ ४५॥ कामजेषु
प्रसक्तो हि व्यसनेषु महीपतिः॥ वियुज्यतेऽर्थधर्माभ्यां क्रोधजे-
ष्वात्मनैव तु॥ ४६॥ मृगयाक्षो दिवास्वप्नः परिवादः स्त्रियो मदः॥
तौर्यत्रिकं वृथाट्या च कामजो दशको गणः॥ ४७॥

۴۳ - تین وید کے جاننے والون سے تینون وید کو اور ڈنڈا اور نیت جاننے والون سے نیت شاستر کو اور برہم ودیا جاننے والون سے برہم ودیا کو پڑھے اور حصول دولت کی تدبیر جاننے والون سے کھیتی اور تجارت اور حفاظت چارپایہ وغیرہ کو سیکھے۔

۴۴ - رات دن اندریون کو قابو مین کرنے کی کوشش کرے جو راجہ جتیندری یعنی اپنے نفس پر غالب ہے وہ تمام رعایا کو اپنے اختیار مین رکھ سکتا ہے

۴۵ - دس چیز کام سے پیدا ہوتی ہین اور آٹھ چیز کرودھ سے پیدا ہوتی ہین اونکا ترک واجب سمجھے۔

۴۶ - کام سے پیدا ہوئی چیزون مین مصروف ہونے سے راجہ کے دھرم اور ارتھ کا ناش ہو جاتا ہے اور کرودھ سے پیدا ہوئی چیزون مین مصروف ہونے سے راجہ آپ نشٹ جاتا ہے۔

۴۷ - جو چیزین کام سے پیدا ہوتی ہین وہ یہ ہین۔ شکار کھیلنا۔ پانسا کھیلنا۔ دن مین سونا۔ دوسرے کا عیب ظاہر کرنا۔ عورت کی خدمت کرنا۔ شراب پیکر مست ہو جانا۔ ناچنا۔ گانا بجانا۔ بے فائدہ گھومنا

ब्राह्मणान्पर्युपासीत प्रातरुत्थाय पार्थिवः ॥ त्रैविद्यवृद्धा-
न्विदुषस्तिष्ठेत्तेषांच शासने ॥ ३७ ॥ वृद्धांश्च नित्यंसेवेत विप्रा-
न्वेदविदः शुचीन् ॥ वृद्धसेवी हि सततं रक्षोभिरपि पूज्यते ॥ ३८ ॥
तेभ्योऽधिगच्छेद्विनयं विनीतात्मापि नित्यशः ॥ विनीतात्मा
हि नृपतिर्न विनश्यति कर्हिचित् ॥ ३९ ॥ बहवोऽविनयान्नष्टा
राजानः सपरिच्छदाः ॥ वनस्था अपि राज्यानि विनयात्प्रति
पेदिरे ॥ ४० ॥ वेनो विनष्टोऽविनयान्नहुषश्चैव पार्थिवः ॥ सु-
दासो यवनश्चैव सुमुखो निमिरेव च ॥ ४१ ॥ पृथुस्तु विनयाद्रा-
ज्यं प्राप्तवान्मनुरेव च ॥ कुबेरश्च धनैश्वर्यं ब्राह्मण्यं चैव गा-
धिजः ॥ ४२ ॥

۳۷ - راجہ وقت صبح اٹھکر رگ یجر سام ویدون کے ارتھ جاننے والے براہمنون کا درشن اور
اور پوجن کرے - اور انکا تابع حکم رہے -

۳۸ - کپوترا اور بڈھے وید پڑھنے والے براہمنون کی ہر روز خدمت کرے ایسا راجہ راکشسون
سے بھی پوجا پاتا ہے -

۳۹ - پیدایشی عقل اور وید شاستر کے پڑھنے سے جو عقل پیدا ہوا ان دونون کی وجہ سے
اگر مزاج ملائم ہو تاہم بمرادزیادتی عاجزی کے براہمنون سے عاجزی کیا کرے تاکہ کبھی نشٹ نہو

۴۰ - بہت راجہ عاجزی نکرنے سے مع اپنی راج و دولت کے بگڑ گئے اور جنگل مین رہنے
والے راجاؤن نے عاجزی کرنے سے راج کو پایا ہے -

۴۱ - بین نہش جمن کا بیٹا شدا س سکھ نم یہ سب راجا لوگ عاجزی نکرنے سے مٹ گئے -

۴۲ - عاجزی کرنے سے پرتھو منُو نے راج پایا اور کبیر بھگوان کے بھنڈارے کے
خزانچی ہوئے اور بسوامتر کشتری سے براہمن ہو گئے -

शुचिनासत्यसन्धेनयथाशास्त्रानुसारिणा।। प्रणेतुंशक्यतेदंडः सुसहायेनधीमता।।३१।। स्वराष्ट्रेन्यायवृत्तःस्याद्भृशदंडश्चश-त्रुषु।। सुहृत्स्वजिह्मः स्निग्धेषुब्राह्मणेषुक्षमान्वितः।।३२।। ए-वंवृत्तस्यनृपतेः शिलोञ्छेनापिजीवतः।। विस्तीर्यतेयशोलोके तैलविन्दुरिवाम्भसि।।३३।। अतस्तुविपरीतस्यनृपतेरजितात्म-नः।। संक्षिप्यतेयशोलोकेघृतविन्दुरिवाम्भसि।। ३४।। स्वेस्वेध-र्म्मेनिविष्टानांसर्व्वेषामनुपूर्व्वशः।। वर्णानामाश्रमाणांचरा-जासृष्टोऽभिरक्षिता।। ३५।। तेनयद्यत्सभृत्येनकर्त्तव्यंरक्षताप्र-जाः।। तत्तद्वोऽहंप्रवक्ष्यामियथावदनुपूर्व्वशः।।३६।।

۳۱ - جو راجہ پاک و سچ بولنے والا و شاستر کی ریت پر چلنے والا و پناہ رکھنے والا و دانشمند ہے وہ اُس سزا کے دیسکتا ہے -

۳۲ - اپنی راج مین انصاف کے موافق چلے اور دشمنون کو سزاے سخت دیوے اور وفادار دوستون کے ساتھ مہربانی کرتا رہے اور کم قصور والے براہمنون کی عفو تقصیر کرے

۳۳ - اس ریت سے راجہ رکہہ شل اونچھ سے اوقات گذاری کرے تو اوسکا یش لوک مین پھیل جاے جیسے پانی مین تیل کا بوند پھیل جاتا ہے -

۳۴ - جو راجہ اسکے برخلاف ہو اور جسنے اپنے نفس کو مغلوب نہین کیا اُسکا یش لوک مین نہین پھیلتا ہے جیسے گھی کا بوند پانی مین نہین پھیلتا ہے -

۳۵ - جو ورن اور آشرم اپنے اپنے دھرم پر ثابت قدم ہین اُنکی حفاظت کے لئے راجہ پیدا کیا گیا ہے -

۳۶ - بھرگ جی مہاراج کہتے ہین کہ اے رشی لوگو جو راجہ مع اپنے اہلکارون کے رعایا کی حفاظت مین مشغول رہتے ہین اُنکے کرنیکے لایق کامونکو سلسلہ سے ہم آپ لوگون سے کہینگے

यत्रश्यामोलोहिताक्षोदण्डश्चरतिपापहा॥ प्रजास्तत्रनमुह्यन्तिनेताचेत्साधुपश्यति॥२५॥तस्याहुःसम्प्रणेतारंराजानांसत्यवादिनम्॥ समीक्ष्यकारिणंप्राज्ञंधर्मकामार्थकोविदम्॥२६॥ तंराजाप्रणयन्सम्यक्त्रिवर्गेणाभिवर्द्धते॥ कामात्माविषमःक्षुद्रोदण्डेनैवनिहन्यते॥२७॥दण्डोहिसुमहत्तेजोदुर्धरश्चाकृतात्मभिः॥ धर्माद्विचलितंहन्तिनृपमेवसबान्धवम्॥२८॥ततोदुर्गंचराष्ट्रंचलोकंचसचराचरम्॥ अन्तरिक्षगतांश्चैवमुनीन्देवांश्चपीडयेत्॥२९॥ सोऽसहायेनमूढेनलुब्धेनाकृतबुद्धिना॥ नशक्योन्यायतोनेतुंसक्तेनविषयेषुच॥३०॥

۲۵- جہاں سیاہ رنگ سرخ آنکھہ والا ناس کرنیوالا ڈنڈ گھومتا ہے وہاں پرجا کو موہ نہیں ہوتا لیکن اس حالت میں کہ جب ڈنڈ دینے والا آدمی اچھی طرح سے ڈنڈ کو دیوے-

۲۶- جو راجہ سچ بولنے والا و غور کرنے والا اور دھرم ارتھہ کام تینوں میں ہوشیار اچھی طرح سے جاننے والا ہو وہی اس ڈنڈ کا دینے والا ہے-

۲۷- اُس سزا کو دینے سے راجہ دھرم ارتھہ و کام سے بڑھتا ہے جتنے آدمی کامی کرودھی پیچ ہیں وے سب سزا ہی سے مارے جاتے ہیں-

۲۸- سزا نہایت پُر جلال ہے جو راجہ شاستر کو نہیں جانتا وہ سزا دہی کو اختیار نہیں کر سکتا وہی سزا ادھرمی راجہ اور اوسکے رشتہ داروں کو نیست و نابود کر دیتی ہے-

۲۹- وہی سزا قلعہ و آج و ساکن و متحرک عالم و انترکش یعنے عالم بالا میں جو منی و دیوتا لوگ ہیں اُنکو تکلیف دیتی ہے

۳۰- جو راجہ سپاہ نہیں رکھتا اور جاہل اور لالچی اور دنیاوی عیش میں بھولا ہوا ہے وہ انصاف کے موافق سزا نہیں دیسکتا-

समीक्ष्यसधृतःसम्यक्सर्वारंजयतिप्रजाः॥ असमीक्ष्यप्रणी
तस्तुविनाशयतिसर्वतः॥ १९॥ यदिनप्रणयेद्राजादण्डं-
दण्ड्येष्वतन्द्रितः॥ शूलेमत्स्यानिवापक्ष्यन्दुर्बलान्बलवत्तराः
॥२०॥ अद्यात्काकःपुरोडाशंश्वाचलिह्याद्धविस्तथा॥स्वा
म्यंचनस्यात्कस्मिंश्चित्प्रवर्त्तेताधरोत्तरम्॥ २१॥सर्वोदण्डजि-
तोलोकोदुर्लभोहिशुचिर्नरः॥दण्डस्यहिभयात्सर्वंजगद्भोगा-
यकल्पते॥२२॥देवदानवगन्धर्वारक्षांसिपतगोरगाः॥तेपि
भोगायकल्पन्तेदण्डेनैवनिपीडिताः॥२३॥दुष्येयुःसर्ववर्णा-
श्चभिद्येरन्सर्वसेतवः॥सर्वलोकप्रकोपश्चभवेद्दण्डस्यविभ्र-
मात्॥ २४॥

۱۹- جب غور کرکے اچھی طرح سے سزا دیجاتی ہے تب تمام رعایا کو آرام ملتا ہے اور جب وہی
سزا بدون غور کئے بے محابا دیجاتی ہے تب تمام رعایا کو سب طرف سے مٹا دیتی ہے۔

۲۰- اگر راجہ سستی کرکے اشخاص واجب التعزیر کو سزا نہ دیوے تو زبردست آدمیون کو
زبردست آدمی جیسا مشکل کردیوین۔

۲۱- اگر سزا نہو تو دیوتاؤن کا حصہ کوکوا کھا ڈالے اور کوئی مالک نرہے سب الٹ پلٹ ہو جاے

۲۲- جتنے جاندار ہین سب سزا کے لائق ہین پاک آدمی ناتوان ہین سزا کے خوف سے سب
جاندار کام کرنے کی طاقت رکھتے ہین۔

۲۳- دیو دانو راکشش پکشی سانپ یہ سب سزا کے وسیلے سے کام کرنے کی طاقت
رکھتے ہین۔

۲۴- سزا کے لائق آدمیون کو سزا نہ دینے سے اور سزا نہ دینے کے لائق آدمیون کو سزا
دینے سے تمام ورن دشٹ ہو جاینگے اور مرجادا ٹوٹ جایگی تمام عالم درہم برہم
ہو کر بگڑ جائیگا۔

तस्माद्धर्म्मयमिष्टेषु सव्यवस्येन्नराधिपः ॥ अनिष्टं चाप्यनिष्टेषु तं धर्म्मं न विचालयेत् ॥ १३ ॥ तस्यार्थे सर्व्वभूतानां गोप्तारं धर्म्ममात्मजम् ॥ ब्रह्मतेजोमयं दण्डमसृजत्पूर्व्वमीश्वरः १४ ॥ तस्य सर्व्वाणि भूतानि स्थावराणि चराणि च ॥ भयाद्भोगाय कल्पन्ते स्वधर्म्मान्न चलन्ति च ॥ १५ ॥ तं देशकालौ शक्तिं च विद्यां चावेक्ष्य तत्वतः ॥ यथार्हतः संप्रणयेन्नरेष्वन्यायवर्त्तिषु ॥ १६ ॥ स राजा पुरुषो दण्डः स नेता शासिता च सः ॥ चतुर्णामाश्रमाणां च धर्मस्य प्रतिभूः स्मृतः ॥ १७ ॥ दण्डः शास्ति प्रजाः सर्वा दण्ड एवाभिरक्षति ॥ दण्डः सुप्तेषु जागर्त्ति दण्डं धर्म्मं विदुर्बुधः ॥ १८ ॥

۱۳۔ اس سبب سے دھشت انشٹ مین وید کے موافق جس دھرم کو راجہ قایم کرے اس سے انحراف نکرنا چاہیے۔

۱۴۔ ایشور نے اس راجہ کے واسطے سب جانداروں کے حفاظت کے لئے اپنے بیٹے برھم تیج روپ ڈنڈ کو پہلے ہی پیدا کیا۔

۱۵۔ اس ڈنڈ کے خوف سے جانداران ساکن و متحرک بھوگ کرنے کے لئے سمرتھ ہوتے ہین اور اپنے دھرم سے منحرف نہین ہو سکتے۔

۱۶۔ ملک و وقت و علم و طاقت کو دیکھکر مجرمون کو درجہ بدرجہ سزا سے مناسب دیوے۔

۱۷۔ وہی ڈنڈ (یعنی سزا) جسکا اوپر بیان کیا گیا ہے راجہ ہے اور وہی مرد ہے اور سب بمنزلہ عورت ہین کامونکا انجام دینے والا چار و آشرمونکے دھرم کا حکم دینے والا اور ضامن وہی ہے۔

۱۸۔ سب رعایا کی حفاظت کرنیوالا اور حکم دینے والا اور سوتے ہوئے لوگون کا جگانیوالا وہی ڈنڈ ہے اُسی ڈنڈ کو پنڈت لوگ دھرم کہتے ہین۔

सोऽग्निर्भवतिवायुश्चसोऽर्कःसोमःसधर्म्मराट्॥ सकुबेरः
सवरुणःसमहेन्द्रःप्रभावतः॥७॥बालोऽपिनावमन्तव्यो
मनुष्यइतिभूमिपः॥ महतीदेवताह्येषानररूपेणतिष्ठति॥
८॥ एकमेवदहत्यग्निर्नरन्दुरुपसर्पिणम्॥ कुलन्दहति
राजाग्निःसपशुद्रव्यसंचयम्॥९॥कार्य्यंसोऽवेक्ष्यशक्तिं-
चदेशकालौचतत्वतः॥ कुरुतेधर्म्मसिद्ध्यर्थंविश्वरूपंपुनः
पुनः॥१०॥यस्यप्रसादेपद्मास्त्रीविजयश्चपराक्रमे॥मृत्यु-
श्चवसतिक्रोधेसर्व्वतेजोमयोहिसः॥११॥तंयस्तुद्वेष्टिसंमो-
हात्सविनश्यत्यसंशयम्॥ तस्यह्याशुविनाशायराजाप्रकु-
रुतेमनः॥१२॥

۷- وہی راجہ اپنے پربھاؤ کے موافق۔ اگن ہوا سورج چندرمان دھرم راج اندر
کبیر برن ہے۔
۸- راجہ بالک بھی ہو تو بھی بعقل انسانی اسکی تحقیر نکرنا چاہیے کیونکہ راجہ بصورت انسان
بڑا دیوتا زمین پر قائم ہے۔
۹- اگن کے سامنے جو کوئی جاتا ہے صرف اسی کو اگن جلاتی ہے مگر راج روپی اگن
تمام خاندان کو مع اسباب و چارپایہ کے جلا دیتی ہے۔
۱۰- وہ راجہ اپنے کام و شکست و دیش و کال کو تتو پوروک دیکھکر دھرم سدھ کیلئے
انیک روپ بارم بار دھارن کرتا ہے۔
۱۱- جس راجہ کی خوشی میں لکشمی رہتی ہے اور پراکرم میں فتح اور غصہ میں موت وہ راجہ
تمام تیجون کا دھارن کرنیوالا ہے۔
۱۲- جو آدمی موہ سے ایسے راجہ کے ساتھ دشمنی کرتا ہے وہ ضرور ناش ہوجاتا ہے
ایسے آدمی کے ناش کے لئے راجہ بہت جلد دل لگاتا ہے۔

राजधर्मान्प्रवक्ष्यामियथावृत्तोभवेन्नृपः॥सम्भवश्चयथा तस्यसिद्धिश्चपरमायथा॥१॥ब्राह्मंप्राप्तेनसंस्कारंक्षत्रि-येणायथाविधि॥सर्व्वस्यास्ययथान्यायंकर्त्तव्यंपरिरक्ष-णम्॥२॥अराजकेहिलोकेऽस्मिन्सर्व्वतोविद्रुतेभयात्॥ रक्षार्थमस्यसर्व्वस्यराजानमसृजत्प्रभुः॥३॥इन्द्रानिलयमा-र्काणामग्नेश्चवरुणस्यच॥चन्द्रवित्तेशयोश्चैवमात्राभि-र्निर्म्मितोनृपः॥४॥यस्मादेषांसुरेन्द्राणांमात्राभ्योनिर्मि-तोनृपः॥तस्मादभिभवत्येषसर्वभूतानितेजसा॥५॥तपत्या-दित्यवच्चैषचक्षूंषिचमनांसिच॥नचैनंभुविशक्नोतिकश्चि-दप्यभिवीक्षितुम्॥६॥

۱- جس پرکار سے راجون کی پیدایش اور پرم ستہ ہوا اور آچرن ہے اس سب کو کہین گے-

۲- کشتری بدھ سے جینو لے کر اپنی راج کی پرجا کا پالن ازروے انصاف سے کرے-

۳- جو ملک سب طرف سے خوفناک ہے اور اوسمین راجہ نہین ہے اس ملک کی حفاظت کیواسطے سری برہماجی نے راجہ کو پیدا کیا-

۴- اندر- بایو- یم- راج- سورج- اگن- برن- چندرمان کبیر- ان آٹھون کے انس سے سری برہماجی نے راجہ کو پیدا کیا

۵- جو کہ دیوتون کے انش سے راجہ پیدا ہوا ہے اس سبب سے اپنے تیج سے سب جانداروں کو مغلوب کرتا ہے-

۶- دیکھنے والے کی آنکھون کو اور دل کو سورج کیطرح تپاتا ہے کوئی آدمی زمین پر راجون کے روبرو ہوکر انکو دیکھ نہین سکتا کیونکہ اونکا تیج سورج کے مانند ہے-

दशलक्षणकं धर्ममनुतिष्ठन्समाहितः।। वेदान्तं विधिवच्छ्रु-
त्वासंन्यसेदनृणोद्विजः।।९४।।संन्यस्यसर्वकर्माणिकर्मदो-
षानपानुदन्।। नियतोवेदमभ्यस्यपुत्रैश्वर्येसुखंवसेत्।।९५
।।एवंसंन्यस्यकर्माणिस्वकार्यपरमोऽस्पृहः।। संन्यासेना-
पहत्यैनः प्राप्नोतिपरमांगतिम्।।९६।।एषवोऽभिहितोध-
र्मोब्राह्मणस्यचतुर्विधः।। पुण्योऽक्षयफलःप्रेत्यराज्ञांध-
र्मंनिबोधत।।९७।।

## इतिमानवेधर्मशास्त्रेभृगुप्रोक्तायांसंहितायां षष्ठोऽध्यायः ६

۹۴ - بے فکر ہو کر اس دھرم کو کرتا ہوا بدھ پورک ویدانت شاستر کو سنکر تینوں رِن یعنے قرض کو ادا کر کے سنیاس دھارن کرے -
۹۵ - سب کرموں کو چھوڑ کر اور کرم دوش کا ناش کر کے نیم سے وید کا ابھیاس کر کے پتر کے ایشورج میں سکھ سے رہے -
۹۶ - اسطرح سب کرموں کو چھوڑ کر آتم گیان کو مقدم کر سورگ وغیرہ کی خواہش چھوڑ کر سنیاس کے وسیلہ سے پاپوں کو دور کر کے پرم گت کو پاتا ہے -
۹۷ - بھرگ جی کہتے ہیں کہ اے رشی لوگو آپ سے براہمنوں کا چار پرکار کا دھرم کہا وہ دھرم پاک ہے اور پرلوک میں اسکا پھل بے زوال ہے اسکے بعد راجن کا دھرم کہتے ہیں -

## منُ جی کا دھرم شاستر بھرگ جی کی سنگھتا کا چھٹھوان ادھیاے

## سماپت ہوا -

सर्वेषामेवचैतेषांवेदस्मृतिविधानतः॥ गृहस्थउच्यतेश्रेष्ठःस-
त्रीनेतान्बिभर्तिहि॥८९॥यथानदीनदाःसर्वेसागरेयांतिसं-
स्थितिम्॥तथैवाश्रमिराःसर्वेगृहस्थेयांतिसंस्थितिम्॥९०
॥चतुर्भिरपिचैवैतैर्नित्यमाश्रमिभिर्द्विजैः॥दशलक्षणकोध-
र्मःसेवितव्यःप्रयत्नतः॥९१॥धृतिःक्षमादमोऽस्तेयंशौचमि-
न्द्रियनिग्रहः॥धीर्विद्यासत्यमक्रोधोदशकंधर्मलक्षणम्॥
९२॥दशलक्षणानिधर्मस्यये विप्राःसमधीयते॥ अधीत्य-
चानुवर्त्तन्तेतेयान्तिपरमांगतिम्॥९३॥

٨٩ - ویداور اسمرت کے بدھان سے چاروں آشرموں سے گرہستھ آشرم بڑا ہے کیونکہ تینوں آشرم مین رہنے والے آدمیون کو کھانے اور کپڑے سے گرہستھ ہی پالن کرتا ہے۔

٩٠ - جسطرح ندی اور نالے سمندر مین جاکر قائم ہوتے ہین اسیطرح سب آشرم والے گرہستھ ہی مین قیام پاتے ہین۔

٩١ - چاروں آشرم والے ہمیشہ دس لکشن والے دھرم کو تدبیر سے اختیار کرین

٩٢ - دھرم کے دس لکشن یہ ہین۔ سنتوش (یعنے قناعت) کشما (یعنے کسی سے نقصان پاکر اسکا نقصان نکرنا) دم (یعنے بکار کرنیوالے بسئے پاکر من مین بکار نہونا) چوری کا تیاگ پوترتا (یعنے طہارت) بشیون سے اندریون کو روکنا۔ شاستر وغیرہ کا تتو گیان آتم گیان (یعنی خودشناسی) ستیہ۔ غصہ کرنے والی بات مین بھی غصہ نکرنا

٩٣ - جو آدمی ان دھرمون کو جان کر اختیار کرتا ہے وہ پرم گت کو پاتا ہے۔

अधियज्ञंब्रह्मजपेदाधिदैविकमेवच॥ आध्यात्मिकंचसततं
वेदान्ताभिहितंचयत्॥ ८३॥ इदंशरणमज्ञानामिदमेववि-
जानताम्॥ इदमन्विच्छतांस्वर्गमिदमानन्त्यमिच्छताम्॥
८४॥ अनेनक्रमयोगेनपरिव्रजतियोद्विजः॥ सविधूयेहपा-
प्मानंपरंब्रह्माधिगच्छति॥ ८५॥ एषधर्मोऽनुशिष्टोवोय-
तीनांनियतात्मनाम्॥ वेदसंन्यासिकानान्तुकर्मयोगंनिबो-
धत॥ ८६॥ ब्रह्मचारीगृहस्थश्चवानप्रस्थोयतिस्तथा॥ एते
गृहस्थप्रभवाश्चत्वारःपृथगाश्रमाः॥ ८७॥ सर्वेऽपिक्रमशा-
स्त्वेतेयथाशास्त्रंनिषेविताः॥ यथोक्तकारिणंविप्रंनयन्ति
परमांगतिम्॥ ८८॥

۸۳ - یگیہ اور دیوتا اور جیو ان سبھون کے ادھکار کرکے جو برہم کا سروپ وید اور ویدانت مین کہا ہے ان سبھون کا برت یاد کرنے والا جو وید ہے اسکا جپ کرے۔

۸۴ - گیانی اور اگیانی اور موکش و سورگ کی اچھا کرنیوالون کو تدبیر بتانیوالا ایک وید ہی ہے

۸۵ - جو براہمن کشتری ویشیہ اس طریق سے سنیاسی ہوتا ہے وہ اس لوک مین پاپ کو چھوڑکر پرلوک مین پربرہم کو پاتا ہے۔

۸۶ - بھرگ جی کہتے ہین کہ اے رشیو چار طرح کے جو یتی ہین کٹیچر بہودک ہنس پرم ہنس ان سبھون کا سادھارن دھرم کہا اب تینون مین جو بیس کٹیچر ہین انکا اسادھارن دھرم کہتی ہین

۸۷ - برہم چاری گرہستھ بانپرستھ یتی یعنی سنیاسی یہ چارو آشرم علیحدہ علیحدہ گرہستھ ہی سے پیدا ہین۔

۸۸ - جو براہمن شاستر کی بدھ سے ان چارو آشرم کا سیون کرتا ہے وہ پرم گت کو پاتا ہے۔

जराशोकसमाविष्टंरोगायतनमातुरम्॥रजस्वलमनित्यंचभूतावासमिमंत्यजेत्॥७७॥नदीकूलंयथावृक्षोवृक्षंवाशकुनिर्यथा॥तथात्यजन्निमन्देहंकृच्छ्राद्ग्राहाद्विमुच्यते॥७८॥प्रियेषुस्वेषुसुकृतमप्रियेषुचदुष्कृतम्॥विसृज्यध्यानयोगेनब्रह्माभ्येतिसनातनम्॥७९॥यथाभावेनभवतिसर्वभावेषुनिःस्पृहः॥तदासुखमवाप्नोतिप्रेत्यचेहचशाश्वतम्॥८०॥अनेनविधिनासर्वांस्त्यक्त्वासंगान्शनैःशनैः॥सर्वद्वन्द्वविनिर्मुक्तोब्रह्मण्येवावतिष्ठते॥८१॥ध्यानिकंसर्वमेवैतद्यदेतदभिशब्दितम्॥नह्यनध्यात्मवित्कश्चित्क्रियाफलमुपाश्नुते॥८२॥

۷۷۔ ضعیفی اور رنج کی وجہ سے بیماری کا گھر دکھ سکھ پیاس سردی گرمی سے بے چین رجوگن کے ساتھ ناش ہونے والا پنچ عناصر کا گھر ایسے بدن میں جیو آتما رہتا ہے سو ایسے بدن کو ترک کرے یعنے جس کرم کرنے سے ایسا شریر ملے وہ کرم نہ کرے۔

۷۸۔ جسطرح ندی کے کنارے کو درخت چھوڑ دیتا ہے اور درخت کے پرند درخت کو اسیطرح شریر کو تیاگ کرتا ہوا برہم کی اپاسنا کرنیوالا کشٹ روپی گراہ سے چھوٹ جاتا ہے۔

۷۹۔ برہم کو جاننے والا مہاتما ہت کارج میں سُکرت کو تیاگ کرکے دھیان یوگ کے وسیلہ برہم میں لین ہو جاتا ہے۔

۸۰۔ جب پرمارتھ کی وجہ سے بستیوں میں دوش جانکر سب چیزوں سے بیخواہش ہو جاتا ہے تب اِس لوک میں اور پرلوک میں سُکھ پاتا ہے۔

۸۱۔ اِسطرح آہستہ آہستہ سب کو تیاگ کرکے کام کرودھ وسردی وگرمی وغیرہ جو جفت چیزیں ہیں اُن سے علیحدہ ہوکر برہم میں لین ہوتا ہے۔

۸۲۔ پتر وغیرہ کی ممتا کا تیاگ اور مان واپمان کا سہنا یہ سب باتیں جیو آتما کو پرماتما کے دھیان کے وسیلے سے ملتی ہیں آتما کا نجاننے والا آدمی کریا پھل (یعنی موہ کا تیاگ اور جفت چیزوں کا سہنا) اور کسی نہیں پا سکتا

दह्यन्ते ध्मायमानानां धातूनां हि यथा मलाः॥ तथेन्द्रियाणां दह्यन्ते दोषाः प्राणस्य निग्रहात्॥७१॥ प्राणायामैर्दहेद्दोषान्धारणाभिश्च किल्बिषम्॥ प्रत्याहारेण संसर्गान्ध्यानेनानीश्वरान्गुणान्॥ उच्चावचेषु भूतेषु दुर्ज्ञेयामकृतात्मभिः॥ ध्यानयोगेन सम्पश्येद्गतिमस्यान्तरात्मनः॥७३॥ सम्यग्दर्शनसम्पन्नः कर्मभिर्न निबध्यते॥ दर्शनेन विहीनस्तु संसारं प्रतिपद्यते॥७४॥ अहिंसयेन्द्रियासङ्गैर्वैदिकैश्चैव कर्मभिः॥ तपसश्चरणैश्चोग्रैः साधयन्तीह तत्पदम्॥७५॥ अस्थिस्थूणं स्नायुयुतं मांसशोणितलेपनम्॥ चर्मावनद्धं दुर्गन्धि पूर्णं मूत्रपुरीषयोः॥७६॥

۱ ۷ - جسطرح سب دھات (مثل چاندی و سونا وغیرہ) آگ مین تپانے سے میل سے صاف ہو جاتی ہے اسی طرح پرانایام کرنے سے اندریون کا سب دوش بھسم ہو جاتا ہے۔

۲ ۷ - پرانایام کے وسیلے سے راگ و دیش وغیرہ دوشون کو جلا دینا چاہئے برہم مین دل لگانے سے پاپ کو دور کرنا اور اندریون کو روکنے سے بسنتے کو دور کرنا اور دھیان سے کرودھ لوبھ مند وغیرہ جو کہ ایشور سے نسبت نہین رکھتے چھوڑنا چاہیے۔

۳ ۷ - اونچ نیچ بھوتون مین اس انترآتما کی گت کو دھیان جوگ کرکے دیکھے جس گت کو شاستر کے موافق سنسکار سے جدا نشش کرن والے آدمی کشٹ سے بھی نہین دیکھ سکتے۔

۴ ۷ - تتو پورک برہم کو دیکھنے والا آدمی کرمون کے بندھن مین نہین آتا اور جو آدمی برہم درشن سے محروم رہتا ہے وہ سنسار کو پاتا ہے برہم کو نہین پاتا۔

۵ ۷ - جیون کو نہ مارنا اندریون کی صحبت مین نہ پڑنا وید کے موافق کرم کرنا بڑا تپ کرنا ان کے ذریعہ سے عقلمند آدمی برہم پد دی کو سادھن کرتا ہے۔

۶ ۷ - (اب شریر کا برنن کرتے ہین) ہاڑ کا کھمبھا یعنے ستون رگون سے کسا ہوا خون و گوشت سے لپا ہوا چمڑے سے بندھا ہوا بو دار غلیظ و پیشاب سے بھرا ہوا ہے۔

सूक्ष्मतां चान्ववेक्षेत योगेन परमात्मनः ॥ देहेषु च समुत्पत्ति-
मुत्तमेष्वधमेषु च ॥ ६५ ॥ दूषितोऽपि चरेद्धर्म्मं यत्र तत्राश्रमेर-
तः ॥ समः सर्व्वेषु भूतेषु न लिंगं धर्म्मकारणम् ॥ ६६ ॥ फलंक-
तकवृक्षस्य यद्यप्यम्बुप्रसादकम् ॥ न नामग्रहणादेव तस्य वा-
रि प्रसीदति ॥ ६७ ॥ संरक्षणार्थं जन्तूनां रात्रावहनि वा सदा ॥
शरीरस्यात्यये चैव समीक्ष्य वसुधां चरेत् ॥ ६८ ॥ अह्ना रात्र्या
च यान् जन्तून् हिनस्त्यज्ञानतो यतिः ॥ तेषां स्नात्वा विशुद्ध्यर्थं
प्राणायामान् षडाचरेत् ॥ ६९ ॥ प्राणायामा ब्राह्मणस्य त्रयो
ऽपि विधिवत्कृताः ॥ व्याहृतिप्रणवैर्युक्ता बिज्ञेयं परमं तपः
॥ ७० ॥

۶۵- یوگ کے وسیلے سے پرماتما کی گت کو اعمال نیک و بد کا نتیجہ پانے کیواسطے اُتم مدھیم ادھم یون مین جانداروں کی پیدایش کو بھی غور کرے۔

۶۶- کسی آشرم مین رہے اور اُس آشرم کے دھرم پر چلتا ہو لیکن برھم بدھی سے سب کو برابر دیکھے یہی دھرم ہے گیروا کپڑا وغیرہ پہننا کچھ دھرم مین داخل نہین ہے۔

۶۷- نرملی پھل اگرچہ پانی کو صاف کرتا ہے لیکن اُسکے نام لینے سے پانی صاف نہین ہوتا جب اُسکو گھسکر پانی مین ڈالینگے تب صاف ہوگا اسیطرح چھہ دھارن کرنا کچھ دھرم نہین ہے بلکہ اس دھرم پر چلنا دھرم کہلاتا ہے۔

۶۸- جاندارون کی حفاظت کیواسطے دن رات ہر وقت زمین کو دیکھکر چلے تاکہ کوئی جیو نہ مرے اور اوسکے بدن کو بھی تکلیف نہو۔

۶۹- جو سنیاسی بغیر جانے جاندارون کو مارتا ہے اس پاپ کے دور کرنے کے واسطے اشنان کرکے چھہ پرانایام کرنے سے سدھ ہوتا ہے۔

۷۰- بیاہرت اور اونکار کرکے جو ہو سے تین پرانایام بھی کرے تو اس براہمن کا پرم تپ ہے

अल्पान्नाभ्यवहारेण रहः स्थानासनेन च ॥ ह्रियमाणानि-
विषयैरिन्द्रियाणि निवर्तयेत् ॥ ५९ ॥ इन्द्रियाणां निरोधेन राग
द्वेषक्षयेण च ॥ अहिंसया च भूतानाममृतत्वाय कल्पते ॥ ६० ॥
अवेक्षेत गतीर्नृणां कर्मदोषसमुद्भवाः ॥ निरये चैव पतनं यात
नाश्च यमक्षये ॥ ६१ ॥ विप्रयोगं प्रियैश्चैव संयोगं च तथाप्रियैः ॥
जरया चाभिभवनं व्याधिभिश्चोपपीडनम् ॥ ६२ ॥ देहादुत्क्रमणं
चास्मात्पुनर्गर्भे च संभवम् ॥ योनिकोटिसहस्रेषु सृतीश्चास्या
न्तरात्मनः ॥ ६३ ॥ अधर्मप्रभवं चैव दुःखयोगं शरीरिणाम् ॥ ध-
र्मार्थप्रभवं चैव सुखसंयोगमक्षयम् ॥ ६४ ॥

۵۹ - تھوڑا بھوجن کرے اور ایکانت مین رہے اِس سے بِشیون کی قابو کی ہوئی اندریون
کو نِبرِت کرے یعنے نفس اَمّارہ کو ہوا و ہوس سے خالی کرے -

۶۰ - اندریون کو روکنا راگ اور دویش سے الگ رہنا کسی جاندار کو نہ مارنا اِن باتون سے
سنّیاسی موکش کے لائق ہوتا ہے -

۶۱ - کرمون کے دوش سے آدمیون کی حالت اور نرک مین پڑنا اور یم راج کے ملک مین
بڑا دُکھ پانا اِن سب باتون کو دیکھے یعنے بچار کرے -

۶۲ - پیاری چیزون کا چھوٹنا نامرغوب چیزون کا ملنا بحالت پیری بے قدری گناہ کو
عذاب و رنج اِن باتون پر بھی غور کرے -

۶۳ - بدن سے جان کا نکلنا پھر حمل مین قیام کرنا کروڑون قالب مین پیدا ہونا
اِن باتون پر بھی غور کرے -

۶۴ - دیہ دھاری آدمیون کے ادھرم سے دُکھ کا ہونا اور دھرم دارتھ سے
لازوال سُکھ کا ہونا بھی غور کرے -

अतैजसानि पात्राणि तस्य स्युर्निर्व्रणानि च ॥ तेषामद्भिः स्मृ-
तं शौचं चमसानामिवाध्वरे ॥ ५३ ॥ अलाबुं दारुपात्रं च मृन्मयं
वैदलं तथा ॥ एतानि यतिपात्राणि मनुः स्वायंभुवोऽब्रवीत् ॥ ५४
एककालं चरेद्भैक्षं न प्रसज्जेत विस्तरे ॥ भैक्षे प्रसक्तो हि यतिर्वि-
षयेष्वपि सज्जति ॥ ५५ ॥ विधूमे सन्नमुसले व्यंगारे भुक्तवज्जने
॥ वृत्ते शरावसंपाते भिक्षां नित्यं यतिश्चरेत् ॥ ५६ ॥ अलाभे न वि-
षादी स्याल्लाभे चैव न हर्षयेत् ॥ प्राणयात्रिकमात्रः स्यान्मात्रा-
संगाद्विनिर्गतः ॥ ५७ ॥ अभिपूजितलाभांस्तु जुगुप्सेतैव सर्व-
शः ॥ अभिपूजितलाभैश्च यतिर्मुक्तोऽपि बध्यते ॥ ५८ ॥

۵۳ — جو برتن کانسے وپیتل وغیرہ کے ہین انکو چھوڑ کر تونبا وغیرہ کو رکھے جنہین چھید ہو
انکو پانی و مٹی سے پاک کرے جیسے یگیہ مین چمس نام برتن کو پاک کرتے ہین —

۵۴ — تونبی اور کاٹھ او مٹی اور بانس کا برتن اپنے پاس رکھے صرف اتنی ہی برتن سنیاسی
کے ہین ایسا منجی نے کہا ہے —

۵۵ — صرف ایک وقت بھیکھ مانگے زیادہ بھیکھ لینے کی خواہش نکرے کیونکہ زیادہ بھیکھ
لینے سے سنیاسی لذت دنیا مین گرفتار ہو جاتا ہے —

۵۶ — جسوقت گرہستھ کے گھر مین دھوان وموسل کی آواز نہو اور آگ بھی روشن نہو اور سب
آدمی بھوجن کر چکے ہون اور جوٹھی پتیل وغیرہ گھر سے باہر ڈال دیگئی ہو اسوقت سنیاسی بھیکھ
کیواسطے ہمیشہ جاوے —

۵۷ — بھیکھ نملے تو رنجیدہ نہو اور ملے تو خوش نہو جسمین پران کی رکشا ہو وہی کرے اور ڈنڈا
وغیرہ سامگری مین اچھے برے کا خیال نکرے جیسا ملجاوے اسی سے کارروائی کرے —

۵۸ — جو چیز پوجا سے ملے اسکی نندا کرے یعنے اسکو نہ لیوے اور پوجا مین خوش ہونے سے
مکت روپ سنیاسی بندھن مین پھنس جاتا ہے —

क्रुध्यन्तं न प्रतिक्रुध्येदाक्रुष्टः कुशलं वदेत्॥ सप्तद्वारावकीर्णां
च न वाचमनृतां वदेत्॥४८॥ अध्यात्मरतिरासीनो निरपेक्षो
निरामिषः॥ आत्मनैव सहायेन सुखार्थी विचरेदिह॥४९॥
न चोत्पातनिमित्ताभ्यां न नक्षत्राङ्गविद्यया॥ नानुशासनवा
दाभ्यां भिक्षां लिप्सेत कर्हिचित्॥५०॥ न तापसैर्ब्राह्मणैर्वा व
योभिरपि वा श्वभिः॥ आकीर्णं भिक्षुकैर्वान्यैरगारमुपसंव्र-
जेत्॥५१॥ क्लृप्तकेशनखश्मश्रुः पात्री दण्डी कुसुम्भवान्॥
विचरेन्नियतो नित्यं सर्वभूतान्यपीडयन्॥५२॥

۴۸ - اپنے اوپر کوئی غصہ کرے تو آپ اُس پر غصہ نہ کرے اور اگر اپنی بُرائی کرے تو بھی اپنی اچھی باتوں سے اُسکو خوش کرے پانچ گیان اندری اور من اور بدھ ان سات سے جو چیز گرہن کی گئی اُنکی بانی کی پرورتی ہے پس ان سات وسیلوں سے جو مطلب حاصل کیا گیا اُس مطلب سے نسبت رکھنے والی بانی کو نہ بولے بلکہ جو بانی برہم سے نسبت رکھتی ہے اُسکو بولے یعنے سچ بولا کرے۔

۴۹ - آتما میں پریت کرتا ہے کسی چیز کی خواہش نہ کرے ماس کھانا چھوڑ دے صرف اپنی آتما ہی کو مددگار جانکر سکھ کیلئے اِس لوک میں رہے

۵۰ - زلزلہ زمین آنکھ کا پھڑکنا وغیرہ نکشتر اور ہاتھ کی ریکھا انہوں کا پھل کہکر نیت شاستر کا اپدیش کرکے کبھی بھیک لینے کی خواہش نہ کرے۔

۵۱ - سنیاسی برہمن وپرند و کتّے و بھکاری یہ سب جس گھر میں ہوں اُس گھر کو چھوڑ دے۔

۵۲ - بال و ناخن و مونچھ کو چھوٹا رکھے ڈنڈ و کمنڈل و پاتر کو پاس رکھے کسی جاندار کو رنج و تکلیف نہ دیوے یکسو ہو کر ہمیشہ رہے۔

अनग्निरनिकेतःस्याद्ग्राममन्नार्थमाश्रयेत्॥ उपेक्षकोऽशं-
कुसुकोमुनिर्भावसमाहितः॥४३॥कपालंवृक्षमूलानिकु-
चेलमसहायता॥ समताचैवसर्वस्मिन्नेतन्मुक्तस्यलक्षणा-
म्॥४४॥नाभिनन्देतमरणंनाभिनन्देतजीवितम्॥ कालमे-
वप्रतीक्षेतनिर्देशंभृतकोयथा॥४५॥ दृष्टिपूतंन्यसेत्पादंव-
स्त्रपूतंजलंपिबेत्॥ सत्यपूतांवदेद्वाचंमनःपूतंसमाचरेत्॥४६
॥ अतिवादांस्तितिक्षेतनावमन्येतकंचन॥ नचेमंदेहमाश्रि-
त्यवैरंकुर्वीतकेनचित्॥४७॥

۴۳ - اگن اور گھر سے علیحدہ ہو کر سب چیزوں کو ترک کرکے مستقیم العقل ہو کر برہم میں چت لگائے ہوئے اَن کے واسطے گانوں کا آسرا کرے -

۴۴ - مکت کا لکشن یہ ہے کہ بھیکھ کے واسطے مٹی کا برتن رکھے درخت کی جڑ میں سووے اور ایسے کپڑے رکھے کہ جو کسی کام کے لائق نہوں اور کسی سے مدد نہ چاہے اور سب جانداروں کو برابر سمجھے -

۴۵ - موت یا زندگی ان دونوں میں سے کسی کی خواہش نکرے صرف وقت ہی کا خیال رکھے جیسے نوکر اپنے مالک کے حکم کا خیال رکھتا ہے -

۴۶ - بال اور ہڈی سے علیحدہ رہنے کے لیئے دیکھکر زمین پر پانوں رکھے اور چھوٹے چھوٹے جانداروں کی حفاظت کے لیئے پانی چھان کر پیوے اور جو باتیں سچ کرکے پاک ہیں انکو بولے اور من کو سنکلپ سے خالی کرکے ہر وقت پوتر آچار رہے -

۴۷ - لوگوں کی بیہودہ باتوں کی برداشت کرے اور کسی کا اپمان (توہین) نکرے اور نہ کسی سے دشمنی کرے -

अनधीत्यद्विजोवेदाननुत्पाद्यतथासुतान्॥ अनिष्ट्वाचैवय
ज्ञैश्चमोक्षमिच्छन्व्रजत्यधः॥३७॥प्राजापत्यांनिरूप्येष्टिंसर्व
वेदसदक्षिणाम्॥ आत्मन्यग्नीन्समारोप्यब्राह्मणःप्रव्रजे
द्गृहात्॥३८॥योदत्त्वासर्वभूतेभ्यःप्रव्रजत्यभयंगृहात्॥ त-
स्यतेजोमयालोकाभवन्तिब्रह्मवादिनः॥३९॥यस्मादण्व
पिभूतानांद्विजान्नोत्पद्यतेभयम्॥ तस्यदेहाद्विमुक्तस्यभयं-
नास्तिकुतश्चन॥४०॥आगारादभिनिष्क्रान्तःपवित्रोपचि-
तोमुनिः॥समुपोढेषुकामेषुनिरपेक्षःपरिव्रजेत्॥४१॥ए-
कएवचरेन्नित्यंसिद्ध्यर्थमसहायवान्॥ सिद्धिमेकस्यसम्प
श्यन्नजहातिनहीयते॥४२॥

۳۷ - جو براہمن کشتری ویشیہ وید کو نہ پڑھکر اور دھرم سے پُتر پیدا کرکے اور یگیہ کا انشٹھان نہ کرکے موکش کی اچھا کرتا ہے وہ نرک مین جاتا ہے -

۳۸ - پرجاپت دیوتا کی یگیہ کرکے سب کو دکشنا دے کر سب اگن کو اپنی آتما مین رکھکر براہمن گھر سے نکلے یعنے سنیاس دھارن کرے

۳۹ - جو آدمی وید کا پڑھنے والا تمام جانداروں کو نیربھئی دے کر گھر سے باہر نکلتا ہے (یعنے سنیاس دھارن کرتا ہے) اسکو تیج روپ لوک ملتا ہے -

۴۰ - جس براہمن سے سب جانداروں کو تھوڑا بھی ڈر نہین ہے اسکو پرلوک مین کسی سے ڈر نہین ہوتا -

۴۱ - گھر سے نکلا ہوا اور طہارت سے ترقی پایا ہوا اور بچار کرتا ہوا اور دوسر کی دی ہوئی ان وغیرہ چیزون مین اچھا نرکھنے والا سنیاس دھارن کرے -

۴۲ - کسی کی مدد کی خواہش نکرے ہمیشہ اکیلا رہے سدھ کے لئے ایک ہی کو سدھ ہوتی ہو اسیات کو دیکھکر کسیکو تیاگ نہین کرتا اور اسکو بھی کوئی تیاگ نہین کرتا -

अपराजितां वास्थाय व्रजेद्दिशमजिह्मगः ॥ आनिपाताच्छ-
रीरस्य युक्तो वार्यनिलाशनः ॥ ३१ ॥ आसां महर्षिचर्याणां त्य-
क्त्वान्यतमया तनुम् ॥ वीतशोकभयो विप्रो ब्रह्मलोके महीय-
ते ॥ ३२ ॥ वनेषु च विहृत्यैवं तृतीयं भागमायुषः ॥ चतुर्थमायु-
षो भागं त्यक्त्वा संगान्परिव्रजेत् ॥ ३३ ॥ आश्रमादाश्रमं गत्वा हु-
तहोमो जितेन्द्रियः ॥ भिक्षाबलिपरिश्रान्तः प्रव्रजन्प्रेत्य वर्द्धते
॥ ३४ ॥ ऋणानि त्रीण्यपाकृत्य मनो मोक्षे निवेशयेत् ॥ अ-
नपाकृत्य मोक्षं तु सेवमानो व्रजत्यधः ॥ ३५ ॥ अधीत्य विधि-
वद्वेदान्पुत्रांश्चोत्पाद्य धर्मतः ॥ इष्ट्वा च शक्तितो यज्ञैर्मनो मो-
क्षे निवेशयेत् ॥ ३६ ॥

۳۱ - خواہ پانی وہوا کو کھاتا ہوا ایسان کونہ یعنے پورب واتر گوشہ کی طرف سیدھا چلا جاۓ
جبتک شریر نہ چھوٹے -

۳۲ - یہ سب آچرن بڑے بڑے رشیون نے کہا ہے انمین کسی آچرن سے شریر کا تیاگ کرکے شوک
اور ڈر کو چھوڑ کر برہم لوک مین پوجت ہوتا ہے -

۳۳ - اسطرح سے عمر کا تیسرا حصہ جنگل مین آخر کرکے سنگھ کو چھوڑ کر عمر کے حصہ چہارم مین
سنیاس کو دھارن کرے -

۳۴ - اندریون کو جیت کر ہون کو تمام کر ایک آشرم سے دوسرے آشرم مین جاکر بھیکھہ اور بل
کرم سے تھکا ہو سنیاس لیکر پرلوک مین برہم پد کو پاتا ہے -

۳۵ - تینون رن یعنی قرض جسکو دیورن پتررن رشی رن کہتے ہین ادا کرکے دلکو موکش
مین لگا دے بدون ادا کرنے ان تینون قرضون کے جو موکش کا سیون کرتا ہے وہ نرک مین جاتا

۳۶ - دہرم سے وید کو پڑھکر دھرم سے پتر پیدا کرکے اپنے مقدور کے موافق یگیہ کو کرتا ہوا
موکش مین دل لگا دے -

अग्नीनात्मनिवैतानांसमारोप्ययथाविधि॥ अनग्निरनि-
केतास्यान्मुनिर्मूलफलाशनः॥२५॥ अप्रयत्नःसुखार्थेषु-
ब्रह्मचारीधराशयः॥ शरणेष्वममश्चैववृक्षमूलनिकेतनः॥
२६॥ तापसेष्वेवविप्रेषुयात्रिकंभैक्षमाहरेत्॥ गृहमेधिषु-
चान्येषुद्विजेषुवनवासिषु॥ २७॥ ग्रामादाहृत्यवाश्नीयादष्टौ
ग्रासान्वनेवसन्॥ प्रतिगृह्यपुटेनैवपाणिनाशकलेनवा॥
२८॥एताश्चान्याश्चसेवेतदीक्षाविप्रोवनेवसन्॥ विविधा-
श्चौपनिषदीरात्मसंसिद्धयेश्रुतीः॥ २९॥ ऋषिभिर्ब्राह्मणै-
श्चैवगृहस्थैरेवसेविताः॥ विद्यातपोविवृद्ध्यर्थंशरीरस्यचशु-
द्धये॥ ३०॥

۲۵ - برہمن اگن ہوتر کی آگ کو اپنی آتما مین قائم کرے بعد اسکے اگن اور استہان سے علیحدہ ہوکر مول و پھل کھاتا ہوا شاستر کو بچارے۔

۲۶ - سکھ کے واسطے کوشش و تدبیر نکرے برہم چاری ہوکر زمین پر سووے درخت کی جڑ مین قیام کرے اور قیامگاہ سے محبت نرکھے۔

۲۷ - تپسوی براہمن سے بھیکھ مانگے اور جو گرہستھ بن باسی دوج ہین انسے بھی بھیکھ مانگے۔

۲۸ - خواہ گاؤن سے بھیکھ مانگ کر آٹھ لقمہ کھائے جنگل مین رہکر دونا یا ہاتھ یا مٹی کے برتن کے ٹکڑے مین بھیکھ لیوے۔

۲۹ - جنگل مین رہکر اس دکشا کا اور دوسری دکشا کا بھی سیون کرے اور طرح طرح کے اپنشدون مین جو وید کے منتر ہین انکو آتما کی بھلی پرکار سدھ ہونے کے لئے پڑھے اور سمجھے۔

۳۰ - بدن کے شدھ ہونے اور تپ بڑھنے کے واسطے اس ودیا کا سیون کرے جس ودیا کا سیون رشی اور گرہستھ براہمنون نے کیا ہے۔

नक्तंचान्नंसमश्नीयाद्दिवावाहृत्यशक्तितः॥ चतुर्थकालिको वास्यात्स्याद्वाप्यष्टमकालिकः॥ १९॥ चान्द्रायणविधानैर्वा शुक्लकृष्णेचवर्त्तयेत्॥ पक्षान्तयोर्वाप्यश्नीयाद्यवागूंक्वथितांसकृत्॥ २०॥ पुष्पमूलफलैर्वापिकेवलैर्वर्त्तयेत्सदा॥ कालपक्वैःस्वयंशीर्णैर्वैखानसमतेस्थितः॥ २१॥ भूमौविपरिवर्त्तेत तिष्ठेद्वाप्रपदैर्दिनम्॥ स्थानासनाभ्यांविहरेत्सवनेषूपयन्नपः॥ २२॥ ग्रीष्मेपंचतपस्तुस्याद्वर्षास्वभ्रावकाशिकः॥ आर्द्रवासास्तुहेमन्तेक्रमशोवर्द्धयंस्तपः॥ २३॥ उपस्पृशंस्त्रिषवणं पितॄन्देवांश्चतर्पयेत्॥ तपश्चरंश्चोग्रतरंशोषयेद्देहमात्मनः ॥२५॥

۱۹- اپنی طاقت کے موافق دن مین لاکر رات کو بھوجن کرے یا ایک دن اُپاس کرے دوسرے دن ایک دفعہ بھوجن کرے یا تین دن اُپاس کرے چوتھے دن ایک دفعہ بھوجن کرے

۲۰- چاندراین برت کو کرے خواہ اماوسیا خواہ پورنماشی کے دن ایک دفعہ جو کی لپسی کھاوے -

۲۱- جو پھول پھل مول بسبب گذرنے ایام کے پختہ ہوکر خود بخود کرے ہون انکو کھاکر زندگی بسر کرے -

۲۲- بان پرستھ کے مت مین رہکر صرف زمین ہی پر لوٹا کرے یا پانون کے اگلے حصّہ کے زور سے تمام دن کھڑا رہے اور استھان اور آسن مین بہار کرے تینون کال یعنی صبح دوپہر شام کو اشنان کرے -

۲۳- آہستہ آہستہ تپ کو بڑھاتا ہوا گرمی مین پنچ اگن تاپے برسات مین مکان سے بے پردہ مین رہے یعنی کھلے میدان مین رہے جاڑے مین گیلا کپڑا پہنے رہے -

۲۴- تینون کال اشنان کرکے دیوتا اور پتّرون کا ترپن کرے بڑے بھاری تپ کو کرتا ہوا بدن کو سکھاوے

स्थलजौदकशाकानिपुष्पमूलफलानिच॥ मेध्यवृक्षोद्भवा
न्यद्यात्स्नेहांश्चफलसंभवान्॥ १३॥ वर्जयेन्मधुमांसंचभौमा
निकवकानिच॥ भूस्तृणंशिग्रुकंचैवश्लेष्मातकफलानिच॥
१४॥ त्यजेदाश्वयुजेमासिमुन्यन्नंपूर्वसंचितम्॥ जीर्णानिचै
ववासांसिशाकमूलफलानिच॥ १५॥ नफालकृष्टमश्नीया
दुत्सृष्टमपिकेनचित्॥ नग्रामजातान्यार्तोऽपिमूलानिचफ-
लानिच॥ १६॥ अग्निपक्वाशनोवास्यात्कालपक्वभुगेववा।
अश्मकुट्टोभवेद्वापिदन्तोलूखलिकोऽपिवा॥ १७॥ सद्यःप्र-
क्षालकोवास्यान्माससंचयिकोऽपिवा॥ षण्मासनिचयो-
वास्यात्समानिचयएववा॥ १८॥

۱۳ - زمین و پانی و پاک درخت سے جو ساگ مول پھول و پھل پیدا ہوتے ہیں - انکو بھوجن کرے اور پھل سے پیدا ہوئے تیل کو بھی بھوجن کرے -

۱۴ - شراب و ماس و زمین سے پیدا ہوا چھتر اکار و بھوستر ن جو مالوہ دیش میں مشہور ہے و سگر ساگ جو باہلیک دیش میں مشہور ہے و بھیڑا ان سب کا کھانا ترک کرے -

۱۵ - منیون کا ان جو بٹورا ہے و پارچہ کہنہ و بوسیدہ و شاک مول پھل ان سب کو ترک کرے کنوار کے مہینے میں -

۱۶ - جو چیز ہل کے ذریعہ سے پیدا ہوئی اور جو چیز کھیت سے متصل ہو اگرچہ اسکو مالک نے ترک بھی کر دیا ہو تو بھی اوسکو بھوجن نہ کرے اور دکھی ہو تو بھی جو پھل مول بدون ہل چلائے گانون کے اندر پیدا ہوئے ہون انکو نہ کھاے -

۱۷ - جو چیز اگ کے ذریعہ سے یا زمانہ پا کر پختہ ہوئی ہو اسکو بھوجن کرے پتھر سے کوٹ کر دانتون کی اوکھلی بنا کر بھوجن کرے -

۱۸ - ایکدن کے بھوجن کے لائق چیز کو رکھے یا ایک مہینہ یا چھ مہینہ یا ایکسال تک کے بھوجن کے لائق چیز کو رکھے -

यद्भक्ष्यंस्यात्ततोदद्याद्बलिंभिक्षांचशक्तितः॥ अम्मूलफल-भिक्षाभिरर्चयेदाश्रमागतान्॥७॥स्वाध्यायेनित्ययुक्तःस्या-द्दान्तोमैत्रःसमाहितः॥ दातानित्यमनादातासर्वभूतानुकम्प-कः॥८॥वैतानिकंचजुहुयादग्निहोत्रंयथाविधि॥ दर्शमस्क-न्दयन्पर्वपौर्णमासंचयोगतः॥ ९ ॥ ऋक्षेष्ट्याग्रयणंचैव चातुर्मास्यानिचाहरेत॥ उत्तरायणंचक्रमशोदाक्षस्यायन-मेवच॥ १०॥वासन्तशारदैर्मेध्यैर्मुन्यन्नैःस्वयमाहृतैः॥ पुरो-डाशांश्चरूंश्चैवविधिवन्निर्वपेत्पृथक्॥ ११॥ देवताभ्यस्तुत-द्धुत्वावन्यंमेध्यतरंहविः॥ शेषमात्मनियुञ्जीतलवणंचस्वयं-कृतम्॥ १२॥

۷- جس چیز کو کھاوے اُسی چیز سے بل کرم کرے اور اُسی چیز کو حسب مقدور اپنے بھیکھ دیوے اور اسکے قیام گاہ پر جو کوئی آوے تو مول پھل بھیکھ سے اُسکا پوجن کرے-

۸- ہر روز وید پڑھے چت کو قائم رکھے سب کا دوست ہو کر رہے سردی و گرمی و کام و کرودھ وغیرہ کی برداشت کرے کسی سے کچھ نہ لیوے سب جیوں پر دیا رکھے-

۹- بدھی پوروک شاستر سے اگنی ہوتر کرے اور درشن پورنماش یگیہ کرے-

۱۰- نکشتر یگیہ اگرین چاتر ماس اترائن دکشائن کرمیوں کو کرے-

۱۱- بسنت اور جاڑے میں جو پاک غلہ قابل خورش منیہ ران پیدا ہوتا ہے اُسکو خود لاکر اُس سے بطریق شاستر علیحدہ علیحدہ پرڈوداس چرو دیوتاؤں کو یگیہ سدھ کے لئے دیوے-

۱۲- نہایت پاک ہنیہ دیوتاؤں کو دے کر جو بچے اسکو آپ بھوجن کرے اپنے بنائے ہوئے نمک کو بھوجن کرے-

एवंगृहाश्रमेस्थित्वाविधिवत्स्नातकोद्विजः॥वनेवसेत्तुनियतो
स्यथावद्विजितेन्द्रियः॥ १॥ गृहस्थस्तुयदापश्येद्वलीपलित
मात्मनः॥ अपत्यस्यैवचापत्यंतदारण्यंसमाश्रयेत्॥ २॥स
त्यज्यग्राम्यमाहारंसर्व्वंचैवपरिच्छदम्॥पुत्रेषुभार्य्यांनिक्षि
प्यवनंगच्छेत्सहैववा॥ ३॥ अग्निहोत्रंसमादायगृह्यंचाग्नि
परिच्छदम्॥ ग्रामादरण्यंनिःसृत्यनिवसेन्नियतेन्द्रियः॥ ४
॥मुन्यन्नैर्विविधैर्मेध्यैःशाकमूलफलेनवा॥ एतानेवमहा
यज्ञान्निर्वपेद्विधिपूर्व्वकम्॥ ५॥वसीतचर्म्मचीरंवासायं-
स्नायात्प्रगेतथा॥ जटाश्चबिभृयान्नित्यंश्मश्रुलोमनखानि-
च॥ ६॥

۱- اس طریق سے گرہستھ آشرم میں رہکر اسناتک دوج بیفکر ہو حواس پر غالب رہکر جنگل میں اسلئے کرکے عبادت کے مقیم ہووے۔

۲- جب گرہستھ آدمی آپ کو حالت پیری میں دیکھے اور بیٹی کے بیٹے کو دیکھے تب جنگل میں قیام کرے۔

۳- گانون کے اہار کو اور گھر کی سامگری کو ترک کرکے اور عورت کو بیٹے کے سپرد کرکے جنگل میں جاوے خواہ مع عورت کے جنگل میں جاوے۔

۴- اگن ہوتر کو اور مع سامگری کے گھر کی اگن کو لیکر اور اندریون کو روک کر گانون سے نکلکر جنگل میں رہے۔

۵- انواع و اقسام کے منیون کے ان اور پوتر شاک مول پھل انھون سے شاستر کے موافق پنچ مہایگیہ کو کرے۔

۶- چمڑا یا کپڑے کا ٹکڑا پہنکر صبح و شام اشنان کرے جٹا و مونچھ و بال اور ناخن کو بڑھاوے یعنے حجامت نہ بنواوے۔

अनेननारीवृत्तेनमनोवाग्देहसंयता॥ इहाग्र्यांकीर्त्तिमाप्नोति पतिलोकंपरत्रच॥ १६६॥ एवंवृत्तांसवर्णांस्त्रींद्विजातिःपूर्व मारिणीम्॥ दाहयेदग्निहोत्रेणयज्ञपात्रैश्चधर्मवित्॥१६७ भार्यायैपूर्वमारिण्यैदत्वाग्नीनन्त्यकर्मणि॥पुनर्दारक्रियांकु- र्यात्पुनराधानमेवच॥ १६८॥ अनेनविधिनानित्यंपंचयज्ञान्न हापयेत्॥ द्वितीयमायुषोभागंकृतदारोगृहेवसेत्॥ १६९॥

## इतिमानवेधर्मशास्त्रेभृगुप्रोक्तायांसंहितायां पंचमोऽध्यायः ५

۱۶۶ - اسطرح دل و زبان و جسم کو قابو مین کرکے اس لوک مین بڑی نیکنامی اور پرلوک مین پت لوک کو پاتی ہے -

۱۶۷ - دھرم کے جاننے والے براہمن و کشتری و ویشیہ ایسی اپنی ذات کی استری کے مرجانے مین اسکا داہ اگن ہوتر کی آگ اور یگیہ پاترسے کرین -

۱۶۸ - اسکے بعد عمل آخری کرکے دوسرا بواہ کرین اور اگن کو استھاپن کرین -

۱۶۹ - اس طرح سے ہمیشہ پنچ یگیہ کو کرین انکو کبھی ترک نکرین اور عمر کے دوسرے حصّہ تک بواہ کرکے گھر مین رہین -

منوجی کا دھرم شاستر جی کی سنگھتا کا پانچوان ادھیاے سماپت ہوا

